یہی بدرالدین جب اول اول مولانا کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے تو انہیں اپنے فن کیمیا گری پر ناز تھا اور اپنا کمال دکھانا چاہتے تھے۔ اس وقت بھی مولانا نے فرمایا تھا کہ میں اس کوشش میں لگا رہتا ہوں کہ سونے کو خاک کردوں کہ اس کا فتنہ فرو ہو۔ ایک صاحب آئے ہیں کہ خاک کو سونا کرتے ہیں کہ فتنہ برپا ہو، انہیں یہ خبر نہیں کہ الفتنۃ نائمۃ لعن اللہ من ایقظھا۔ ۲۳۰

مریدین اور معتقدین سے کبھی کچھ طلب نہیں کرتے تھے۔ لوگ اس آرزو میں رہتے تھے کہ مولانا کچھ اشارہ فرمائیں لیکن اس قسم کے اشارے کی بھی صرف دو روایتیں ملی ہیں۔ ایک شیخ صلاح الدین کی چھوٹی صاحبزادی کے جہیز کے لیے شہزادیوں سے اشارہ فرمایا تھا اور دوسرے ایک واعظ کی دیت کے لیے علم الدین قیصر کو لکھا تھا۔ اول الذکر واقعہ اوپر گزر چکا ہے۔ واعظ کا معاملہ یہ ہوا کہ (براویت مولانا شمس الدین ملطی) آقسرا میں ایک واعظ منبر پر وعظ کہہ رہا تھا اور مولانا کے اشعار پڑھتا تھا۔ کسی عالم نے اعتراض کیا اور اس کی تکفیر کی۔ واعظ نے منبر سے اتر کر عالم کو گھونسا مارا اور گرا دیا۔ اتفاق سے وہ مر گیا۔ واعظ بھاگ کر قونیہ پہنچا اور مولانا کے پاس پناہ لی۔ ادھر عالم کے اعزہ بھی اس کے پیچھے پیچھے پہنچ گئے اور اس کی حوالگی کا تقاضا کیا، ورنہ دیت میں چالیس ہزار درہم مانگے۔ مولانا نے علم الدین قیصر کو خط لکھا کہ واعظ کو خلاصی دلاؤ۔ جو شخص رقعہ لے کر گیا اس نے علم الدین کو سناروں کے بازار میں پایا۔ وہیں رقعہ دیا۔ علم الدین نے اپنا گھوڑا اور کل آلات وغیرہ اسی جگہ بیچ ڈالے۔ پچاس ہزار قیمت آئی۔ چالیس ہزار دیت میں دیے۔ دس ہزار مولانا کے اصحاب کو شکرانہ میں دیے اور واعظ کو خلعت اور ایک عمدہ اونٹ دیا۔ کرجی خاتون کو جب اس کا علم ہوا تو علم الدین سے ناخوش ہوئی کہ کیوں نہ مکان پر آیا اور کیوں بازار میں اس طرح ساز و سامان علاحدہ کیا۔ علم الدین نے کہا کہ مولانا کبھی کسی سے کچھ سوال نہیں کرتے۔ یہ خاص عنایت تھی کہ آج مجھے اس کا اشارہ کیا۔ میں ڈرا کہ اگر تاخیر ہوئی تو ممکن ہے کہ وہ رحمت ہاتھ سے جاتی رہے۔ کرجی خاتون نے اس جواب کو بے حد پسند کیا اور ایک لاکھ درہم علم الدین کو دیے۔ ۲۳۱

یہ تو اشارہ صریح کی مثال ہے۔ مولانا کے عقیدت مندوں کو اگر اتنا معلوم ہو جاتا کہ کسی

امر میں مولانا کا ایسا منشا ہے تو سب کچھ فدا کردینے پر آمادہ ہوجاتے تھے۔ اس کی بھی ایک مثال سننا چاہیے۔

مولانا کے زمانہ میں ایک امیر محمد بیگ اوج بڑے بہادروں میں تھا اور پروانہ کی جانب سے کسی خدمت پر مامور تھا۔ اس کے آدمیوں نے مجد الدین کے کارواں کو لوٹ لیا تھا۔ پروانہ نے اسے حساب فہمی کے لیے قونیہ میں طلب کیا تو بہت پریشان ہوا۔ مولانا کی خدمت میں حاضر ہوکر بہت تضرع کیا اور استمداد چاہی۔ مجد الدین یہ دیکھ کر ایک کونے میں کھڑے ہوکر کہہ رہے تھے کہ 'مردک یہاں کیوں آیا، اب مولانا سے استعانت چاہتا ہے۔ میرا مال لوٹا اور اس قدر خونریزی کی۔ قیامت میں تیرا مقابلہ کروں گا ہرگز نہ چھوڑوں گا بچ کر کہاں جائے گا' امیر بیگ کے چلے جانے کے بعد مولانا نے فرمایا: ضرور چھوٹے گا، کیوں نہ چھوٹے گا، کون کہتا ہے کہ نہ چھوٹے گا، واللہ کہ جو شخص میرے مدرسہ سے ہوکر گذرے گا وہ بھی چھوٹ جائے گا۔' مجد الدین نے سر جھکا دیا اور کلّ مال معاف کردیا۔

محمد بیگ جب حساب فہمی سے فارغ ہوکر واپس گیا تو اس کے ساتھیوں میں سے ایک شخص نے اس سے یہ ماجرا بیان کیا۔ اس نے مجد الدین کا تمام مال اور اسکے ساتھ مزید تحائف ارسال کئے اور عذرخواہی کی۔ مجد الدین نے بھی وہ تمام مال صدقہ کردیا۔ ۲۳۲

**کسب ومحنت:** صدقہ وہدیہ پر گزران کرنا مولانا کو بغایت ناپسند تھا۔ اپنے مریدوں کو ہمیشہ اس کے خلاف نصیحت کرتے رہتے تھے۔ ایک مرتبہ اپنی مجلس میں یہ فرمایا کہ اکثر اولیاء اللہ نے سوال کو ذلت نفس کے لیے جائز رکھا تھا مگر میں نے اس در کو بھی بند کردیا ہے تا میرے مرید اپنی محنت سے کمائیں یا تجارت میں مشغول ہوں۔ 'ہر کہ از یاران ما ایں طریقہ را نورزد پولے را نیرزد وہمچناں روز قیامت روئے مارا نخواہد دیدن واگر چنانکہ بہ کسے دست دراز کند من روے بر ایشاں فراز نخواہم کرد۔ ۲۳۳

کاہلی کو بغایت ناپسند فرماتے تھے اور کہتے تھے کہ حق تعالیٰ مردم کاہل کو عاطل واہل کسل کو دوست نہیں رکھتا۔

کسب وجہد اور توکل کے مسائل ودقائق پر مثنوی شریف میں نہایت وسعت اور کرات

ومرات سے بحث کی ہے اور جہد وکسب کے فضائل کو پوری طرح واضح کر کے دکھایا ہے اور صحیح توکل کے معنی بتائے ہیں۔ لوگوں نے جو کام نہ کرنے کا نام توکل رکھ لیا ہے، اس کی پردہ دری اچھی طرح کی ہے۔ ان تمام مباحث کو (جہد وکسب اور توکل کے تحت میں) درر الحکم میں تفصیل کے ساتھ دیکھنا چاہئے۔ یہاں ایک روایت نقل کی جاتی ہے جس سے یہ واضح ہوگا کہ عملی حیثیت سے اپنے مریدوں کو اس جانب توجہ دلانے میں مولانا کو کس درجہ انہماک تھا اور اس مسئلہ کو کس انتہائی احتیاط تک پہنچانا چاہتے تھے۔

چوں کہ آپ کی یہ عادت تھی کہ اکثر مسائل کو تمثیل سے سمجھایا کرتے تھے۔ ایک موقع پر جہد وکسب کے متعلق متواتر تین حکایتیں بیان کیں۔ چوں کہ ان تینوں حکایتوں سے اس معاملہ میں مولانا کا اصلی خیال واضح ہوتا ہے اس لیے نہایت اختصار کے ساتھ ان حکایتوں کا ماحصل درج کیا جاتا ہے۔

(۱)

ایک درویش چالیس سال تک والہ وحیراں جنگلوں میں پھرتا رہا۔ اتفاق سے ایک قطب کا وہاں گزر ہوا۔ انہوں نے درویش کو ایک چپت لگا کر کہا کہ 'مردک حرام خور' درویش نے کہا کہ میں نے چالیس سال سے دنیا کا حلال کھانا بھی نہیں کھایا ہے، حرام کا کیا ذکر۔ قطب نے فرمایا کہ 'ہوا سے سانس لیتے رہے اور خوشبو سونگھتے ہو۔ یہ کیا ہے' یہی تمہاری غذا تھی اور یہ چیزیں بے رنج وکد حاصل ہوئی ہیں اور یہ مردان کامل کے مذہب میں حرام ہے۔

(۲)

حضرت سلیمان کے پاس ایک مرتبہ طعام بہشت آیا۔ آپ نہایت شوق و رغبت سے کھانے لگے۔ ایک فرشتہ نے دوسرے سے کہا کہ سلیمان اس طرح کھا رہے ہیں گویا اس کے حصول میں محنت برداشت کی ہے۔ حضرت سلیمان کو تنبیہ ہوگئی۔ اس کے بعد سے آپ نے زنبیل بافی شروع کی۔

(۳)

حضرت موسیٰ کی آنکھ میں درد ہوا، آپ نے بارگاہ رب العزت میں دعا کی۔ بعض

نباتات کے استعمال کا حکم ہوا۔ آپ نے وہ نباتات جنگل سے لے کر استعمال کیے۔ درد اور بڑھ گیا۔ فریاد کی۔ ارشاد ہوا کہ ہم نے یہ نہیں کہا تھا کہ بلا زحمت جنگل سے گھاس لے لو۔ کسی طبیب کے یہاں سے جا کر لو کہ تمہیں بھی نفع پہنچے اور اسے بھی۔

اس تمام تنقید و تدقیق کے ساتھ ہی ساتھ' مولانا نے جا بجا فرمایا ہے کہ اولیاء اللہ کے لیے بہت کچھ جائز ہے۔ اس کی تہہ میں یہ امر مخفی ہے کہ اولیاء مصئون من جانب اللہ ہوتے ہیں۔ اس کا ثبوت خود مولانا کے ایک واقعہ میں ملاحظہ ہو۔

ایک مرتبہ مولانا کے احباب میں سے ایک شخص تازہ انجیر لایا۔ فرمایا کہ 'انجیر اچھے ہیں مگر ان میں ہڈی ہے۔' اس شخص کو حیرت ہوئی کہ انجیر میں ہڈی کہاں سے آئی۔ پھر جا کر دوسرے انجیر لایا۔ مولانا نے ایک دانہ اس میں سے نوش فرمایا اور کہا کہ اس میں ہڈی نہیں ہے اور شیخ محمد خادم کو اشارہ کیا کہ حاضرین مجلس کو تقسیم کر دیں لوگوں کو اس معاملہ میں حیرت تھی۔ جب وہ انجیر لانے والا شخص باہر نکلا تو اس سے دریافت کیا کہ کیفیت واقعہ کیا ہے۔ اس نے کہا کہ میں اپنے دوست کے باغ میں گیا۔ وہ موجود نہ تھا۔ میں نے انجیر توڑ لیے۔ میرا ارادہ تھا کہ قیمت بعد کو دے دوں گا۔ جب مولانا نے انجیروں کو نہ کھایا۔ دوبارہ گیا، وہ دوست مل گیا۔ اس سے معافی چاہی اور دوسری مرتبہ قیمت دے کر انجیر لایا تو تناول فرمایا۔ ۲۳۴

**خدمات شاہی:** شاہی خدمات کو اکثر اولیاء اللہ نے ناپسندیدہ نظر سے دیکھا ہے مگر مولانا ان لوگوں میں نہ تھے۔ جو اس صحیح اصول کے خلاف ہوں کہ دنیا کے آب و دانے کے لیے یہ تمام خدمات ضروری ہیں۔ حضرت بہاء الدین کی علالت کے دوران میں جب سلطان علاء الدین نے یہ خیال ظاہر کیا کہ اگر آپ کو صحت ہوگئی تو آپ کو پادشاہ بناؤں گا اور میں خود سپہ داری کروں گا، اس وقت حضرت نے جو کچھ فرمایا تھا وہ آب زر سے لکھنے کے قابل ہے کہ 'اگر میں ظاہر میں بھی بادشاہ ہو جاؤں گا تو لوگ میری اتباع میں دنیا کا کام چھوڑ بیٹھیں گے پھر دنیا کا کام کس طرح چلے گا۔ مولانا کے مریدوں اور معتقدوں میں بہت سے ایسے لوگ داخل تھے جو شاہی خدمتوں پر سرفراز تھے مگر اس کے خلاف صلاح دینا کیا آپ نے کبھی اس کام کی مذمت تک نہیں کی حالانکہ مال و دولت دنیاوی کے خلاف آپ نے بہت کچھ کہا اور لکھا ہے۔ ایک روایت بھی

آپ سے ایسی منقول نہیں ہے کہ آپ نے کبھی کسی مرید یا معتقد کو ترک خدمت کی صلاح دی ہو بلکہ اس کے برخلاف بعض روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ اسے پسند فرماتے تھے چنانچہ اصحاب دیوان میں سے ایک شخص آپ کی خدمت میں آیا کہ اپنے اس کام کو ترک کر کے کوئی اور کام کرے۔ مولانا نے فرمایا کہ ہارون رشید کے زمانہ میں ایک شخص تھا کہ خضر روزانہ اسے دیکھنے آتے تھے۔ اس شخص نے ملازمت ترک کر دی۔ خضر بھی نہ آئے۔ بہت پریشان ہوا اور رات بھر روتا رہا۔ خواب میں دیکھا کہ یہ درجہ اسی کام کی وجہ سے تھا۔ صبح کو جا کر خلیفہ کی خدمت میں عرض کیا اور پھر اسی خدمت کو اختیار کیا۔ خضر پھر اس کی ملاقات کو آنے لگے۔ وہ بدستور اپنے منصب پر قائم رہا۔ ۲۳۵

ایک مرتبہ پروانہ نے کہا کہ میں شبانہ روز دل و جان سے خدمت کرنا چاہتا ہوں مگر مشغولیتوں کی وجہ سے حاضر نہیں ہوسکتا۔ فرمایا کہ 'ایں کار ہا ہم کار خیر است زیرا کہ سبب امن و امان مسلمانانست۔ (یہ کام بھی کار خیر ہی ہیں چوں کہ اس کے ذریعے مسلمانوں کے درمیان امن و امان قائم ہے۔) ۲۳۶

خود مولانا بھی ایک اعتبار سے اس اصول کے قائل ہی نہیں بلکہ عامل بھی تھے اور اپنی ذات سے ایک مثال قائم کر دی تھی۔

'کسب حلال' اور 'خرچ حلال' میں بھی مولانا نے ایک نازک فرق قائم کیا تھا۔ آپ نے فرمایا کہ محض لقمہ حلال اور کسب حلال پر نظر نہ کرنا چاہئے کیوں کہ آمد کی اصل خرچ ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ کس طرح خرچ ہوتا ہے۔ بہت لقمہ حلال ایسا ہے کہ اس سے کاہلی و سستی کے سوا کچھ حاصل نہیں۔ جو لقمہ جان میں ذوق و شوق بڑھائے، اس عالم کی رغبت پیدا کرے اور طریقہ انبیاء و اولیاء کی طرف مائل کرے، اسے حلال سمجھو۔ یہ مرد نستنی ہے گفتنی نہیں ہے۔ جس لقمہ سے اس کے برعکس حالت پیدا ہو وہ حرام محض ہے۔ ۲۳۷ مقصود اس سے یہ ہے کہ حلال میں بھی وہی حلال ہے جس سے قوت روحانی حاصل ہو۔

**فتویٰ نویسی:** مولانا جس طرح اپنے مریدوں کو کسب حلال کی تاکید فرماتے تھے، خود بھی اس پر اس سختی کے ساتھ عامل تھے۔ اپنے والد سلطان العلماء کی طرح آپ بھی خدمت افتا انجام

دیا کرتے تھے اور اس کے لیے بیت المال سے آپ کے لئے کچھ مرسوم بھی مقرر تھا۔ مولانا کو اس باب میں نہایت اہتمام تھا کہ یہ مرسوم آپ کے لیے جائز رہے۔ اپنے اصحاب سے ہمیشہ یہ تاکید کرتے رہتے تھے کہ 'میں کسی حال میں ہوں اگر کوئی شخص کوئی فتوی لائے یا کچھ سوال کرنا چاہے تو اسکو روکو نہیں تاکہ مرسوم مدارس مجھ پر حلال ہوجائے اور میں نہیں چاہتا کہ اس خاندان سے فتویٰ منقطع ہوجائے۔' مریدین قلم دوات ہمہ وقت مہیا رکھتے تھے اور مولانا حالت استغراق سماع تک میں فتویٰ لکھ دیا کرتے تھے۔۲۳۸ اسی حالت میں ایک فتویٰ لکھا تھا جس پر شمس الدین ماردینی نے اعتراض کیا اور مولانا نے انہیں کے پاس کی ایک کتاب کے حوالہ سے اسے صحیح ثابت کیا۔ اس کا ذکر اعتراف منکرین کی بحث میں آیا ہے۔ اسی طرح لوگ ایک مرتبہ مولانا کا کوئی فتویٰ قاضی عزالدین سیواسی کے پاس لے گئے۔ انہوں نے اس فتویٰ کو قبول نہ کیا، انہیں مولانا متصور ہوکر دکھائی دیئے اور یہ کہا کہ جس کتاب میں تم نے اس فتویٰ کو رکھ دیا ہے۔ اس کتاب میں دیکھو۔ وہ نعرہ مار کر بے ہوش ہوگئے اور جب ہوش میں آئے، اس مسئلہ کو اسی جگہ پایا اور مرید با اخلاص ہوگئے۔۲۳۹

اس تمام احتیاط و اہتمام کے باوجود خود اس روزینہ کے متعلق مولانا کا جو کچھ خیال تھا، وہ واقعہ ذیل سے بخوبی ظاہر ہوسکتا تھا۔

ایک روز معین الدین پروانہ شیخ صدرالدین کی زیارت کو آیا تو وہاں لوگوں کے وظیفہ کا ذکر چلا۔ اس زمانہ میں مولانا کے اصحاب کے لیے نصف دینار روزانہ مقرر تھا۔ شیخ نے فرمایا کہ ممکن ہے مولانا کو دونوں عالم کے وظیفہ سے فراغت ہو محتاجوں کو دینا بہتر ہے۔ اسی روز پروانہ مولانا کی زیارت کو بھی آیا۔ مولانا نے فرمایا کہ معین الدین شیخ کے اخراجات بہت ہیں اور ان کی معیشت شاہانہ ہے۔ میرے دوستوں کے لیے کچھ بھی درکار نہیں ہے۔ یہ دینار بھی انہیں کو دینا اولیٰ ہے۔۲۴۰

حواشی

۱۔ یہ خطاب مولانا کے والد بزرگوار حضرت بہاء الدین ولد کا عطا کردہ تھا اور مولانا ابھی

خورد سال ہی تھے کہ حضرت بہاء الدین اسی خطاب سے آپ کو مخاطب فرمایا کرتے تھے۔ 'تاریخ گزیدہ' میں مولانا کے نام کے ساتھ ایک اور خطاب 'بہاء الدولہ' مندرج ہے اور صرف ایک جگہ نہیں بلکہ دو جگہ (ص ۷۸۹، ۷۹۱) آیا ہے مگر کسی اور تاریخ یا تذکرے میں یہ خطاب نظر سے نہیں گزرا۔

۲۔ ہندوستان میں عام طور پر آپ کو 'مولانا روم' اور 'مولانائے روم' کے القاب سے یاد کیا جاتا ہے تا آنکہ مولانا شبلی مرحوم نے اپنی تصنیف کا نام ہی 'سوانح مولانا روم' رکھ دیا ہے اور عرف 'مولانائے روم' تحریر فرمایا ہے خود مولانا کا شعر ہے

شمس تبریز یست و مولانائے روم
ہر دو عالم عاشقان را سود باد

بلکہ ایک جگہ 'مولائے من' تک نظم کر دیا ہے:

در تبریز شمس دین گشت بری ز کبر و کین
رخ بنہاد بر زمین در بر 'مولانائے من

یہ ظاہر ہے کہ نحوی حیثیت سے 'مولانائے روم' اور 'مولانا روم' صحیح نہیں ہیں اور 'مولانائے من' میں 'مین' زاید بلکہ بیکار محض ہے لیکن اصل یہ ہے کہ 'مولانا' کا لفظ اب مرکب نہیں مفرد سمجھا جاتا ہے اور 'نا' کا مفہوم ذہن سے بالکل محو ہو گیا ہے۔ ہندوستان میں 'ہمارے مولانا' کا لفظ نہایت عام ہے، اسی طرح روم میں بھی ہوا ہوگا اور مولانا نے اس غلط العوام کو فہم عام کے خیال سے جائز رکھا ہوگا مگر فارسی کی مستند کتابوں میں 'مولائے روم' 'مولوی رومی' 'ملائے روم' 'ملائے رومی' 'مولانا رومی' اور زیادہ تر 'خدمت مولانا' کے الفاظ مستعمل ہوتے رہے ہیں۔ 'مولانائے روم' یا 'مولانا روم' کے الفاظ کسی مستند کتاب میں نظر سے نہیں گزرے اس لیے اس رواج عام کے باوجود بھی اس ترکیب سے اجتناب ہی اولیٰ ہے۔

بلخ اس وقت حدود افغانستان میں شامل ہے مگر افغانستان کا شمالی حصہ پہلے خراسان کا جز تھا، اگرچہ خود خراسان کے حدود میں علمائے جغرافی کا اختلاف ہے اور باوقات مختلفہ یہ

حدود بدلتے بھی رہے ہیں مگر بلخ ہمیشہ خراسان میں شامل سمجھا گیا ہے۔

۴۔ مولانا کو اگرچہ پانچ برس کی عمر میں بلخ کو ہمیشہ کے لیے خیر آباد کہنا پڑا مگر وطن قدیم کی محبت آپ کے دل میں اس درجہ جاگزیں تھی کہ تقریباً پچپن برس کی عمر میں جب مثنوی شریف کا دیباچہ لکھا ہے تو اس میں اپنا نام اس طرح لائے ہیں 'العبد الضعیف المحتاج الی رحمة الله تعالی محمد ابن محمد بن الحسین البلخی روم میں ربع صدی سے زیادہ اقامت گستر رہنے کے بعد ہنوز اپنے کو 'الرومی' نہیں لکھا۔ لطف علی نے اپنے تذکرے 'آتشکدۂ آذر' میں مولانا کا شمار بلخ ہی کے شعراء میں کیا ہے۔

۵۔ مناقب ص ۵۱ (میری والدہ 'مادر من' کا ترجمہ ہے۔ مطبوعہ نسخہ میں 'مادرش' ہے مگر یہ صریحاً غلط ہے۔ قلمی نسخہ میں 'مادر من' ہے اور یہی صحیح ہے کیوں کہ مولانا کی والدہ خوارزم شاہ کی بیٹی نہیں تھیں بلکہ مولانا کی دادی خوارزم شاہ کی بیٹی تھیں۔

۶۔ فیہ مافیہ صفحہ ۲

۷۔ خود رمزی ہی نے ایک تصریح کی ہے جو اس قیاس کی ممد ہے۔ مجد الدین بغدادی کی ہلاکت کی بحث میں لکھا ہے کہ 'ان ترکان خاتون ام السلطان علاء الدین محمد خوارزم شاہ کانت محضر مجلس وعظ الشیخ مجد الدین البغدادی یعنی سلطان علاء الدین محمد خوارزم شاہ کی ماں حضرت مجد الدین بغدادی کی مجلس وعظ میں حاضر ہوتی تھیں۔

۸۔ مناقب ص ۱۷۸

۹۔ حضرت بہاء الدین ولد کے سال ولادت کا پتہ کسی کتاب سے نہیں چلا۔ صرف ایک کتاب 'آئینہ تصوف' (مصنفہ شاہ محمد حسن صابری، مطبوعہ مطبع حسینی رامپور) میں آپ کا سال ولادت 'وقت عشا روز دوشنبہ ۱۴ ماہ صفر ۵۴۸ھ' دیا ہے۔ (صفحہ ۳۲۷) لیکن یہ اپنی نوعیت میں ایک عجیب و غریب کتاب ہے۔ اس کا انحصار 'طرہت نامہ' اور 'مکتوبات لطائف' پر ہے اور یہ دونوں تحریریں اسرار اولیاء اللہ سے ہیں جو قطب وقت کے دفتر میں

محفوظ رہتی ہیں۔ اہل ظاہران تحریروں کو دیکھ نہیں سکتے اور اہل باطن میں بھی شاذ و نادر ہی کوئی خوش نصیب ایسا ہوگا جو ان تحریروں کی زیارت کر سکے۔ کتب میں کئی سو اولیاء اللہ کے حالات درج ہیں اور جس کی ولادت و وفات بقید وقت، روز ماہ وسنہ وہی ہے۔ پھر کسی کی وفات 'مرتبہ جبروت' میں ہے۔ 'کسی کی وفات 'مرتبہ لاہوت' میں، کسی کی وفات 'مرتبہ ملکوت' میں۔ عمریں بھی خلاف قیاس ظاہر دی ہے۔ یعنی انہوں نے دو سو بتیس برس کی عمر پائی حالانکہ کتب اہل ظاہر سے شیخ کی ولادت کا اوایل ساتویں صدی میں ہونا مستنبط ہوتا ہے اور وفات ۶۷۲ھ میں محقق ہے۔ اور بھی اکثر نام اسی طرح کے ہیں۔ اس لئے باسباب ظاہر اس کتاب کو سند قرار دینا دشوار ہے۔

۱۰۔ مناقب ص ۱۱۔۱۲

۱۱۔ قیاس بھی اس کا موید ہے کیوں کہ بہاء الدین کی ولادت کے دو ہی برس بعد حسین خطی کا انتقال ہو گیا تھا۔

۱۲۔ فیہ مافیہ

۱۳۔ رباب نامہ، رسالہ سپہ سالار، ص ۷، مناقب العارفین ص ۷۔۸

۱۴۔ سپہ سالار ص ۱۶

۱۵۔ مناقب صفحہ ۳۲

۱۶۔ ایضاً

۱۷۔ سپہ سالار صفحہ ۶

۱۸۔ سپہ سالار صفحہ ۶۔۷

۱۹۔ سپہ سالار ص ۷

۲۰۔ سپہ سالار ص ۷

۲۱۔ ایضاً

۲۲۔ سپہ سالار ص ۱۳۔ یورپی تذکرہ نویسوں نے بھی یہی سنہ دیا ہے البتہ اسپرنگر نے '۶۰۴ھ یا ۵۹۲ھ' لکھا ہے اور سرگوراوسلی نے اس دوسری روایت (یعنی ۵۹۲ھ) سے اتفاق کیا

ہے۔ظاہر ہے کہ اسپر نگر اور اوسلی کو اس باب میں صریح مغالطہ ہوا ہے۔ رڈہاؤس نے ۲۹ ستمبر ۱۲۰۷ھ لکھا ہے۔'انسائیکلو پیڈیا برٹینیکا' میں ۳۰ ستمبر ۱۲۰۷ء مندرج ہے اور یہی تاریخ ڈاکٹر نکلسن نے قرار دی ہے۔ (دیوان شمس تبریز ص ۱۶ دیباچہ)

۲۳۔ مناقب ص ۱۳

۲۴۔ مناقب ص ۷ ۶۳ (نسخہ قلمی)

۲۵۔ مناقب ص ۴۹

۲۶۔ مناقب صفحہ ۵۰۔۵۱ رڈہاؤس اور بعض دیگر علمائے یورپ نے اس روایت کو خوش اعتقادی اور قبول محال کی مثال کے طور پر پیش کیا ہے۔ اس کا تعلق ملکہ باطنی اور قدرت ولایت کے مبحث عام سے ہے اور اس پر گفتگو کرنا میرے موضوع بلکہ حیطہ قدرت سے باہر ہے۔

۲۷۔ مناقب ص ۵۱

۲۸۔ مناقب ص ۵۴

۲۹۔ مناقب ص ۱۶۔۱۷

۳۰۔ سپہ سالار ص ۷

۳۱۔ مناقب ص ۸۔۹

۳۲۔ خوارزم شاہ نے خزانہ شاہی اور قلعہ کی کنجیاں بہاء الدین کے پاس بھیج دیں، ص ۳

۳۳۔ سپہ سالار صفحہ ۹

۳۴۔ سپہ سالار صفحہ ۱۰

۳۵۔ سپہ سالار صفحہ ۸

۳۶۔ سپہ سالار صفحہ ۸

۳۷۔ مناقب صفحہ ۱۱

۳۸۔ بعضوں نے ۶۱۶ھ اور بعضوں نے ۶۱۷ھ تاریخ قرار دی ہے مگر اتفاق عام ۶۰۷ھ ہی پر ہے۔

۳۹۔ عماد الملک کا خطاب مختلف زمانوں میں متعدد افراد کو حاصل رہا ہے اور 'طبقات ناصری'

(ص ۳۳۵) میں بذیل حالات فتنہ تاتار منقول ہے کہ 'عماد الملک تاج الدین امری یکے از ارکان خوارزم شاہی بود' جس سے معلوم ہوتا ہے کہ محمد خوارزم شاہ کے مقربین میں بھی ایک عماد الملک داخل ہے۔

۴۰۔ واہی کا لفظ اگرچہ لغتہً 'زیرک و کاردان' کے معنی میں ہے مگر استعمالاً کچھ خراب مفہوم کو لئے ہوئے ہے اور اس میں شک نہیں کہ محمد خوارزم شاہ کا وزیر عمید الدین اچھا شخص نہیں تھا اور آخر میں اس نے اپنے آقا سے بھی درپردہ غداری کی۔

۴۱۔ مناقب ص ۵۰

۴۲۔ سر گراوسلی وہ بنفیلڈ تقریباً ۶۰۸ھ/ ۱۲۱۱ء انسائیکلو پیڈیا برٹینیکا ۶۰۹ھ/ ۱۲۱۲ء۔ فہرست کتب خانہ بانکی پور ۶۰۹ھ/ ۱۲۱۲ء۔ مگر ان سب سے جداگانہ خیال 'انسائیکلو پیڈیا آف اسلام' میں ظاہر کیا گیا ہے جس سے یہ مستنبط ہوتا ہے کہ حضرت بہاء الدین ولد نے ۶۰۷ھ/ ۱۳۱۰ء میں بلخ کو ترک کر دیا تھا اور یہی سنہ ڈاکٹر نکلسن نے (دیوان شمس تبریز ص ۱۷ دیباچہ) دیا ہے مگر یہ کسی طرح قابل قبول نہیں ہے۔ رڈہاؤس نے ۶۰۵ھ/ ۱۳۰۸ء اور ۶۰۸ھ/ ۱۲۱۱ء کے درمیان قرار دیا ہے۔ (دیباچہ ص ۸) ان میں سے پہلا سنہ تو بالکل غلط ہے اور دوسرا بہت کچھ محل تامل میں ہے۔

۴۳۔ مناقب ص ۱۲

۴۴۔ سپہ سالار ص ۸

۴۵۔ شیخ کے حالات حصہ دوم میں زیر عنوان مولانا کی غزل کا مقابلہ دوسرے شعرا کی غزلوں سے' دیکھنا چاہئے۔

۴۶۔ بعض انگریزی کتابوں میں 'الٰہی نامہ' لکھا ہے۔ مگر تمام مشرقی تذکروں میں 'اسرار نامہ' ہی ہے۔

۴۷۔ حضرت سلطان ولد سپہ سالار اور افلاکی نے اس ملاقات کا حال درج نہیں کیا ہے مگر بعد میں تمام تذکرہ نویسوں نے بلا استثنا اسے لکھا ہے۔ اس وقت قطعی طور پر یہ پتہ نہ چل سکا کہ اس کی ابتدا کس کتاب سے ہوئی مگر جو کتابیں سردست پیش نظر ہیں، ان میں قدیم

ترین کتاب 'نفحات الانس' تصنیف ۸۸۱ھ ہے۔ اس میں 'گویند' کی قید کے ساتھ یہ روایت درج ہے۔ علمائے مغرب نے بھی بالاتفاق اس کا ذکر کیا ہے مگر 'انسائیکلوپیڈیا آف اسلام' نے اسے ایک دوسرے ہی طریق پر لکھا ہے کہ مولانا جلال الدین جب تین برس کے تھے (یعنی ۶۰۷ھ/ ۱۲۱۰ء) میں تو آپ کے والد آپ کو نیشاپور لے گئے اور شیخ فریدالدین عطار سے ملایا۔ کہ 'شیخ فرید الدین عطار نے آگے بڑھ کر آپ کا استقبال کیا اور نہایت تکریم و تعظیم سے اپنے مکان میں ٹھہرایا۔' (ص ۱۱۷) تقریباً یہی مفہوم ڈاکٹر نکلسن کا بھی ہے (دیوان شمس تبریز ص ۱۷ دیباچہ) براؤن نے ورود نیشاپور کی تاریخ ۱۲۱۲ء دی ہے۔ مگر یہ ان کا قیاس ہے کوئی سند نہیں ہے۔

۴۸۔ مناقب العارفین ص ۱۴، ۱۵

۴۹۔ سپہ سالار ص ۸

۵۰۔ سپہ سالار ص ۸

۵۱۔ مناقب ص ۱۸۔ رڈہاؤس نے جہاں اس روایت کا ترجمہ دیا ہے وہاں (ص ۵) اپنی طرف سے قوسین میں ۶۰۸ھ مطابق ۱۲۱۱ء بڑھا دیا ہے اور ڈاکٹر نکلسن نے بھی اسی کی توثیق کی ہے۔ (دیوان شمس تبریز ص ۷، دیاچہ) ونفیلڈ نے بلاتعین تاریخ یہ لکھا ہے کہ 'جب یہ لوگ بغداد پہنچے تو چنگیز خاں کے ہاتھوں بلخ کے تباہ ہونے کی خبر سنی (ص ۳۹، ۴۰ دیباچہ) رڈہاؤس نے اپنے دیباچہ میں لکھا ہے کہ چنگیز خان نے ۱۲۱۱ء میں خوارزم شاہیوں کا تختہ الٹ دیا اور ان کے پایہ تخت بلخ کو تباہ کردیا۔ (ص ۸ دیباچہ) مگر یہ بھی غلط ہے۔ اول تو چنگیز خاں کا حملہ ۶۱۶ھ کے قبل شروع نہیں ہوا اور دوسرے بلخ خوارزم شاہیوں کا پایہ تخت نہیں تھا۔

۵۲۔ صفحہ ۳

۵۳۔ مناقب ص ۱۸

۵۴۔ ص ۳

۵۵۔ مناقب العارفین ص ۱۷، ۱۸

۵۷۔ مناقب ص ۱۸

۵۸۔ ایضاً

۵۹۔ یہ روایت پوری تفصیل کے ساتھ 'مناقب العارفین' ص ۱۸ پر ہے مگر اہل یورپ کی تشکیک پسند طبیعت کے لئے کہیں نہ کہیں سے کوئی مواد ہاتھ آجاتا ہے۔ ص ۱۷۹ پر سلطان ولد کی زبانی ایک مختصر روایت اسی باب میں اور ہے جس کا ترجمہ رڈہاؤس نے یوں کیا ہے کہ 'سلطان نے میرے دادا کو قونیہ میں بلایا۔ پھر امیر موسیٰ نے انہیں لارندہ میں بلایا اور میرے والد کو اپنا داماد بنایا' یہاں منجملہ دیگر شبہات کے ایک شبہ یہ وارد کیا ہے کہ اس سے قبل مولانا کی زوجہ گوہر خاتون کو خواجہ شرف الدین سمرقندی کی بیٹی بتایا گیا ہے۔ کیا شرف الدین موسیٰ کا لقب تھا؟ یا مولانا نے لارندہ میں دو شادیاں کی تھیں؟ مگر یہ سارے شبہات صرف اس عبارت کے غلط ترجمے سے پیدا ہوئے کہ 'حضرت پدرم را داماد کردند' جس کا صاف مفہوم یہ ہے کہ 'وہاں میرے والد کی شادی ہوئی'۔

۶۰۔ مناقب ص ۳۳

۶۱۔ ایضاً ص ۱۸

۶۲۔ ۶۲۳ھ سے یورپی علماء کو سخت مغالطہ ہوا ہے۔ ان لوگوں نے اسے مولانا کے عقد کا سنہ قرار دے دیا ہے حالاں کہ صاحب 'مناقب العارفین' کا منشا اس سے سلطان ولد کے تولد کا سنہ ہے۔

'حضرت سلطان ولد از آن خاتون در وجود آمد در سنہ ثلاث وعشرین وستہ مایۃ' نفحات الانس میں اسے پوری طرح صاف کردیا ہے۔ 'در لارندہ خدمت مولانا جلال الدین اور سن ہزدہ سالگی کدخدا ساختند و در سنہ ثلث عشری وستمایۃ سلطان ولد متولد شد ص ۲۹۸' پس جب ۶۲۳ھ میں سلطان ولد متولد ہوئے (اور سلطان ولد کی ولادت کا یہ سنہ متفق علیہ ہے) تو ظاہر ہے کہ عقد اس سے بھی .......... دو برس قبل ہوا ہوگا۔

۶۳۔ از مہ ملک وم قونیہ را برگزیدہ ومقیم شدہ آجا (ارباب نامہ)

۶۴۔ 'فیہ مافیہ' (صفحہ ۲) سے بھی اس قول کی تائید ہوتی ہے اور اس سے افلاکی کی روایت کی تنقیص نہیں ہوتی۔ سلطان کا حضرت بہاء الدین ولد کا استقبال کرنا اور خدمت گزاری میں مشغول ہونا مستلزم اس کا نہیں تھا کہ وہ فوراً مرید بھی ہو گیا ہو۔

۶۵۔ مولانا کی عمر اس وقت بائیس برس کی ہو چکی تھی مگر مولانا شبلی مرحوم نے لکھا ہے کہ ۱۸ یا ۱۹ برس کی عمر میں جیسا کہ اوپر گزر چکا ہے، اپنے والد کے ساتھ قونیہ میں آئے۔ (سوانح مولانا روم ص۶) اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت بہاء الدین ولد نے اسی سن میں شادی کر دی۔ مولانا کے فرزند رشید ۶۲۳ھ میں ہی پیدا ہوئے۔ پس ۶۲۲ھ میں قونیہ میں آ کر سکونت پذیر ہونا کیوں کر ہو سکتا۔ 'انسائیکلو پیڈیا آف اسلام' میں یہ لکھا گیا ہے کہ '۱۲۲۶ء یا ۱۲۲۷ء (یعنی ۶۲۴ھ یا ۶۲۵ھ میں باستقلال قونیہ قیام کیا' مگر یہ بھی صحیح نہیں ہے۔

'مناقب العارفین' میں ایک روایت سلطان ولد کی زبانی یہ بھی ہے کہ جب سلطان نے میرے دادا کو قونیہ میں بلایا، اس کے ایک سال بعد امیر موسیٰ نے انہیں لارندہ میں بلایا۔ وہیں میرے والد نے شادی کی اور میں وہیں پیدا ہوا (ص ۱۷۹)۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ سلطان نے حضرت بہاء الدین کو قونیہ آنے کی دعوت بہت قبل دی تھی مگر واقعتاً آپ ۶۲۶ھ میں قونیہ میں آ کر سکونت پذیر رہے اور اس کی توثیق اس بیان سے بھی ہوتی ہے کہ سلطان کو جب یہ معلوم ہوا کہ امیر موسیٰ نے حضرت بہاء الدین کو لارندہ میں روک رکھا ہے تو وہ امیر موسیٰ سے ناخوش ہوا۔

'مناقب العارفین' کے مطبوعہ نسخہ میں 'المعروف بہ دژ دار' ہے۔ قلمی نسخہ میں 'المعروف بدر دار' بنا دیا گیا (وژ دار بمعنی 'قلعہ دار')

۶۶۔ مناقب ص ۲، امری بدرالدین کی قبر اسی مدرسہ میں ہے۔ (مناقب۔۔ ۔۔۔۔ خزینۃ الاصفیاء، جلد دوم ص ۲۷۰)

۶۷۔ مناقب ص ۱۴۳

۶۸۔ سپہ سالار ص ۱۰

۶۹۔ مناقب صفحہ ۳۳

۷۰۔ مناقب صفحہ ۳۳

۷۱۔ تاریخ کامل جزو ۱۲ ص ۱۷۰

۷۲۔ تاریخ گزیدہ ص ۴۹۸

۷۳۔ افلاکی کے مطبوعہ نسخہ میں سنہ ستہ عشرہ وستمایۃ ہے اور ایک قلمی نسخہ میں سنہ شش صد وشانزدہ ہے، پس اس طرح کہیں عربی اور کہیں فارسی ہو کر غلطی کا ہو جانا امکانات سے ہے۔

۷۴۔ 'بعد دو سال از قضائے خدا.......... سر بہ بالین نہاد در روز عنا (درباب نامہ) چون دو سال بدین حال گزشت مولانا بہاء الدین برحمت حق پیوست' (فیہ مافیہ ص ۴)

۷۵۔ 'خزینۃ الاصفیا' میں ہے کہ 'بعضے در ۶۲۷ نیز گفتہ اند' اسپرنگر اور سرگوراوسلی نے ۶۳۱ھ/ ۱۲۳۳ء کو سال وفات قرار دیا ہے مگر یہ دنوں قول غلط ہیں۔

۷۶۔ مناقب العارفین ص ۳۴۳

۷۷۔ 'در سن ہشتاد و پانچ سالگی انتقال فرمودہ' (مناقب ص ۲۸)

۷۸۔ مناقب ص ۳۲، ۳۳

۷۹۔ مناقب ص ۳۳۔ مناقب کی اصل عبارت یہ ہے کہ 'اگر حضرت مولانائے بزرگ سالے چندی ماندمن محتاج شمس الدین تبریزی نمی شدم' رڈہاؤس نے اس کا ترجمہ یہ کر دیا ہے کہ 'مولانائے بزرگ چند سال اور زندہ رہیں گے مجھے شمس الدین کی حاجت ہوگی۔' ص ۷

۸۰۔ مناقب ص ۲۸

۸۱۔ مناقب ص ۲۸

۸۲۔ فیہ مافیہ ص ۵

۸۳۔ حلب ۵۷۹ھ سے ۶۵۸ھ تک خاندان ایوبیہ یعنی اخلاف سلطان صلاح الدین کے ہاتھ میں رہا۔ مولانا ۶۲۹ھ کے بعد حلب گئے تھے۔ یہ عہد الظاہر کے فرزند الملک العزیز غیاث الدین محمد (۶۱۳ھ۔ ۶۳۴ھ) کا تھا۔ غیاث الدین کے بعد اس کا خوردسال فرزند الملک الناصر یوسف دوم اپنی دادی کی تولیت میں فرماں روا ہوا۔ ۶۴۰ھ میں

دادی کے انتقال کے بعد عنان حکومت اپنے ہاتھ میں لی اور مملکت کو بہت وسعت دی۔ کل شام پر قابض ہوگیا مگر ۶۵۵ھ میں ہلاکو خاں نے شہر کو تباہ کردیا۔ اس کے بعد مولانا کے انتقال تک کبھی تاتاری، کبھی مصری حلب پر حکمران ہوتے رہے۔

۸۴۔ ابوالمحاسن کا نام بہاء الدین ابن شداد تھا۔ بہاء الدین اور اتابک طغرل الظاہر کے دست و بازو تھے اور حلب کی ترقی میں الظاہر کے ساتھ ہی ساتھ ان دونوں کا بھی دخل تھا۔ بہاء الدین ۵۹۱ھ میں حلب میں آئے تھے اور ملک ظاہر اور ملک عزیز کے زمانہ میں بہت بااثر رہے۔ ۶۳۲ھ/ ۱۱۰۴ء میں انتقال کیا۔ مدارس کی تعمیر غالباً ۵۹۱ھ کے بعد ہوئی ہے۔

۸۵۔ سوانح مولانا روم ص ۶

۸۶۔ کمال الدین ۵۸۸ھ میں حلب متولد ہوئے۔ دمشق، عراق، حجاز میں تحصیل علم کی۔ الملک العزیز اور ملک الناصر کے وقت میں حلب میں عہدہ قضا اور اس کے بعد وزارت پر سرفراز ہوئے۔ ۶۵۷ھ میں جب تاتاریوں نے حلب کو تباہ کیا، الملک الناصر کے ساتھ دمشق چلے گئے۔ ہلاکو خان نے انہیں شام کا قاضی القضاۃ مقرر کر کے بلایا مگر یہاں پہنچنے سے قبل ہی ۶۶۱ھ/ ۱۲۶۲ء میں بمقام قاہرہ انتقال کر گئے۔

۸۷۔ سپہ سالار ص ۱۶

۸۸۔ مناقب ص ۵۲

۸۹۔ سوانح مولانا روم ص ۶

۹۰۔ سپہ سالار ص ۱۶

۹۲۔ مناقب ص ۵۵

۹۳۔ مناقب ص ۵۵

۹۴۔ سپہ سالار ص ۱۴

۹۵۔ سوانح مولانا روم ص ۷

۹۶۔ سپہ سالار (ان بزرگوں میں سے شیخ عثمان رومی کا حال معلوم نہ ہوسکا۔)

۹۸۔ ذکر شیخ صلاح الدین نسخہ قلمی، مناقب العارفین سلطان روم عزالدین کیکاؤس فرزند علاء الدین کیقباد لکھا ہے مگر عزالدین کیقباد کا بیٹا نہیں بلکہ پوتا تھا۔

۹۹۔ مطبوعہ دائرۃ المعارف حیدر آباد دکن ۱۳۳۲ھ

۱۰۰۔ سوانح مولانا روم ص ۳۹

۱۰۱۔ مناقب ص ۱۰۶

۱۰۲۔ دولت شاہ سمرقندی نے اپنے تذکرہ میں حضرت شمس الدین کو علاء الدین کا بیٹا بتایا ہے اور علاء الدین کے نسبت لکھا ہے کہ 'از نژاد کیا بزرگ امید است کہ دلیل اسماعیلیاں بود وخواند علاء الدین از کیش آباؤ اجداد تبرا نمود و دفتر رسائل ملاحدہ رابسوخت وشعار اسلام از قلاع و بلاد ملاحدہ ظاہر ساخت' ص ۸۷۔ یہ صریح غلطی ہے۔ علاء الدین جلال الدین کا بیٹا تھا اور وہ ملحد ہو گیا تھا۔ تو مسلمان جلال الدین ہی تھا اور اسی نے کتابیں جلائی تھیں۔ جلال الدین کا زمانہ ۶۰۷ھ/ ۱۲۰۱ء تک رہا، ملاحظہ ہو تاریخ گزیدہ صفحہ ۳۲۴/ ۳۲۵ تاریخ کامل (ابن اثیر) جلد ۱۲ صفحہ ۱۸۶ (وماسبق)۔ المختصر فی احوال البشر (ابوالفدا) جلد ۳ صفحہ ۱۱۸ء صفحہ ۱۳۱)
تعجب ہے کہ صاحب 'سوانح مولانا روم' نے بھی دولت شاہ کی تقلید میں یہ لکھ دیا ہے کہ شمس تبریز کے والد کا نام علاء الدین تھا۔ وہ کیا بزرگ کے خاندان سے تھے جو فرقہ اسماعیلیہ کا امام تھا لیکن انہوں نے آبائی مذہب ترک کر دیا تھا۔ ص ۱۲'

۱۰۳۔ ص ۳۰۲

۱۰۴۔ ص ۳۶۸

۱۰۵۔ ص ۶۳

۱۰۶۔ سپہ سالار ص ۶۵۔۶۶

۱۰۷۔ دوسرے موقع پر 'مدرسہ پنبہ فروشان' ہے ص ۳۷۳

۱۰۸۔ مناقب ص ۵۸۔۶۱

۱۱۰۔ سپہ سالار ص ۲۶

١١١۔ مناقب ص ٧٧

١١٢۔ مناقب ص ٦٠

١١٣۔ ذکر شیخ صلاح الدین نسخہ قلمی

١١٤۔ ملخص رباب نامہ

١١٥۔ سپہ سالار ص ٦٦٠

١١٦۔ مناقب ص ٦٠

١١٧۔ سپہ سالار ص ٦٦

١١٨۔ 'ناگاہ از حضرت شمس الدین بخداوندگار از محروسہ دمشق مکتوب آمد'

١١٩۔ سپہ سالار ص ٦٧

١٢٠۔ 'مارا بہ سیم و زر چہ می فریبد، مارا طلب مولانائے محمدی سیرت کفایت است و از سخن و اشارت او تجاوز چگونہ توان کردن۔' سپہ سالار ص ٦٧

١٢١۔ سپہ سالار ص ٦٨

١٢٢۔ 'بر بنیں حکایت بخدمت سلطان ولد شمہ تقریر فرمود کہ ایں نوبت از حکایت ایں جمع معلوم گرد کہ صناں غیبت خواہم کرد کہ اثر مرا ہیچ آفرید و نیابد' (سپہ سالار ص ٦٩)

١٢٣۔ مناقب ص ٢٨٨

١٢٤۔ خود افلاکی کے الفاظ بھی اس موقع پر ایسے ہیں جن سے یہ مترشح ہوتا ہے کہ یہ مولانا سے دائمی مفارقت نہیں تھی۔ 'ہم چناں چو بگذشت باز بسوئے دمشق روانہ شد در ماہ شعبان ٦٤٤ھ اربعہ و اربعین وستمایہ' ص ٣٨٨

١٢٥۔ سپہ سالار ص ٦٩

١٢٦۔ ص ٦٩

١٢٧۔ ص

١٢٨۔ ملخص ربابنامہ

١٢٩۔ با تمامت عزیزاں و مقرباں بہ محروسہ دمشق رفتہ، ص ٦٩

۱۳۰۔ بعضے اصحاب و اعقاب را برگرفتہ آہنگ دیار شام کرد، ص ۱۲۵

۱۳۱۔ شاید افلاکی نے مولانا کے اس سفر کو بھی شمار کر لیا ہو جو آپ نے بغرض تحصیل علم ۶۲۴ھ کے قبل کیا تھا۔

۱۳۲۔ چنانکہ می گفت

دست بکشا دامن خود را بگیر
مرہم ایں ریش جز ایں ریش نیست

و در غزل دیگر فرمود:

شمس تبریز خود بہانہ ایست
مائیم بحسن و لطف مائیم

(مناقب ص ۲۵۱، نسخہ قلمی)

۱۳۳۔ اکثر کتابوں میں اس واقعہ کا ذکر اس طرح آیا ہے گویا شیخ صلاح الدین سے مولانا کی یہ پہلی ملاقات تھی مگر واقعتاً ایسا نہیں تھا۔ بیان مذکورہ بالا سے واضح ہو چکا ہے کہ شیخ اس سے بہت قبل مولانا کے زمرہ اصحاب میں داخل ہو چکے تھے۔

۱۳۴۔ سپہ سالار ص ۷۰

۱۳۵۔ یہ وقت شیخ صلاح الدین کے حال میں درج ہے۔ (نسخہ قلمی)

۱۳۶۔ مناقب ص ۲۵۸

۱۳۷۔ ملخص رباب نامہ

۱۳۸۔ یہ بیان افلاکی کا ہے۔

۱۳۹۔ سوانح مولانا روم ص ۲۲ (چوں از روئے باطن خداوندگارا با شیخ تعلقے و موانستے تمام بود در ظاہر بہ نسبت خواست کہ مواصلت متصل گردد۔ سپہ سالار ص ۷۲)

۱۴۰۔ سپہ سالار ص ۷۲

۱۴۱۔ سوانح مولانا روم ۶۶۲

۱۴۲۔ سپہ سالار ص ۷۱، مناقب (نسخہ قلمی) حالات شیخ صلاح الدین

۱۴۳۔ سپہ سالار ص ۴۷

۱۴۴۔ چنانچہ انسائیکلو پیڈیا برٹینیکا میں یہی لکھا ہے کہ 'حضرت حسام الدین ۶۵۷ھ/۱۲۵۸ء میں مولانا کے مددگار خاص ہو گئے۔'

۱۴۵۔ مناقب ص ۳۴۸

۱۴۶۔ مناقب ۵۸

۱۴۷۔ اس موقع پر 'حیات وارث' سے چند سطریں نقل کر دینا بے موقع نہ ہوگا جن سے واضح ہوتا ہے کہ اولیاء اللہ کی حالت اس معاملہ میں بھی دوسرے لوگوں کی حالت سے جداگانہ ہے۔

۱۴۸۔ مناقب ص ۳۴۸۔۳۴۹

۱۴۹۔ ایضاً ص ۳۵۲ مگر سپہ سالار نے لکھا ہے کہ جب زلزلہ کے رفع ہونے کی خبر آئی تھی اس وقت میں یہ غزل کہی تھی اور ان دنوں فرجی سرخ پہنے ہوئے تھے۔ص ۵۸

۱۵۰۔ مناقب ص ۳۴۸

۱۵۱۔ مناقب ص ۳۴۸

۱۵۲۔ مناقب ص ۳۴۸

۱۵۳۔ مناقب ص ۳۵۵

۱۵۴۔ درحقیقت یہ بھی سنت نبوی کی پیروی تھی۔آں حضرت ﷺ کی نسبت بروایات صحیحہ منقول ہے کہ عین عالم نزع میں آپ پانی کے پیالے میں بار بار ہاتھ ڈالتے اور چہرہ پر ملتے تھے۔ (سیرۃ النبیؐ۔ حصہ اول جلد دوم ۱۴۳ (معارف) خاتم المرسلین ﷺ ص ۵۲۷) دلگداز)

۱۵۵۔ مناقب ص ۳۵۲۔

۱۵۶۔ مناقب ص ۳۴۹

۱۵۷۔ ۱۶ دسمبر ۱۲۷۳ء (براؤن ص ۵۱۸ حاشیہ)

۱۵۸۔ 'دربیان تقریر حقائق و معارف' سپہ سالار۔ص ۵۹

۱۵۹۔ سپہ سالار ص ۶۰ از رباب نامہ

۱۶۰۔ ۶۹ برس (سر گورا وسلی ۱۱۶)

۱۶۱۔ مناقب ص ۳۵۴، سپہ سالار ص ۶۹ نے لکھا ہے کہ تابوت جب مختلف محلوں سے گزرتا تھا تو لوگ اسے بدلتے تھے۔ یہ نہیں لکھا کہ تابوت کتنی بار بدلا گیا۔

۱۶۲۔ سپہ سالار ص ۵۹، ۶۰۔ مناقب ص ۶۱۰ پر یہ روایت درج ہے کہ شیخ صدرالدین جب نماز جنازہ پڑھنے کے لئے آگے بڑھے اور چیخ مار کر بے ہوش ہوگئے تو پھر بعد چندے نماز پڑھائی۔ (تا ساعتے بعد ازاں نماز کرد) مگر سپہ سالار کی روایت زیادہ مسلّم ہے۔

۱۶۳۔ علم الدین بہت بڑے پایہ کے امراء میں سے تھے۔ ہلاکو خان نے جب ۶۵۷ھ میں حلب میں قتل عام کیا تو جن چند اکابر کے مکانوں میں پناہ لینے والوں کے لئے امن کا اعلان کیا ان میں ایک علم الدین قیصر الموصلی بھی تھے۔ حلب کی تباہی کے بعد وہاں کے اعاظم و اکابر جو بچ رہے ان میں سے اکثر روم میں چلے گئے تھے۔ انہیں میں علم الدین قیصر بھی تھے۔ (ابوالفدا جلد سوم ص ۲۰۱)

۱۶۴۔ وینفلڈ نے لکھا ہے کہ مولانا کے انتقال کے بعد سلطان بہاء الدین ولد آپ کے خلیفہ ہوئے (دیباچہ ص ۴۰) ظاہر ہے کہ وینفلڈ سے یہاں قدرے تسامح ہوا۔ سلطان بہاء الدین ولد مولانا کے خلیفہ ہو گئے مگر خلیفہ بلافصل نہیں ہوئے۔

۱۶۵۔ گوہر خاتون کا سنہ انتقال معلوم نہیں ہوا مگر مولانا کے ورود قونیہ کے بعد ان کا ذکر مطلق نہیں ہوا ہے حالاں کہ ان کی والدہ کرا خاتون بزرگ کا ذکر متعدد بار آیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان کا انتقال عقد کے تھوڑے زمانہ بعد ہو گیا تھا۔ مولانا کی دوسری زوجہ کرا خاتون کے متعلق 'مناقب العارفین' (ذکر چلپی حسام الدین) میں ہے کہ چلپی حسام الدین کے بعد ہی کرا خاتون نے بھی انتقال فرمایا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ کرا خاتون کا انتقال ۶۸۴ھ کے بعد ہوا ہے۔

۱۶۶۔ ص ۱۳

۱۶۷۔ ص ۶۸

۱۶۹۔ مناقب ۱۳۴۔ یہاں رڈہاؤس نے ایک غلطی اور کی ہے کہ بہاء الدین ولد کا نام محمد لکھا

ہے حالاں کہ آپ کا نام احمد تھا۔ محمد علاء الدین کا نام تھا۔

۱۷۰۔ افلاکی کی جس مذکورہ بالا روایت میں حضرت بہاء الدین کی عمر سات سال اور علاء الدین کی عمر ساٹھ سال ظاہر کی گئی ہے وہ ان دونوں بھائیوں کے ختنہ سے متعلق ہے۔ اس میں بجائے خود یہ امر قابل لحاظ ہے کہ سات سال کی عمر تک ختنہ ہو جانے کا رواج عام و قدیم ہے۔ مولانا کے ایسے پابند شرع و سنت شخص نے کیوں علاء الدین کے ختنہ میں غیر ضروری تعویق روا رکھی؟ قرینہ یہ چاہتا ہے کہ یہاں ہشت کی بجائے شش ہوگا۔

۱۷۱۔ مناقب ص ۴۶۹

۱۷۲۔ مناقب (نسخہ قلمی)

۱۷۳۔ رڈہاؤس ص ۱۳۴

۱۷۴۔ مناقب ص ۱۹۱، ۱۹۲

۱۷۵۔ ایضاً

۱۷۶۔ ایضاً

۱۷۷۔ مناقب

۱۷۸۔ سپہ سالار ص ۷۸

۱۷۹۔ یضاً، ص ۷۷

۱۸۰۔ سوانح مولانا روم ص ۸۸

۱۸۱۔ ایضاً روم ص ۵

۱۸۲۔ اس کی ایک مثال مولانا کی وفات کے متعلق فہرست کتب خانہ بوہار سے نقل ہو چکی۔ کہ سلطان ولد کے سنہ وفات کو مولانا کا سنہ وفات قرار دے دیا ہے۔

۱۸۳۔ صاحب 'مجمع الفصحا' نے آپ کا نام لیا ہے۔

۱۸۴۔ ص ۱۲۲

۱۸۵۔ مناقب صفحہ ۲۳۷

۱۸۶۔ مناقب صفحہ ۱۷۲

۱۸۷۔ مناقب صفحہ ۳۴۳ص ۲۶۶ (نحات الانس، مطبوعہ مطبع منشی نولکشور، لکھنؤ ص ۴۱۲)

۱۸۸۔ مناقب صفحہ ۲۴۳

۱۸۹۔ مناقب صفحہ ۱۸۹

۱۹۰۔ مناقب صفحہ ۱۱۶

۱۹۱۔ مناقب صفحہ ۲۴۳

۱۹۲۔ سپہ سالار ص ۴۴۷، مناقب ص ۲۱۰

۱۹۳۔ مناقب ص ۱۵۲

۱۹۴۔ مناقب ص ۷۹۔۸۰

۱۹۵۔ مناقب ص ۱۰۸

۱۹۶۔ مناقب ص ۵۴

۱۹۷۔ مناقب ص ۱۳۳

۱۹۸۔ ذکر شیخ صلاح الدین (نسخہ قلمی ص ۴۳۹)

۱۹۹۔ افلاکی نے لکھا ہے کہ مولانا جب کسی سے رنجیدہ ہوتے اور رنجیدگی حد سے بڑھ جاتی تو اسے 'غرخواہر' کہہ کر مخاطب کرتے جس کی وجہ یہ ہے کہ خراسان میں عام طور پر ایسا ہی کہتے ہیں۔ مناقب ص ۹۵

۲۰۰۔ ایضاً، ص ۲۶۹

۲۰۱۔ مناں ب ص ۱۳۸

۲۰۲۔ مناقب ص ۱۵۳۔۱۵۴ باجوخاں کے متعلق فصل پنجم دیکھنا چاہیے۔

۲۰۳۔ مناقب ص ۱۲۱

۲۰۴۔ یہاں ترکوں سے مراد تاتاری ہیں، آل عثمان کا غلبہ اس وقت تک نہیں ہوا تھا اور آل سلجوق زیادہ تر سلجوقی کہلاتے تھے۔ خود مولانا کی زبان سے تاتاریوں کی نسبت جا بجا ترکوں کا لفظ منقول ہے۔ ابن خلدون تک نے 'ظہور الترک' کے عنوان کو ان الفاظ سے شروع کیا ہے۔ ظهرت هذه الامة من اجناس الترک بعض مورخین نے بھی

تاتاریوں کوترکوں ہی کی ایک شاخ قرار دیا ہے۔(تاریخ ابن خلدون، جلد ثالث، ص ۵۳۴ مطبوعہ مصر)

۲۰۵۔ ذکر شیخ صلاح الدین

۲۰۶۔ مناقب ص ۱۵۵

۲۰۷۔ مناقب ص ۱۹۴

۲۰۸۔ مناقب ص ۲۶۳

۲۰۹۔ مناقب ص ۱۷

۲۱۰۔ مناقب ص ۲۷۲

۲۱۱۔ مناقب ص ۲۸۰

۲۱۲۔ مناقب ص ۲۳۶

۲۱۳۔ مناقب ص ۲۸۸

۲۱۴۔ مناقب ص ۲۰۱

۲۱۵۔ رسالہ سپہ سالار ص ۴۲

۲۱۶۔ رسالہ سپہ سالار ص ۸۳، ۹۵

۲۱۷۔ مناقب ص ۲۱۲

۲۱۸۔ مناقب ص ۲۱۴

۲۱۹۔ سپہ سالار ص ۵۱، مناقب ص ۵۶

۲۲۰۔ مناقب ص ۲۲۵

۲۲۱۔ مناقب ص ۲۱۱

۲۲۲۔ مناقب ص ۱۲۷

۲۲۳۔ سپہ سالار ص ۵۰

۲۲۴۔ سپہ سالار ص ۴۴۵۔ ۴۴۳

۲۲۵۔ مناقب ص ۲۴۳

۲۲۶۔ مناقب ص ۲۲۵

۲۲۷۔ مناقب ص ۲۲۶

۲۲۸۔ مناقب ص ۲۶۵

۲۲۹۔ سپہ سالار ص ۶۰

۲۳۰۔ مناقب ص ۲۲۳

۲۳۱۔ مناقب ص ۲۷۶

۲۳۲۔ مناقب ص ۲۹۱

۲۳۳۔ مناقب ص ۱۴۵، ۲۳۲

۲۳۴۔ مناقب ص ۲۹

۲۳۵۔ مناقب ص ۱۸۲

۲۳۶۔ فیہ مافیہ ص ۲۶

۲۳۷۔ مناقب ص ۱۱۵

۲۳۸۔ مناقب ص ۱۹۳

۲۳۹۔ مناقب ص ۲۶۴

۲۴۰۔ مناقب ص ۲۶۴



مولانا ابوالحسن علی ندوی
تلخیص: خالد خان

# مولانا جلال الدین رومی کا وجدانی شعور

## مثنوی کی روشنی میں

ساتویں صدی ہجری تک عالم اسلام میں اگرچہ علم کلام نے اعتزال وفلسفہ پر فتح حاصل کرلی تھی مگر ایک مدت دراز سے امام ابوالحسن اشعری اور امام غزالی جیسا مجتہد اور ذہین متکلم پیدا نہ ہونے کی وجہ سے اعتزال اور فلسفے کی روح اور عقلیت پرستی مسلم دنیا میں اس قدر سرایت کرگئی کہ ہر شخص پر لفظی اور استدلالی ذوق غالب آ گیا۔ اسلامی دنیا کے علماء الفاظ کے طلسم میں گرفتار اور ظواہر ومحسوسات کے پرستار ہو چکے تھے۔ بے شمار ایسے مسائل تھے، جنہیں سلجھانے سے علم کلام قاصر تھا۔ ظاہر پرستی اس قدر غالب تھی کہ 'وجدان ومعرفت' جو علم ویقین کا بہت بڑا سرچشمہ ہے معطل ہو کر رہ گیا۔ حرارت عشق سرد اور نگاہ معرفت کمزور پڑ گئی تھی۔ ایسے حالات میں ایک ایسی شخصیت کی ضرورت تھی جو ایک طرف عقلیات کا ماہر ہو، الفاظ وظواہر سے گہری واقفیت رکھتا ہو تو دوسری طرف اپنی گرمی عشق اور سوز قلب سے عالم اسلام میں زندگی کی ایک نئی حرارت پیدا کردے۔ ایک ایسے علم کلام کی بنیاد رکھے جو دماغوں سے زور آزمائی کرنے اور مخالفین کی زبان بند کرنے کے بجائے دل کی گرہ کھولے۔ یہ عبقری شخصیت مولانا رومی کی تھی، جن کی مثنوی علم کلام کی بے اعتدالیوں اور عقل کی ہوس پرستی کے خلاف ایک صدائے احتجاج بلکہ اعلان جنگ ہے۔ یہ ایک ایسے علم کلام کی بنیاد ہے۔ جس کی بدلتے ہوئے عالم اسلام کو سخت ضرورت تھی۔

مولانا روم ۶ ربیع الاول ۶۰۴ھ کو خراسان کے شہر بلخ میں پیدا ہوئے اور ۲۲ برس کی عمر میں اپنے والد مولانا بہاء الدین کے ہمراہ روم کے شہر قونیہ میں وارد ہوئے۔ قونیہ ہی پھر آپ کا

مسکن و مدفن بن گیا۔ ۶۲۸ھ تک مولانا نے اپنے والد ہی سے مروجہ دینی علوم حاصل کیے۔ ۶۳۰ھ میں مزید اکتساب فیض کے لئے شام کا سفر کیا اور وہاں حلب میں رہ کر کمال الدین ابن عدیم سے استفادہ کیا پھر دمشق میں شیخ محی الدین ابن عربی، شیخ سعد الدین حموی، شیخ عثمان رومی، شیخ اوحد الدین کرمانی اور شیخ صدرالدین قونوی کی صحبتوں سے حقائق و معارف کا ادراک کیا۔ اور ۶۳۵ھ میں واپس قونیہ آ گئے۔

۶۴۲ھ میں صاحب مناقب العارفین عاشق رسول مولانا شمس تبریز سے ملاقات سے پہلے تک مولانا رومی عام علمائے ظاہر کے لباس میں رہے۔ وہ علمی و تدریسی مشاغل کے علاوہ وعظ کہتے اور فتویٰ نویسی کا کام کرتے تھے۔ ۶۴۲ھ میں شمس تبریز سے ملاقات کے بعد انہوں نے یک لخت درس و تدریس، وعظ گوئی اور فتویٰ نویسی کے مشاغل ترک کر دیے اور وہ حقائق و اذواق کی نئی دنیا میں داخل ہو گئے۔ فقر، عزلت نشینی اور سماع ان کے مشاغل بن گئے۔ علامہ شبلی نے مولانا روم کی اس صورت حال کے بارے میں لکھا ہے:

> 'مولانا روم جب تک تصوف کے دائرے میں نہیں آئے تھے، آپ کی زندگی عالمانہ جاہ وجلال کی ایک شان رکھتی تھی۔ ان کی سواری جب نکلتی تھی تو علماء اور طلبہ بلکہ امراء کا ایک بڑا گروہ رکاب میں ہوتا تھا۔ سلاطین و امراء کے دربار سے بھی ان کو تعلق تھا۔ لیکن سلوک میں داخل ہونے کے ساتھ یہ حالت بدل گئی۔ درس و تدریس، افتا و افادہ کا سلسلہ اب بھی جاری تھا، لیکن وہ پچھلی زندگی کی ایک یادگار تھی۔ ورنہ زیادہ تر محبت و معرفت کے نشے میں سرشار رہتے۔'

جب مولانا کی زندگی میں شمس تبریز سے جدائی کا واقعہ پیش آیا۔ اس وقت تک مولانا میں ایک بڑی عظیم تبدیلی یہ واقع ہو چکی تھی کہ ان کے لیے بغیر کسی ہم دم و ہم ساز اور رفیق کے رہنا مشکل ہو گیا تھا۔ شمس تبریز کی جدائی کے بعد صلاح الدین زرکوبی اور پھر ان کے بعد حسام الدین چلپی کو انہوں نے اپنا ہم راز اور دم ساز بنایا۔ حسام الدین چلپی ہی وہ شخص ہیں جنہوں نے مثنوی شریف کی تصنیف کرنے کی مولانا میں تحریک پیدا کی۔ وہ مولانا کے ممتاز مریدوں اور شاگردوں میں سے تھے۔ انہی کی تحریک اور انہی کی کوشش سے مثنوی معرض وجود میں آئی۔[۱]

مولانا کے حالات سے ظاہر ہوتا ہے کہ انہوں نے پرجوش طبیعت پائی تھی۔ عشق ان کی فطرت میں کوٹ کوٹ کر بھرا تھا۔ ظاہری علم اور عقلیات کے شغل نے اس کو دبا رکھا تھا۔ شمس تبریز کی صحبت نے ان کی فطرت کو چھیڑ دیا۔ تربیت و ماحول نے اس پر جو پردے ڈال رکھے تھے وہ دفعتاً اٹھ گئے اور وہ سراپا سوز و ساز بن گئے۔ ہم دم و ہم ساز کے بغیر ان کے لیے جینا مشکل ہوگیا۔ شمس تبریز کے بعد جب تک صلاح الدین اور حسام الدین نہیں مل گئے ان کی بے قرار طبیعت کو سکون نہ ملا۔ یہی آتش سوزاں تھی جو انہیں کشاں کشاں سماع کی طرف لے جاتی تھی۔ اور وہ اس سے قوت اور غذا حاصل کرتے تھے۔ اسی سوز نے ان کے ساز کو چھیڑا اور خاموش رہنا ان کے لئے ناممکن کر دیا۔ اس لیے کہ ان کے بہ قول:

جوش نطق از دل نشان دوستیست　　بستگی نطق از بے الفتی است

(دل سے گفتگو میں جوش و خروش دوستی کی علامت ہے اور نہ بولنا بے الفتی کی)

دل کہ دلبر دید کے ماند ترش　　بلبل گل دیدہ کے ماند خمش ۲

(وہ دل جس نے اپنے دلبر کا دیدار کرلیا وہ کیسے غیر آسودہ رہے گا۔ اور وہ بلبل جس نے پھول دیکھ لیا کیوں کر خاموش رہ سکتا ہے)

اس ساز سے جو نغمے نکلے ان کے مجموعے کا نام مثنوی ہے۔ مثنوی میں مولانا نے مختلف اور اہم موضوعات پر قلم اٹھایا ہے اور اپنا مخصوص نقطۂ نظر پیش کیا ہے۔

### عقلیت اور ظاہر پرستی پر تنقید

مولانا کا نشو و نما تمام تر اشاعرہ کے علمی ماحول میں ہوا تھا۔ وہ خود ایک کامیاب مدرس اور معقولی عالم تھے۔ توفیق الٰہی نے جب ان کو معرفت و آگہی کے مقام تک پہنچایا اور قال سے حال، خبر سے نظر اور الفاظ سے معانی اور اصطلاحات و تعریفات کے لفظی طلسم سے ترقی کر کے حقیقت و معرفت تک پہنچے، تو ان کو فلسفہ و علم کلام کی کمزوریوں اور استدلال و قیاس کی غلطیوں کا اندازہ ہوا۔ فلاسفہ و متکلمین اور اہل استدلال کی بے بضاعتی اور حقیقت ناشناسی کی حقیقت ان پر منکشف ہوگئی۔ انہوں نے بڑی قوت اور وضاحت کے ساتھ علم کلام پر تنقید کی۔ اس زمانے میں فلسفہ و عقلیات کا سب سے زیادہ زور حواس ظاہری پر تھا۔ حواس خمسہ کو علم اور حصول یقین کا سب

سے زیادہ مستند اور قابل وثوق ذریعہ سمجھا جاتا تھا۔ جو چیز ان کی گرفت میں نہ آسکے اور ان کے ذریعے اس کی تصدیق نہ ہو سکے اس کی نفی اور اس کے انکار کی طرف رجحان روز بروز ترقی کر رہا تھا۔ معتزلہ اس حسیت کے سب سے بڑے نقیب تھے۔ مولانا ان پر زبردست تنقید کرتے ہوئے کہتے ہیں:

چشم حس راہست مذہب اعتزال　　دیدۂ عقل است سنی در وصال

(حسیت کی آنکھ کا مذہب اعتزال کا ہے۔ اور وصال میں عقل کی آنکھ سنی ہے)

سخرۂ حس اند اہل اعتزال　　خویش را سنی نمایند از ضلال

(اہل اعتزال کی حسیت مضحکہ خیز ہے خود کو گمراہی سے سنی ظاہر کرتے ہیں)

ہر کہ حس ماند او معتزلی است　　گرچہ گوید سنیم از خامی است

(جو بھی حسیت کو مانتا ہے وہ معتزلی ہے چاہے وہ کتنا ہی کہے کہ میں سنی ہوں۔ گویا وہ نا قابل اعتبار ہے)

ہر کہ بیروں شد ز حس سنی دلیست　　اہل بینش اہل عقل خویش بیست [۳]

(ہر وہ شخص جو حسیت سے باہر ہے اس کا دل سنی ہے۔ اور وہ خود اہل عقل و دانش ہے)

مولانا رومی نے جابجا ثابت کیا ہے کہ ان حواس ظاہری کے علاوہ انسان کو کچھ حواس باطنی عطا ہوئے ہیں۔ یہ حواس باطنی حواس ظاہری کے مقابلے کہیں زیادہ وسیع اور وقیع ہیں۔ ان کے نزدیک کسی چیز کے انکار کے لیے یہ ثبوت کافی نہیں کہ وہ دیکھنے میں نہیں آتی یا حواس اس کی تصدیق نہیں کرتے۔ ان کے نزدیک باطن ظاہر کے پیچھے نہاں اور دوا میں فائدے کی طرح اس میں پنہاں ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ منکرین باطن اپنی ظاہر بینی اور کوتاہ نظری کی عادت کی وجہ سے ان حقائق باطنی کی دید سے محجوب اور اصل غایت و مقصد سے محروم ہیں۔ حواس سے آگے بڑھ کر وہ عقل پر بھی تنقید کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ عالم غیب کے حقائق اور انبیاء کے علوم و معارف کے بارے میں عقل بھی کوتاہ اور نارسا ہے۔ اس کے پاس قیاس کی کوئی بنیاد نہیں اور وہ اس عالم کا کوئی تجربہ نہیں رکھتی۔ دریائے شور کا رہنے والا آب شیریں کا کیا اندازہ کر سکتا ہے۔

اے کہ اندر چشمہ شور است جاست　　تو چہ دانی شط و جیحون و فرات ۴؎

(اے وہ شخص جس کی جگہ کھارے پانی کے چشمے کے اندر ہے تو شط جیحون اور فرات کے میٹھے پانی کا مزہ کیا جانے۔)

مولانا روم ایک نہایت سیدھی اور عام فہم بات کہتے ہیں کہ اگر عقل دینی معارف وحقائق کے ادراک کے لیے کافی ہوتی تو اہل منطق و استدلال اور ائمہ کلام سب سے بڑے عارف اور دین کے محرم اسرار ہوتے۔ ان کے خیال میں استدلال، مقدمات کی ترتیب اور نتیجہ کا استخراج ایک مصنوعی طریقہ ہے۔ اور اس سے بہت محدود اور ناقص نتائج اخذ کیے جاسکتے ہیں۔ اس سے دینی حقائق کا ثابت کرنا ایسا ہی مشکل ہے جیسے لکڑی کے مصنوعی پاؤں کے ذریعے آزاد چلنا پھرنا اور سفر طے کرنا۔ ان کی یہ تمثیل ضرب المثل کا درجہ رکھتی ہے اور زبان زد خاص و عام ہے کہ

پائے استدلالیاں چوبیں بود　　پائے چوبیں سخت بے تمکیں بود ۵؎

(اہل استدلال کے پاؤں لکڑی کے ہوتے ہیں۔ لیکن سخت سے سخت لکڑی کے پائے میں کوئی قدرت (چلنے کی) نہیں ہوتی)

ان کے نزدیک علم کلام اور متکلمانہ بحث و استدلال سے یقین کی کیفیت اور حلاوت ایمانی حاصل نہیں ہوتی، اس لیے کہ متکلم جو تقلیداً متقدمین کے دلائل و براہین کو نقل کرتا ہے اور آموختہ سا سنا دیتا ہے خود بے روح اور ذوق و کیفیات یقین سے محروم ہے۔

آں مقلد صد دلیل و صد بیان　　برزبان آرد ندارد ہیچ جان

(جو مقلد ہے وہ زبان پر سو دلیلیں اور سو بیان لے آئے مگر ان میں ذرا سی بھی جان نہیں ہوتی)

چوں کہ گوینده ندارد جان و فر　　گفت او را کے بود برگ و ثمر ۶؎

(چوں کہ وہ جو بات بھی کہتا ہے اس میں جان نہیں ہوتی اس لیے وہ گفتگو کیوں کر ثمر آور اور برگ بار ہو سکتی ہے)

## دعوت عشق

ساتویں صدی عیسوی میں علم کلام اور عقلیت کی جو سرد ہوا عالم اسلام میں مشرق سے

مغرب تک چلی تھی، اس سے دل کی انگیٹھیاں سرد ہو گئی تھیں۔ اگر کہیں عشق کی چنگاریاں تھیں تو راکھ کے ڈھیر کے نیچے دبی ہوئی تھیں۔ ورنہ ایک سرے سے دوسرے سرے تک افسردہ دلی بلکہ مردہ دلی چھائی ہوئی تھی اور کہنے والا کہہ رہا تھا:

بجھی عشق کی آگ اندھیر ہے　　　مسلماں نہیں خاک کا ڈھیر ہے

اس سرد اور خواب آور فضا میں مولانا نے 'عشق' کی صدا بلند کی اور اس زور سے بلند کی کہ ایک بار عالم اسلام کے جسم میں بجلی سی کوند گئی۔ مولانا نے کھل کر عشق کی دعوت دی اور محبت کی کرامت اور عشق کی کرشمہ سازیاں بیان کیں۔ وہ کہتے تھے کہ عشق نہایت غیور و خود دار ہے۔ وہ ہفت اقلیم کی سلطنت کو خاطر میں نہیں لاتا۔ جس نے ایک بار اس کا مزہ چکھ لیا اس نے پھر کسی کی طرف نظر اٹھا کر نہ دیکھا:

دو عالم سے بیگانہ کرتی ہے دل کو　　　عجب چیز ہے لذتِ آشنائی ؎

اس فقر جسور اور عشق غیور کا جب وہ تذکرہ کرنے لگتے ہیں تو خود ان پر جوش و سرمستی کی کیفیت طاری ہو جاتی ہے اور وہ بے خود ہو کر کہنے لگتے ہیں:

ملکِ دنیا تن پرستاں را حلال　　　ما غلامِ ملکِ عشق بے زوال ۸

(دنیا کی بادشاہت تن پرستوں کے لیے حلال ہے۔ ہم تو عشق کی بادشاہت کے غلام ہیں جو بے زوال ہے)

وہ کہتے ہیں کہ عشق کی ہی وہ بیماری ہے جس سے بیمار کبھی شفا نہیں چاہتا، بلکہ اس میں اضافہ و ترقی کی دعا کرتا ہے

جملہ رنجوراں شفا جویند و ایں　　　رنج افزوں جوید و درد و حنین

(تمام غمگینوں کا حال یہ ہے کہ وہ شفا کے طالب ہوتے ہیں مگر اس (عشق) کے غم کا معاملہ یہ ہے کہ ان کی لپیٹ میں آنے والا مزید غم، درد اور تکلیف کا طالب ہوتا ہے)

خوب تر زین سم ندیدم شربتے　　　زین مرض خوشتر نباشد صحتے ۹

(میں نے اس زہر سے بہتر کوئی مشروب نہیں دیکھا اس مرض سے زیادہ بہتر تو

کوئی صحت بھی نہیں ہو سکتی)

مولانا روم کے نزدیک اگر عشق پاکباز ہو تو وہ گناہ نہیں اور اگر وہ گناہ ہے تو ایسا گناہ کہ ہزار طاعتیں اس کے سامنے ہیچ ہیں۔ اس میں ایک گھڑی میں جو ترقی حاصل ہوتی ہے وہ سال ہا سال کی ریاضت سے میسر نہیں۔

زین گنہ بہر نباشد طاعتے  سالہا نسبت بہ دیں دم ساعتے ۱۰

(اس گناہ سے بہتر کوئی طاعت ہو نہیں سکتی۔ برسوں کی طاعت کی بہ نسبت اس کا ایک لحہ دینداری ہے۔)

اس عشق کی مولانا نے تلقین بھی فرمائی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ محبوب بننا تو ہر ایک کے بس میں نہیں لیکن عاشق بننا ممکن ہے۔ اگر خدا نے تم کو محبوب نہیں بنایا ہے تو تم عاشق بن کر زندگی کا لطف حاصل کرو۔

تو کہ یوسف نیستی یعقوب باش  ہمچو او باگریہ و آشوب باش

(تو اگر یوسف نہیں بن سکتا تو یعقوب بن جا۔ اور ان کی طرح گریہ وزاری کو اپنا شیوہ بنالے)

تو کہ شیریں نیستی فرہاد باش  چوں نئی لیلیٰ تو مجنوں گرد فاش ۱۱

(تو شیریں نہیں ہو سکتا تو فرہاد بن جا۔ اس لئے تو لیلیٰ تو ہو نہیں سکتا لہذا مجنوں کی طرح سرگرداں ہو جا)

اتنا ہی نہیں مولانا ایک قدم اور آگے بڑھ کر کہتے ہیں کہ عشق میں جو مزہ ہے اور جو ترقی ہے، وہ محبوب بننے میں کہاں؟ اگر محبوبان عالم کو اس سرمدی دولت کا پتا چل جائے تو محبوبوں کی صف سے نکل کر عشاق کی صف میں شامل ہو جائیں۔

ترک کن معشوقی و کن عاشقی  اے گماں مردہ کہ خوب و فائقی ۱۲

(اے وہ شخص جس کو یہ گماں ہے کہ خوب و فائق ہوں، معشوقی ترک کر دے اور عاشقی اختیار کرلے)

## جہان دل

یہ عشق جس کی دعوت مولانا اس جوش و خروش کے ساتھ دیتے ہیں، دل کی زندگی اور بیداری اور اس کی گرمی کے بغیر ممکن نہیں۔ مولانا کے عہد میں بھی ہر عہد کی طرح دل کی طاقت و وسعت سے غفلت اور ناواقفیت بڑھتی جارہی تھی اور دماغ کی عظمت کا سکہ دلوں پر بیٹھتا جارہا تھا۔ دماغ روشن، مگر دل سرد ہوتے جارہے تھے۔ معدہ کو زندگی میں مرکزی مقام حاصل ہورہا تھا۔ ایسے حالات میں مولانا نے دل کی وسعت و عظمت کی طرف متوجہ کیا، وہ تلقین کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ جسم کو جوان بنانے کی سعی لاحاصل اور سکندر کی طرح 'چشمہ حیوان' کی ناکام تلاش کے بجائے عشق کے آب حیات کا ایک جرعہ نوش جان اور دل کی زندگی کا سامان کرنے کی ضرورت ہے تاکہ صحیح معنوں میں زندہ دلی اور نشاط روح حاصل ہو اور پردرد زندگی میں توانائی و رعنائی محسوس ہو

دل بجز تا دائما باشی جوان      از تجلی چہرہ ات چوں ارغواں

(اپنے دل کو قوی رکھ کہ تو ہمیشہ جوان رہے۔ اور تجلی سے تیرا چہرہ بالکل سرخ رہے)

طالب دل شو کہ تا باشی چو مل      تا شوی شادان و خندان ہمچو گل ۱۳

(تو دل کا طلب گار بن تا کہ تو شراب کی طرح ہو جائے۔ اور پھول کی طرح شاد و خرم ہو جائے)

## مقام انسانیت

ساتویں صدی ہجری میں استبدادی سلاطین کے مظالم اور ان کے اثرات اور مسلسل جنگوں کے نتیجہ میں عام انسان زندگی سے بیزاری، مستقبل سے مایوسی اور احساس کمتری کے شکار ہوگئے تھے۔ دوسری طرف عجمی تصوف نے انسانوں کو درس دیا کہ ملکوتی صفات کا حصول اس کے بغیر ممکن نہیں کہ انسان بشری لوازمات سے بالاتر ہوجائے اور تجرد و تفرد کی زندگی گزارے۔ اس کی تبلیغ کچھ اس انداز سے ہوئی کہ انسان کو اپنی انسانیت پر شرم آنے لگی۔ اور وہ اپنی ترقی انسانیت میں نہیں بلکہ ترک انسانیت میں سمجھنے لگا۔ وہ اپنی رفعت و عظمت اور شرافت سے غافل ہونے لگا۔ اس کا نفسیاتی اثر یہ ہوا کہ انسان میں بے اعتمادی، ناامیدی، افسردگی اور شکستہ دلی کی

منفی صفات پائی جانے لگیں۔ وہ بسا اوقات حیوانات و جمادات پر بھی رشک کرنے لگتا تھا۔ مولانا نے اپنے مخصوص انداز میں اس پہلو کو ابھارا اور انسان کو اس کے اصل مقام سے سے آگاہ کیا۔ مولانا کی اس کاوش کا اثر اسلامی ادبیات پر پڑا اور اس نے شعر و شاعری اور تصوف میں ایک نیا رجحان پیدا کر دیا۔ مولانا نے انسان کو احسن تقویم ہونے کی طرف توجہ ولائی اور اسے یاد دلایا کہ انسان کے سوا کسی اور کے سر پر (کرامت) کا تاج نہیں رکھا گیا۔ کرمنا اور اعطیناک کے خطاب سے انسان کو مشرف کیا گیا۔

ہیچ کرمنا شنید ایں آسماں      کہ شنید ایں آدمی پر غماں ۱۴

(اس آسمان نے کبھی بھی کرمنا کے الفاظ نہیں سنے۔ جو رنجور آدمی نے سنے ہیں)

تاج کرمنا ست بر فرق سرت      طوق اعطیناک آویز برت ۱۵

(کرّمنا کا تاج تیری پیشانی پر ہے۔ اور اعطیناک کا طوق تجھ پر آویزاں ہے۔)

وہ انسان کو خلاصہ کائنات قرار دیتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ انسان خلاصہ کائنات اور مجموعہ اوصاف عالم ہے۔ انسان کیا ہے۔ ایک کوزے میں دریا بند ہے۔ ایک مختصر سے وجود میں پورا عالم پنہاں ہے۔

آفتابے در یکے ذرہ نہاں      ناگہاں آں ذرہ بکشاید دہاں

(ایک سورج ایک ذرے میں پنہاں ہے۔ اچانک جب وہ ذرہ لب کشائی کرتا ہے)

ذرہ ذرہ گردد افلاک و زمین      پیش آں خورشید چوں جست از کمین ۱۶

(تو آسماں و زمین ذرہ ذرہ ہو جاتے ہیں۔ اس خورشید کے آگے ان ذروں کی کوئی حیثیت نہیں)

بحر علمے در نمی پنہاں شدہ      در سہ گز تن عالمے پنہاں شدہ ۱۷

(علم کا سمندر ایک قطرے میں پوشیدہ ہے اور تین گز کے جسم میں ایک پوری کائنات پوشیدہ ہے)

مولانا کی نظر میں انسان ہی اس عالم کی وجہ آفرینش ہے اور وہ تمام کائنات کا محسود ہے۔ یہی نہیں بلکہ انسان مظہر صفات الٰہی ہے اور وہی ایک ایسا آئینہ ہے جس میں تجلیات و

آیات کا عکس نظر آتا ہے۔

آدم اصطرلاب اوصاف علواست　　　　وصف آدم مظہر آیات اوست

(انسان اوصاف علو کا مجموعہ ہے۔ اور آدمی کے اوصاف اس کی آیات کا مظہر ہیں)

ہر چہ در وے می نماید عکس اوست　　　　ہمچو عکس ماہ اندر آبجوست

(جو کچھ بھی اس میں دکھائی دیتا ہے وہ اس کا عکس ہے اسی طرح جس طرح چاند ایک نہر میں نظر آتا ہے)

خلق راچوں آب داں صاف وزلال　　　　وندر و تابان صفات ذوالجلال

(مخلوق کو پانی کی طرح صاف و شفاف جان۔ اس کے اندر ذوالجلال کی صفات تابندہ ہیں)

علم شاں عدل شاں ولطف شاں　　　　چوں ستارہ چرخ در آب رواں ۱۸

(ان کا علم، ان کا عدل اور ان کی مہربانی کی صفات اس میں اس طرح ہیں جس طرح آسمان کا ستارہ رواں پانی میں حرکت میں ہو)

**دعوت عمل**

مولانا روم تصوف وسلوک کے راہی ہیں مگر وہ تعطل، بے عملی اور عزلت نشینی کے بجائے عمل، جدوجہد، کسب معاش اور اجتماعی زندگی کے نہ صرف داعی و مبلغ ہیں بلکہ اس کی تلقین کرتے ہیں۔ رہبانیت اور ترک دنیا کو وہ روح اسلام کے منافی اور تعلیمات نبوت کے مخالف سمجھتے ہیں۔ ان کے نزدیک اگر اجتماعی اور سماجی زندگی مطلوب نہ ہوتی تو جمعہ، جماعت اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی تاکید نہ ہوتی۔ وہ فرماتے ہیں:

مرغ گفتش خواجہ در خلوت مایست　　　　دین احمد را ترہب نیک نیست

(پرندے نے اس سے کہا کہ اے خواجہ تو خلوت نشین نہ ہو کہ دین احمد میں رہبانیت کی کوئی گنجائش نہیں)

از ترہب نہی فرمود آں رسول　　　　بدعتے چوں در گرفتی اے فضول

(رسول نے ترک دنیا سے منع فرمایا ہے۔ جب تو اس بدعت میں پڑ گیا تو

سب فضول ہے۔)

جمعہ شرط است و جماعت در نماز　　امر معروف و ز منکر احتراز

(جمعہ شرط ہے اور نماز میں جماعت شرط ہے۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا حکم ہے)

درمیاں امت مرحوم باش　　سنت احمد سہل محکوم باش[۱۹]

(مرحوم امت کے درمیان رہو اور سنت احمد کو ترک نہ کرو بلکہ اس کے اطاعت گزار رہو۔)

**عقائد اور علم کلام**

مولانا روم نے عقلیات و حسّیات، اپنے زمانے کے علم کلام کی بے اعتدالی، ظاہر پرستی اور لفظی معرکہ آرائی پر ہی گرفت نہیں کی اور نہ صرف باطنی احساسات و وجدان اور روح سے کام لینے اور عشق کی دعوت دینے پر اکتفا کیا بلکہ کلامی مسائل و مشکلات کو اپنے مخصوص انداز سے حل کرنے اور اپنے مخصوص پیرایے میں بیان کرنے اور دل نشین کرنے کی کوشش بھی کی ہے۔ گویا مولانا کی دعوت اور ان کا فلسفہ صرف سلبی اور ناقدانہ نہیں ہے بلکہ ایجابی اور معلمانہ ہے۔ مولانا کا خاص طرز یہ ہے کہ وہ دماغ کو شکست دینے کی اور مخاطب کو لاجواب کرنے کی کوشش نہیں کرتے، بلکہ اپنی بات کو اس کی خوشی اور رضا مندی سے دل میں بٹھانے اور ذہن میں اتارنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس طرز کلام کا نتیجہ یہ ہے کہ مثنوی سے دینی اصول و عقائد اور متکلمانہ مسائل و مباحث کے بارے میں ایسا یقین اور اطمینان قلب پیدا ہوتا ہے جو علم کلام کے پورے کتب خانے سے نہیں پیدا ہوتا۔ وہ اشعری مکتب خیال کے ایک متبحر عالم ہونے کے باوجود ایک نئے علم کلام کے بانی ہیں جو نسبتاً قرآن مجید کے طرز استدلال اور فطرت سلیم سے زیادہ قریب ہے۔ وجود باری کا مسئلہ علم کلام اور تمام مذاہب کا معرکۃ الآراء اور بنیادی مسئلہ ہے۔ قدیم علم کلام نے اس کے جو دلائل دیے ہیں وہ محض منطقی ہیں۔ ان سے یقین و ایمان اور اذعان کی کیفیت پیدا نہیں ہوتی۔ زیادہ سے زیادہ آدمی لاجواب ہو کر رہ جاتا ہے۔ مگر مولانا نے اس مسئلہ کے سلسلے میں قرآنی طرز استدلال اختیار کیا ہے جو ان کی عام روش ہے۔ قرآنی طرز یہ ہے کہ وہ فطرت سلیم کو اکساتا ہے اور

اس پر اعتماد ظاہر کر کے اس کی سوئی ہوئی حس کو بیدار کرتا ہے۔ مولانا روم وجود باری پر استدلال کرتے ہیں تو کہتے ہیں کہ دنیا میں بہت کچھ ہوتا نظر آتا ہے۔ لیکن کرنے والا ان ظاہری آنکھوں سے نظر نہیں آتا۔ مگر جو کچھ ہو رہا ہے یہ خود اس کی دلیل ہے کہ اس پردے کے پیچھے کوئی کرنے والا ہے۔ لیکن فعل ظاہر ہے اور فاعل مخفی۔ وہ کہتے ہیں کہ حرکت خود محرک کے وجود کی دلیل ہے۔ اگر کہیں ہوا کی سنسناہٹ ہے تو سمجھ لو کہ ہوا کا چلانے والا بھی ہے۔ وہ یوں بھی سمجھاتے ہیں کہ اگر تمہیں موثر نظر نہیں آتا تو آثار تو نظر آتے ہیں۔ ان آثار سے سمجھ لو کہ موثر ضرور ہے۔ جسم میں حرکت و زندگی روح سے ہے، روح اگرچہ نظر نہیں آتی مگر جسم کی حرکت اس کا ثبوت ہے۔ موثر کے وجود کے لیے اس کے آثار اور صانع کے لئے اس کی مصنوعات سے بڑھ کر اور کیا دلیل ہو سکتی ہے۔ آفتاب کے وجود کے لئے اس کی روشنی سے بڑھ کر اور کیا دلیل ہوگی؟

خود نباشد آفتابے را دلیل　　　جز کہ نور آفتاب مستطیل [۲۰]

(آفتاب کی کوئی دلیل نہیں ہوگی۔ اس کا نور جو اس آفتاب مستطیل کا حصہ ہے وہ اس کی دلیل ہے۔)

**نبوت اور انبیاء کرام**

مولانا روم انبیائے کرام کا تعارف خود ان کی زبان سے کراتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ وہ طبیبان الٰہی اور معالجین قلوب ہیں۔ طبیب نبض سے دل تک پہنچتے ہیں۔ انبیائے کرام براہ راست دل تک پہنچ جاتے ہیں۔ طبیبوں نے صحت جسمانی کے بقا اور انبیاء نے دلوں کی شفا اور اخلاق و اعمال کی اصلاح پر توجہ دی ہے۔ وہ دلائل نبوت میں بھی عقلی دلائل و مقدمات سے استدلال کرنے کے بجائے عموماً ذوقی و وجدانی دلائل سے استدلال کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ پیغمبر کی ہر ادا بتاتی ہے کہ وہ پیغمبر ہے۔ وہ سرتاپا اعجاز ہوتا ہے۔ وہ خود اپنی نبوت کی دلیل ہوتا ہے۔ یہی وہ چیز ہے کہ عبداللہ بن سلام نے جسے دیکھ کر بے ساختہ فرمایا: واللہ ھذا لیس بوجہ کذاب (بخدا یہ کسی دروغ گو کا چہرہ نہیں ہو سکتا) مولانا روم فرماتے ہیں کہ پیغمبر اور امت کے ضمیر میں ایک ایسی مناسبت ہوتی ہے کہ پیغمبر جو کچھ کہتا ہے امت کا ضمیر اس پر آمنا وصدقنا ہی پکارتا ہے۔ ان کی نظر میں پیغمبر کی صداقت کے لئے کسی خارجی دلیل کی ضرورت نہیں۔ ان کا کہنا

دعویٰ بھی ہے اور دلیل بھی اور نظام عالم اس پر قائم ہے۔ پیاسے کو پانی کی دعوت دی جاتی ہے تو وہ پانی کا ثبوت نہیں مانگتا۔ بچہ کو ماں دودھ پلانا چاہتی ہے تو وہ دلیل کا انتظار نہیں کرتا۔ طلب اور محبت اعتماد اور پیش قدمی کے لئے کافی ہے۔

تشنہ را چوں بگوئی تو شتاب　　　در قدح آب است بستاں زود آب

(پیاسے سے جب تو کہتا ہے کہ جلدی کر۔ پیالے میں پانی ہے، اسے تو جلدی سے لے لے۔)

ہیچ گوید تشنہ کیں دعویٰ است رد　　　از برم ائے مدعی! مہجور شو

(تو وہ پیاسا کب یہ کہتا ہے کہ یہ دعویٰ غلط ہے۔ اے دعویٰ کرنے والے میرے سرہانے سے دور ہو جا)

یا بطفل شیر مادر بانگ زد　　　کہ بیا من مادرم یاں اے ولد

(یا بچہ جب شیر مادر کے لئے آواز دیتا ہے کہ اے میری ماں آ اور مجھے دودھ پلا میں تیرا بیٹا ہوں)

طفل گوید مادر حجت بیار　　　تا کہ با شیرت بگیرم من قرار[۲۱]

(بچہ کہتا ہے کہ اے ماں دلیل لا۔ تا کہ تیرے دودھ سے قرار حاصل ہو جائے)

**معاد**

مولانا کے نزدیک موت حقیقی زندگی کا پیش خیمہ اور انسانی زندگی کی ترقی کا زینہ ہے۔ آبادی ویرانی کے بغیر ممکن نہیں۔ خزانہ تب ہی ملتا ہے جب زمین کھودی جاتی ہے۔ جب بنے ہوئے مکان کو ویران کیا جا رہا ہو تو سمجھ لو کہ اسے دوبارہ تعمیر کرنے کا سامان ہو رہا ہے۔ اس جسم کی شکست ایک بڑی تعمیر کی علامت ہے۔ کلی کے چٹکنے سے سمجھ لینا چاہیے کہ پھل آنے والے ہیں۔

چوں شگوفہ ریخت میوہ سر کند　　　چوں کہ تن بشکست جان سر بر کند[۲۲]

(جب شگوفہ گر جاتا ہے تو میوہ نمودار ہوتا ہے۔ جب جسم ٹوٹ گیا تب ہی اصل جان نمودار ہوتی ہے)

مولانا کی نظر میں نیستی ہی ہستی کا استحقاق پیدا کرتی ہے۔ اور خالق کی رحمت کو جوش میں

لاتی ہے۔ منعم ہمیشہ فقیروں پر ہی سخاوت کرتے ہیں۔

ہستی اندر نیستی بتواں بود   مالداران بر فقیر آرند جود

(عدم سے ہی کوئی چیز معرض وجود میں آتی ہے۔ اور مال دار فقیروں پر بخششیں کرتے ہیں۔)

ان کے نزدیک اصل موت موت نہیں، زندگی کی تمہید ہے اور مرنے کا دن مومن کے لئے شام غم نہیں صبح عید ہے۔

آزمودم مرگ من در زندگی است   چوں رہم زیں زندگی پابندگیست ۲۳

(میں نے آزمایا ہے کہ میری موت زندگی میں ہے۔ جب میں اس زندگی سے رہائی پا جاؤں گا تو ہی اصل زندگی شروع ہوگی)

**جبر و اختیار**

جبر و اختیار کی بحث علم کلام کی مشکل ترین بحثوں میں سے ہے۔ ایک فرقہ اختیار کا منکر اور جبر محض کا قائل ہے جو جبریہ کے نام سے مشہور ہے۔ مولانا فرماتے ہیں کہ انسان اگر مجبور محض ہوتا تو خدا کی طرف سے امر و نہی کا مخاطب کیوں بنتا۔ اور شریعت کے احکام اس کی طرف کیوں کر متوجہ ہوتے۔ کیا کسی نے کسی پتھر کو بھی حکم دیتے سنا ہے:

جبریش گوید کہ امر و نہی راست   اختیارے نیست دین جملہ خطا است

(جبریہ کہتے ہیں کہ امر و نہی راست ہیں۔ مگر اختیار کوئی چیز نہیں۔ یہ پوری فکر غلط ہے)

جملہ قرآن امر و نہی است و وعید   امر کردن سنگ مرمر را کہ دید ۲۴

(جب کہ پورا قرآن امر و نہی اور وعید پر مشتمل۔ تو کیا کسی نے کسی کو سنگ مرمر کو حکم دیتے دیکھا ہے۔)

بلکہ وہ بڑے سخت انداز سے مزید کہتے ہیں مسئلہ جبر و قدر سے تو جانور تک فطری طور پر واقف ہیں۔ کتے کو اگر پتھر مارا جائے تو وہ پتھر پر نہیں لپکتا بلکہ انسان کے پیچھے دوڑتا ہے۔ جب حیوان تک اس حقیقت سے واقف ہیں تو انسان کو شرم آنی چاہیے۔

ہم چنیں گر بر سگے سنگے زنی   برتو آرد رود گردد منثنی

(اگر تو کتے کو پتھر مارے گا تو کتا پلٹ کر تیری طرف آئے گا۔ اس پتھر کی طرف نہیں)

عقل حیوانی چو دانست اختیار　　　　این مگوائے عقل انسان شرم دار ۲۵

(جب عقل حیوانی کو اس کا ادراک ہو گیا کہ وہ صاحب اختیار ہے تو انسان تو ایسا مت کہہ بلکہ اس پر شرم کر)

**علت و معلول**

کائنات میں واقع ہونے والے حوادث و واقعات کے اسباب و علل کے بارے میں فلاسفہ اور حکماء کی رائے یہ ہے کہ علت و معلول کا سلسلہ قائم ہے اور معلول کبھی علت اور مسبب کبھی سبب سے الگ نہیں ہو سکتا۔ معتزلہ بھی اس رائے سے متاثر ہیں اور اس کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ خرق عادت چیزوں کا وجود تسلیم نہیں کرتے اور کرتے بھی ہیں تو بڑی مشکل سے۔ اشاعرہ اس کے برعکس ہیں۔ ان کے نزدیک کسی چیز کی کوئی علت نہیں ہوتی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہر شخص کو ہر بات کہنے اور اسباب کے انکار و ترک کا بہانہ مل گیا۔ مولانا کا مسلک درمیانی ہے وہ اسباب کی حقیقت کے بھی معترف ہیں۔ ان کے ہاں علل و معلول اور سبب و مسبب کا ایک سلسلہ ہے جس کا انکار ممکن نہیں۔ اللہ کی سنت یہی ہے کہ مسببات اسباب کے تابع ہوں البتہ خرق عادت بھی ممکن ہے اور کبھی کبھی اس کا وقوع ہوتا ہے۔

بیشتر احوال بر سنت رود　　　　گاہ قدرت خارق سنت شود

(بالعموم احوال سنت و طریقہ الٰہی کے مطابق ہی انجام پاتے ہیں۔ مگر کبھی کبھی طریقے سے ہٹ کر بھی ہوتا ہے)

سنت و عادت نہادہ بامزہ　　　　باز کردہ خرق عادت معجزہ

(سنت و عادت آپس میں مل کر بامزہ بھی ہوتے ہیں۔ اور کبھی کبھی خرق عادت یعنی معجزہ بھی ہوتا ہے)

بے سبب گر عز بما موصول نیست　　　　قدرت از عزل سبب معزول نیست ۲۶

(کسی وجہ سے اگر یہ شرف ہمیں نصیب نہ ہوا تو مطلب یہ نہیں ہے کہ سبب نہ

ہونے کی وجہ سے مسبب نہیں ہوا)

مولانا مزید فرماتے ہیں کہ اسباب صرف وہی نہیں جو ہمارے علم و مشاہدہ میں ہیں بلکہ ظاہری اسباب سے اوپر کچھ اور اسباب بھی ہیں جو ہماری نظروں سے اوجھل ہیں۔ ہم جس طرح ان اسباب ظاہری کو جانتے پہچانتے ہیں، انبیائے کرام ان اسباب حقیقی کو دیکھتے اور محسوس کرتے ہیں۔

واں سبب ہا کانبیاء را راہبرست　　　آں سبہا زیں سبہا برتر است

(وہ اسباب جو انبیاء کی رہبری کرتے ہیں، وہ اسباب ان اسباب ظاہری سے برتر اور بہتر ہیں۔)

ایں سبب را محرم آمد عقل ما　　　واں سبہا راست محرم انبیاء[۲]

(ہماری عقل اِن اسباب کی محرم و راز دار ہے۔ مگر اُن اسباب کے محرم و راز دار انبیاء ہیں۔

اسی انداز سے مولانا ان تمام کلامی مسائل اور مذاہب کے اصول و عقائد کی تشریح کرتے ہیں۔ وہ متکلمین و اشاعرہ کے طرز استدلال اور فلسفے کی طلسم آرائیوں کی روش کے بجائے مثالوں اور سادہ و موثر طرزِ بیان کا طریقہ اختیار کرتے ہیں اور انسان کے وجدانی شعور کے ذریعے ان مسائل کو حل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

مثنوی مولانا روم ان چند کتابوں میں سے ایک ہے جس نے طویل مدت سے عالم اسلام کے وسیع حلقے کو متاثر کر رکھا ہے۔ اس سے ہر دور میں شاعروں کو نئے مضامین، نئی زبان، نیا اسلوب اخذ کرنے میں رہ نمائی ملتی رہی ہے۔ اہل سلوک و معرفت کو اس سے عارفانہ مضامین ،دقیق و عمیق علوم اور سب سے بڑھ کر محبت کا پیغام ملتا رہا۔ اور اس نے عالم اسلام کے افکار و ادبیات پر اپنا گہرا اثر چھوڑا۔ تاہم یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس کے مضامین یکسر تنقید سے بالاتر اور ہر قسم کی لغزش اور خطا سے مبرا اور پاک نہیں ہیں۔ بہت سے فاسد العقیدہ لوگوں نے اس سے غلط فائدہ بھی اٹھایا۔ وحدۃ الوجود کے قائلین کو بھی اس سے دلائل و شواہد مل جاتے ہیں۔ وہ بہر حال ایک انسان کا کلام ہے جو معصوم نہ تھا۔

مثنوی کا ایک اہم کارنامہ یہ ہے کہ بیسویں صدی عیسوی میں جب عالم اسلام پر دوبارہ مادیت و حسیت کا حملہ ہوا اور یورپ کے نئے فلسفے اور سائنس نے قلوب میں شکوک و شبہات کی تخم ریزی شروع کی اور یہ رجحان عام ہونے لگا کہ ہر وہ چیز جو مشاہدے میں نہ ہو، جسے حواس گرفت

نہ کر سکیں وہ موجود نہیں تو مثنوی نے اس بڑھتے سیلاب کا کامیاب مقابلہ کیا۔ ہندوستان میں ان اہل علم کی ایک بڑی تعداد ہے جو اس حقیقت کا اعتراف کرتے ہیں کہ ان کو مثنوی کی بدولت ہی دوبارہ دولت اسلام نصیب ہوئی۔ مثلاً بیسویں صدی کے مسلمان فلسفی و مفکر ڈاکٹر سر محمد اقبال۔ انہوں نے بیشتر مواقع پر شیخ رومی کے فیض وارشاد اور اپنے تلمذ و استرشاد کا اعتراف کیا ہے۔

حواشی:

۱۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو زندگانی مولانا جلال الدین محمد، ص ۱۱۶۔۱۱۸، ندوی

۲۔ مثنوی نول کشور اشاعت نہم، ص ۳۱۹

۳۔ مثنوی، ص ۱۰۱

۴۔ مثنوی، ص ۹۶

۵۔ ایضاً، ص ۵۵

۶۔ مثنوی، ص ۴۴۹

۷۔ اقبال (بال جبرئیل)

۸۔ مثنوی، ص [illegible]۵۹

۹۔ ایضاً، ص ۵۹۵

۱۰۔ ایضاً، ص ۵۹۵

۱۱۔ ایضاً، ص ۴۹

۱۲۔ ایضاً، ص ۴۶۶

۱۳۔ ایضاً، ص ۱۵۴

۱۴۔ ایضاً، ص ۴۹۵

۱۵۔ ایضاً، ص ۴۷۵

۱۶۔ ایضاً، ص ۵۹۴

۱۷۔ ایضاً، ص ۴۷۵

۱۸۔ ایضاً،ص ۵۶۲

۱۹۔ دیوان،ص ۵۰۳

۲۰۔ مثنوی،ص ۲۰۵

۲۱۔ ایضاً،ص ۱۸۰

۲۲۔ ایضاً،ص ۴۷

۲۳۔ ایضاً،ص ۲۷۶

۲۴۔ ایضاً،ص ۴۶۱۔۴۶۲

۲۵۔ ایضاً،ص ۴۶۳

۲۶۔ ایضاً،ص ۴۲۷

۲۷۔ ایضاً،ص ۲۵



خواجہ محمد سعید

# مولانا روم کا تصور روح

مولانا روم تشبیہات وتمثیلات کے حوالے سے اپنی مثال آپ ہیں۔اس معاملے میں ان کا کوئی ثانی نہیں ۔انھوں نے تمام اخلاقی وروحانی مسائل کے حل کے لئے منطقی استدلال سے کام لیا لیکن جب وہ کسی شے کی وضاحت تشبیہ یا مثال سے کرتے ہیں تو اس میں زیادہ دلکشی پیدا ہوجاتی ہے ۔ ان کی مثنوی حکمت وعرفان کا اعلیٰ نمونہ ہے ۔ میں کون ہوں؟ میں کدھر سے آیا ہوں؟ مقصد حیات کیا ہے؟ خالق اور مخلوق کے درمیان تعلق کی نوعیت کیا ہے؟ یہ وہ سوالات ہیں جن کے جواب اہل دین اور اہل دانش کے لئے بڑی اہمیت کے حامل ہیں اور ہر ایک نے اپنی اپنی بصیرت کے مطابق ان کے جوابات ڈھونڈنے کی کوشش کی ہے ۔موجودہ دور میں بھی تمام اہل علم ان سوالات کے جوابات ڈھونڈنے میں مصروفِ عمل ہیں ۔

مولانا اپنی مثنوی کے آغاز میں بانسری بجانا شروع کرتے ہیں اور بانسری کی تشبیہ سے روحِ انسانی کی ماہیت اور اس کے مقصود ومیلان کو دلسوز طریقے سے بیان کرتے ہیں۔ان کا یہ مضمون تمام مثنوی وتصوف کا لب لباب ہے۔ان کے ابتدائی اشعار کا تعلق مثنوی کے ساتھ ایسا ہے جیسا کہ سورۃ فاتحہ کا قرآن پاک کے ساتھ ہے ۔جس طرح اللہ رب العزت نے پورے قرآن پاک کو سورۃ فاتحہ میں سمو دیا ہے اسی طرح مولانا روم نے تمام مثنوی کو اس کے ابتدائی اشعار میں سمو دیا ہے ۔ان کے تمام تصورات ،تخیلات اور ان کا تصور روح درج ذیل اشعار میں پوشیدہ ہیں ۔[1]

بشنو از نے چوں حکایت میکند     از جدائی ہا شکایت میکند

کز نیستاں تا مرا ببریدہ اند     از نفیرم مرد وزن نالیدہ اند

سینہ خواہم شرحہ شرحہ ازفراق　　تابگویم شرح درد اشتیاق
ہر کسے کہ دور ماند ازاصلی خویش　　باز جوید روزگاروصل خویش

ترجمہ: بانسری سے سن کہ وہ کیا بیان کرتی ہے اور
جدائیوں کی (کیا) شکایت کرتی ہے کہ جب سے مجھے
بنسلی سے کاٹا ہے میرے نالے سے مرد وعورت (سب)
روتے ہیں۔ میں ایسا سینہ چاہتی ہوں جو جدائی سے پارہ
پارہ ہو تا کہ میں عشق کے درد کی تفصیل سناؤں۔

انھوں نے روح کو بانسری سے تشبیہ دی ہے۔ بانسری کی آواز میں سوز کیوں ہے؟ اس کو اس جدائی کا صدمہ ہے جو بانسری کو بانس کے درخت سے کٹ جانے کی وجہ سے ہے۔ بانسری کے نیچے ایک سوراخ کیا جاتا ہے جو بانسری کی آواز کو نکلنے میں مدد دیتا ہے۔ مولانا کا خیال ہے کہ بانسری اپنی جدائی کے صدمے کو اپنا سینہ چیر کر نالہء فراق سناتی ہے۔ لہذا اے انسان تیرے اندر وہ فراق کیوں نہیں موجود تو بھی تو اپنی اصل سے جدا ہوا ہے۔ ان کے خیال میں ارواح، روح الارواح یعنی اللہ رب العزت سے جدا ہوئی ہیں۔ قرآن پاک میں ارشاد خداوندی ہے:

پھر اس کو درست فرمایا اور پھر اس میں اپنی طرف سے
روح پھونکی اور تمہارے کان اور آنکھیں اور دل بنائے مگر
تم بہت کم شکر کرتے ہیں[۲]

مولانا کے خیال میں روح کے مقام کی ماہیت کا ادراک ممکن نہیں۔ چنانچہ انھوں نے اس مقام کو نیستان سے تعبیر کیا ہے۔ روح نیستان سے اسفل السافلین میں جاگرتی ہے۔[۳] قرآن پاک کے مطابق ارواح کا تعلق عالم امر سے ہے اور یہ عالم زمان ومکان کی حدود وقیود سے باہر ہے۔ قرآن پاک میں ارشاد وخداوندی ہے:

اور تم سے روح کے بارے میں سوال کرتے ہیں تو کہہ دو
کہ وہ میرے پروردگار کی ایک شان ہے اور تم لوگوں کو
بہت ہی کم علم دیا گیا ہے[۴]

روح جب عالم امر سے عالم خلق میں آتی ہے تو عالم خلق میں آکر خوف، اضطراب اور کرب محسوس کرتی ہے اور ہمہ وقت اس کی یہ کوشش رہتی کہ واپس اپنے اصل کی طرف عود کر جائے۔ بقول غالب:

عشرت قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا
درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہو جانا

یہاں ایک بات کی وضاحت ضروری ہے کہ ارواح حقیقت میں واحد ہی ہیں اور ان کی کثرت میں ایک ہی بنیادی وحدت پائی جاتی ہے۔

دمدمہ ایں ہائے از ہائے اوست
ہائے وہوئے روح از ہیہائے اوست

ترجمہ: اس بانسری کی آواز اس کی پھونکوں کی وجہ سے
ہے۔ روح کا شور وغل اس کی تنبیہات کی وجہ سے ہے۔

بانسری کی آواز تب ہی پیدا ہوتی ہے جب اس کا ایک منہ بجانے والے کے لبوں میں ہوتا ہے اور وہ دوسرے منہ سے آواز نکالتی ہے یعنی بانسری کے مختلف سُروں کا انحصار بجانے والے کی پھونک پر ہے۔ مولانا کے خیال کے مطابق اسی طرح ارواح انسانی ایک ہی وحدت سے نکلتی ہیں اور بانسری کی سروں کی طرح کثرت اختیار کر لیتی ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ تمام ارواح عالم روحانی میں ایک گوہر، ایک وجود تھیں لیکن مادی اجسام میں آکر یہ نور متعدد اور منقسم نظر آتا ہے۔

یہاں ایک بنیادی نکتہ ہمارے سامنے آتا ہے کہ ارواح زوال وفراق میں کیوں مبتلا ہیں۔ مولانا روم اس بنیادی نکتے کا جواب دیتے ہوئے سفیر روم اور حضرت عمرؓ کے درمیان ایک فرضی مکالمہ بیان فرماتے ہیں۔ سفیر روم حضرت عمرؓ سے سوال کرتا ہے کہ مرغ روح کو اس قفس عنصری میں کیوں مقید کیا گیا ہے؟ حضرت عمرؓ نے جواب دیا کہ تو نے اپنے معنی آواز کو الفاظ میں کیوں بند کیا ہے؟ تجھے آخر اس سے کوئی تو فائدہ مقصود ہے۔ اسی طرح اللہ رب العزت روحوں کا اس میں فائدہ سمجھتا ہے اور ان کو عالم امر سے عالم خاکی (علم خلق) میں پابہ گل کرتا ہے۔ مولانا کے خیال میں یہ دنیا ارواح کے لئے سیرت سازی اور اصلاح احوال کا کارخانہ ہے۔ یہ دنیا جس میں

شر و باطل موجود ہے روح کی ورزش اور اس کے امتحان کا سامان ہے۔

روح انسانی عالم مادی کی نہیں بلکہ عالم امر کی پیداوار ہے اور اپنی ماہیت کے اعتبار سے جوہر ازلی ہے۔ چنانچہ روح انسانی جوہر ہے اور یہ جہاں اس کا عرض ہے۔ خاکی جسم کے ساتھ وابستگی کے باوجود روح اپنے نور و شعور کو برقرار رکھتی ہے۔ اس کا کوئی ایک درجہ نہیں بلکہ وہ کئی مدراج طے کرتی ہوئی روح القدس کے درجے تک پہنچ جاتی ہے۔

انسان جو کہ ظاہر میں ایک جسم ہے مگر حقیقت میں وہ ایک روح ہے۔ آنکھ کی بصارت روح کی بدولت ہے، ہم آنکھ کو دیکھ سکتے ہیں مگر روح کو نہیں دیکھ سکتے جو کہ بصارت کا سرچشمہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اکثر مادیت پسند فلسفیوں نے روح کے وجود سے انکار کیا ہے۔ مولانا روم مادیت پسند فلاسفہ کے اس تصور کو بڑی خوبصورت تمثیل میں یوں بیان فرماتے ہیں کہ ایک شخص گھوڑے پر سوار ہے لیکن اس وہم میں مبتلا ہے کہ اس کا گھوڑا گم ہو گیا ہے اور اسے ڈھونڈنے کے لئے پریشان ہو کر اِدھر اُدھر دوڑتا ہے۔ اسی طرح انسان اپنی روح کو گمشدہ اور ناپید سمجھتا ہے حالانکہ وہ اس کی حلق سے زیادہ قریب ہے۔

ان کے خیال میں روح کی حیثیت مغز کی ہے اور جسم چھلکے کی مانند ہے۔ اس مادی عالم میں جسم روح کے بغیر بیکار ہے اور کسی قسم کے افعال سرانجام نہیں دے سکتا ہے یعنی روح کے بغیر جسم جماد ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ رب العزت نے جسم و روح میں ازدواج پیدا کیا ہے۔ اس مادی عالم میں نتائج ترکیب و ازدواج ہی سے پیدا ہوتے ہیں۔

تمام ارواح کا صدور روح الارواح یعنی اللہ رب العزت سے ہوتا ہے اور عالم مادی میں منتقل ہونے کے بعد ارواح پر جسم خاکی کا غلاف چڑھ جاتا ہے کیونکہ لطافت جلوہ گر ہو نہیں سکتی بغیر کثافت کے۔ اگر ان محسوسات اور معقولات کے پردے ہٹ جائیں تو روح پھر سے اپنے معبود سے ہمکنار ہو جاتی ہے۔ روح القدس انسان کی اپنی روح کی ماہیت ہے اور اس کی اپنی ملکوتی صفت ہے۔ ہر قلب صافی محل ہو سکتا ہے۔

روح کے اندر ہمہ وقت اپنے اصل سے ملنے کی یعنی خدا طلبی کی پیاس موجود رہتی ہے مگر جسمانی خواہشات کے ہجوم نے اسے آب حیات سے محروم کر رکھا ہے۔ مولانا اس حقیقت کو ایک

خوبصورت تمثیل کے ذریعے بیان فرماتے ہیں کہ ایک شخص نہر کے کنارے اونچی دیوار پر پیاسا بیٹھا تھا۔ اس دیوار کے نزدیک کوئی ایسا دروازہ نہیں تھا جہاں سے گزر کر وہ پانی تک پہنچتا۔ اس کے ذہن میں ایک ترکیب آئی۔ چنانچہ اس نے دیوار کی اینٹیں اکھاڑ اکھاڑ کر پانی میں پھینکنا شروع کر دیں۔ رفتہ رفتہ دیوار پست ہوتی گئی اور وہ پانی تک پہنچ گیا۔ اس تمثیل سے وہ یہ بیان کرنا چاہتے ہیں کہ انسان نے اپنے اردگرد دنیاوی خواہشوں کی ایک دیوار کو بلند کر رکھا ہے جو اسے روحانیت کی نہر سے دور رکھے ہوئے ہے۔ اگر انسان اس دیوار کو گرا دے تو ہمہ وقت روحانیت کی نہر سے اپنی پیاس کو بجھا سکتا ہے۔ مولانا کے خیال کے مطابق روح اور نفس کا تعلق ایسا ہی ہے جیسا کہ گدھا سوار اور گدھے کا ہے۔ اگر گدھا سوار گدھے سے غافل ہو جائے تو گدھا منہ اٹھا کر سبزہ کی طرف چل پڑتا ہے۔ اگر گدھا سوار ہوشیار ہو تو گدھے کو سیدھے راستے پر چلا سکتا ہے۔ لہٰذا انسان کو نفس کی طرف سے غافل نہیں ہونا چاہئے کیونکہ اس کا فطری میلان اور ہے اور روح کی منزل مقصود اور ہے۔ انسان جسم، روح اور نفس کا مرکب ہے۔ ان میں سے نفس انسان کا سب سے بڑا خطرناک دشمن ہے۔ یہ ہمہ وقت دھوکہ دیتا رہتا ہے۔ نفس کے دھوکے اور من کی چوریاں انسان کے ساتھ ساتھ ہیں۔ انسان اپنے نیک اعمال اور عبادات کو ایک تھیلے میں جمع کرتا رہتا ہے لیکن کچھ عرصہ بعد جب وہ باطن کی آنکھ سے تھیلے کے اندر جھانک کر دیکھتا ہے تو تھیلا خالی ہوتا ہے۔ وہ حیران ہو جاتا ہے کہ اس کے تمام نیک اعمال ضائع ہو چکے ہیں۔ اسے کیا خبر کہ ایک چوہے (نفس) نے اس تھیلے میں سوراخ کر رکھا ہے اور اندر ہی اندر تمام گندم کھا گیا ہے۔ اگر انسان اپنے نفس کا محاسبہ نہ کرے تو نفس اپنے مکروفریب سے اس کے تمام اعمال کو نیست و نابود کر دیتا ہے۔ چنانچہ مولانا فرماتے ہیں:

مادریں انبان گندم می کنیم — گندم جمع آمدہ گم می کنیم
می بیندیشیم آخر ماہوش — کایں خلل در گندم استِ از مکر موش
موش تا انبان ما حفرہ زدہ است — وازفنش انبارِ ماویراں شدہ است
اول اے جاں دفع شر موش کن — وانگہ اندر جمع گندم جوش کن

چنانچہ وہ لوگ جو نماز میں اللہ رب العزت کے حضور خشوع و خضوع کے ساتھ حاضر نہیں

ہوتے اور محض جنبشِ اعضاء کو نماز سمجھتے لیتے ہیں اور اپنے آپ کو بے نمازیوں کے مقابلے میں عابد و متقی سمجھتے ہیں ان کی عمر بھر کی نمازیں غارت ہو جاتی ہیں ۔ مولانا فرماتے ہیں :

بشنو از اخبار آں صدر الصدور　　لا صلوٰۃ (تم) الا بالحضور

نبی پاک ﷺ کی حدیث مبارکہ ہے کہ

لاصلوٰۃ الا بحضور القلب

روح اور نفس کے تعلق کو ایک خوبصورت تمثیل سے واضح کرتے ہوئے مولانا فرماتے ہیں کہ ایک شخص ایک بادشاہ کے پاس گیا اور عرض کیا کہ مجھے ایک سفیدہ فام گھوڑا چاہیئے۔ بادشاہ نے ایک گھوڑے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ یہ گھوڑا لے جاؤ۔ اس شخص نے جواب دیا کہ یہ گھوڑا الٹی سمت میں چلتا ہے ۔ بادشاہ نے کہا کہ تم اس کی دم اپنے گھر کی طرف کر دینا یہ تمہیں گھر پہنچا دے گا۔ مولانا اس تمثیل سے یہ وضاحت کرنا چاہتے ہیں کہ اگر انسان اپنے نفس کے تابع ہوگا تو وہ الٹی سمت میں چلتا جائے گا اور اگر انسان اپنے نفس کو روح اور عقل کے تابع رکھے گا تو وہ سیدھی سمت میں چلے گا یعنی اس دنیاوی اور اخروی زندگی میں کامیابی سے ہمکنار ہوگا۔

انھوں نے عقل اور دنیاوی لذتوں کو ایک بادشاہ ، لونڈی اور ایک زرگر کے قصے میں بیان فرمایا ہے ۔ اس کا خلاصہ یہ ہے کہ بادشاہ ایک لونڈی پر عاشق ہو گیا اور اسے اپنے ساتھ لے آیا۔ لونڈی جو کہ ایک زرگر پر عاشق تھی بیمار ہوگئی۔ بادشاہ نے اس کا علاج اپنے ملک کے تمام طبیبوں سے کروایا مگر مرض بڑھتا گیا ۔ ناامید ہو کر اللہ رب العزت کی طرف رجوع کیا تو خواب میں ایک بزرگ ظاہر ہوئے جو بعد میں ایک حقیقت کے روپ میں آ کھڑے ہوئے۔ انھوں نے مرض کی تشخیص کی اور یہ نتیجہ نکالا کہ زرگر کو منگوا کر اسے بدصورت بنا دیا جائے اس طرح لونڈی کی رغبت اس سے اٹھ جائے گی اور وہ شفایاب ہو جائے گی ۔ زرگر مر جائے گا اور بادشاہ آرام و اطمینان سے زندگی بسر کرنے لگے گا ۔ مولانا کے نزدیک اس حکایت کی غرض و غایت یہ ہے کہ بادشاہ سے مراد روح ہے اور لونڈی سے مراد عقل ۔ روح نے عقل کا ساتھ اس لئے چاہا کہ اس کی بدولت دیدارِ حق سے فیض یاب ہو سکے لیکن عقل نفس (زرگر) پر عاشق ہوگئی اور اس کی رضا کے

لئے دنیاوی مشاغل میں مبتلا ہو کر مشاہدات حق سے دور ہو کر بیمار پڑ گئی۔ اب انسان کی روح اپنی کنیز کے علاج کے درپے ہوئی تو سالکان طریقت یعنی غلط کار مرشدین سے لاحاصل علاج شروع کروایا جو خود بھی اس مرض میں مبتلا تھے۔ اس سے الٹا روح کی طبعیت پریشان ہوگئی۔ روح نے استخارہ کر کے مرشد کامل حاصل کیا جس نے آکر مکمل تشخیص کر کے نفس سرکش (زرگر) کو ختم کر کے روح کو واصل باللہ کیا۔ ۵؎

مفتاح العلوم میں اس کی وضاحت یوں ہے کہ بادشاہ کی روح اپنی کنیز نفس پر عاشق ہے اور نفس دنیاوی لذتوں پر فریفتہ ہے۔ عام اطباء اس کا علاج نہیں کر سکتے۔ لہذا شیخ کامل کی طرف رجوع کرنا چاہئے جو اپنی تربیت کے اثر سے نفس کی نظر میں دنیا کو بدصورت بنا دے گا اور پھر نفس روح کے تابع ہو جائے گا۔

مولانا کے تصور روح سے ایک بات واضح ہو جاتی ہے کہ روح اگر نفس کے تابع اور دنیاوی لذتوں کے عشق میں گرفتار ہو جائے تو بیمار ہو جاتی ہے جبکہ مرشد کامل کی رہنمائی سے اللہ رب العزت تک رسائی حاصل کی جا سکتی ہے۔ یوں روح خوش وخرم ہو جاتی ہے۔ ان کے خیال میں دل ایک حوض ہے جو بے پایاں دریا سے ملا ہوا ہے اگر حوض (دل) کا اندرونی راستہ جو اس دریا کو ملا رہا ہے کھلا رہے تو فیضان و عرفان بھی بے پایاں ہو سکتا ہے۔ اسی طرح اگر محدود کا تعلق لامحدود سے منقطع ہو جائے تو پانی رک جائے گا اور بو پڑ جائے گی۔ ۶؎ یعنی انسان کے دل یا روح کا رابطہ اللہ رب العزت کے ساتھ رہنا چاہئے یہاں ایک نکتے کی وضاحت ضروری ہے کہ صوفیاء کے ہاں لفظ دل فکر کے معانی میں استعمال ہوتا ہے۔ اگر انسان کی روح اور اللہ رب العزت کے درمیان رابطہ منقطع ہو جائے تو روح فاسد خیالات سے آلودہ ہو جاتی ہے۔ لہذا انسان پر فرض ہے کہ وہ اپنی روح کو اعلیٰ مقام پر پہنچانے کے لئے اپنے نفس یا عقل کو مادی غلاظتوں اور دنیاوی لذتوں سے پاک کرے مولانا فرماتے ہیں

آئینہ ات دانی چرا غماز نیست

زانکہ زنگار از رخش ممتاز نیست

ترجمہ: (کیا تجھ کو یہ بھی معلوم ہے کہ تیرا آئینہ کیوں عکس نما

نہیں اس لئے کہ اس کے چہرے سے زنگار دور نہیں کیا گیا)

جو آئینہ قلب غفلت کے زنگ سے پاک ہے وہ خورشید خدا کے نور سے جگمگا رہا ہے۔ انسان اس نور کو اسی وقت حاصل کر سکتا ہے جب طلب دنیا کے زنگ کو آئینہ دل سے صاف کر دے۔

مولانا کے خیال کے میں اس زنگ سے مراد گناہ ہے یعنی گناہ روح کو آلودہ کر دیتا ہے۔ نبی پاک ﷺ کی حدیث ہے کہ جب انسان گناہ کرتا ہے تو اس کے دل پر ایک سیاہ دھبہ بن جاتا ہے اگر وہ مسلسل گناہ میں رہے تو پورا دل سیاہ ہو جاتا ہے لیکن جب انسان گناہ کرنے کے بعد توبہ کرتا ہے یعنی اس گناہ کو ہمیشہ کے لیے ترک کر دیتا ہے تو یہ سیاہ دھبہ صاف ہو جاتا ہے۔ یہاں ایک نکتے کی وضاحت ضروری ہے کہ گناہ تو ختم ہو جاتا ہے مگر اس کے اثرات باقی رہتے ہیں ایک کہاوت ہے کہ ایک شخص کا بیٹا نافرمان تھا۔ اس شخص نے اپنے کمرے کی دیوار پر لکڑی کا تختہ لٹکا دیا جب بھی اس کا بیٹا نافرمانی کرتا وہ اس کے بدلے لکڑی میں تختے پر ایک کیل گاڑ دیتا حتی کہ ایک دن وہ پورا تختہ کیلوں سے بھر گیا ایک دن اس کے بیٹے نے اپنی تمام تر نافرمانیوں کی معافی مانگ لی۔ اس کے باپ نے تختے پر لگے ہوئے تمام کیل اکھاڑ کر پھینک دیئے اور اپنے بیٹے سے کہا کہ جب تو کوئی نافرمانی کرتا تھا تو میں اس کے بدلے اس تختے پر ایک کیل گاڑ دیتا تھا آج تو نے معافی مانگ لی اور میں نے تمام کیل اکھاڑ کر پھینک دیئے مگر تختے پر کیلوں کے نشان نہ مٹا سکا یعنی گناہ کے اثرات باقی رہ گئے۔

جس طرح جسم مختلف بیماریوں سے متاثر ہوتا ہے اسی طرح روح کی بھی بیماریاں ہیں۔ موجودہ دور میں جسم کی سب سے خطرناک بیماری کینسر ہے۔ روح کا کینسر حسد ہے۔ مولانا کے خیال کے مطابق حسد، حرص وغیرہ روح کی ہی بیماریاں ہیں۔ زندگی کا اصل مقصد بلند ترین مقامات کی طرف پرواز کرنا ہے جس کا آخری مقام عشق یعنی اللہ رب العزت کی ذات ہے لیکن روح کے پر وبال حسد، حرص مال اور حب جاہ کے بوجھ سے اپنی پرواز سے محروم ہو جاتے ہیں۔ بقول اقبال

اے طائر لاہوتی اس رزق سے موت اچھی
جس رزق سے آتی ہو پرواز میں کوتاہی

ہوس کی کثرت، خودغرضی اور مادی خواہشات روح کے گرد لپٹتی چلی جاتی ہیں اور اس پر غلاظت کا ایک غلاف چڑھ جاتا ہے جو اس کی روحانی موت کا باعث ہوتا ہے۔

حلال وحرام روزی کا بھی روح پر براہ راست اثر ہوتا ہے۔ جدید سائنسی تحقیقات نے ثابت کیا ہے کہ انسانی جسم میں ایک ہی معدہ ہے مگر حلال رزق اور حرام سے کمائے گئے رزق کے ہاضمے کا عمل ایک ہی معدہ میں مختلف طریقے سے ہے۔ حلال رزق کو انسان سادہ طریقے سے کھاتا پیتا ہے مگر حرام سے کمائے ہوئے رزق میں زیادہ تر مرغن غذائیں شامل ہوتی ہیں۔ معدے میں ان غذاؤں کے ہضم کرنے کا طریقہ کار بھی الگ ہے۔ اسی طرح حرام طریقے سے کمائی ہوئی روزی کے کھانے سے برے خیالات جنم لیتے ہیں۔ روح کی مثال ایک چراغ کی مانند ہے، حلال روزی چراغ کے لئے روغن کی طرح ہے اور حرام روزی اس چراغ میں پانی کا کام کرتی ہے۔ ؎

اور ہم نے بنی آدم کو عزت بخشی اور ان کو جنگل اور دریا میں
سواری دی اور پاکیزہ روزی عطا کی اور اپنی بہت سی
مخلوقات پر فضیلت دی۸؎

اگر اس آیت کا عمیق جائزہ لیا جائے تو اللہ رب العزت نے اولاد آدم کی عزت کو پاکیزہ رزق سے منسلک کیا ہے۔ اگر جسم پاکیزہ ہوگا تو روح پاکیزہ ہوگی روح اور تب پاکیزہ ہوگی جب انسان کی فکر پاکیزہ ہوگی۔ انسان کی فکر تب ہی پاکیزہ ہو سکتی ہے جب اس کا رزق پاکیزہ ہوگا۔

مولانا بھی حلال وحرام غذا کے جسمانی وروحانی اثرات کے قائل ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ جسم پر غذا کے دو قسم کے اثرات ہوتے ہیں۔ اگر کوئی شقی جسمانی لحاظ سے قوی اور تندرست ہے اور ایسی غذا کھاتا ہے جو صحت وقوت آفریں ہے تو شقی ہونے کے باوجود اس کو اس غذا سے جسمانی فائدہ پہنچے گا لیکن انسان کی ماہیت جسم نہیں بلکہ روح ہے جو غذا کو اس نظر سے دیکھتی ہے کہ یہ حلال طریقے سے روزی حاصل کی گئی ہے یا بے ایمانی اور ظلم سے۔ مولانا فرماتے ہیں کہ حلال وحرام کا انسان کی روح پر براہ راست اثر ہوتا ہے۔ حلال کی روزی سے جو ایمان داری اور محنت سے حاصل کی گئی ہے انسان کے ذہن میں علم وحکمت کا اضافہ ہوتا ہے، عشق حقیقی اور رقت پیدا ہوتی ہے۔ حرام کی روزی سے حسد اور بغض اور جہالت میں اضافہ ہوتا ہے۔ غذا کے اثرات

روح پر حلال وحرام روزی سے مرتب ہوتے ہیں۔ روزی ایک تخم ہے اور خیالات اس کا ثمر ہیں۔ حرام کی روزی سے برے خیالات پیدا ہوتے ہیں جب کسی شخص کے دل میں برے خیالات اور خراب میلانات دیکھو تو سمجھ لو کہ یہ حرام کا لقمہ کھاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لقمہ کاں نور افزود و کمال | آں بود آوردہ ازکسب حلال |
| روغنے کاید چراغ ماکشد | آب خوانش، چون چراغے راکشد |
| علم وحکمت زاید ازلقمہ حلال | عشق و رقت زایدازلقمہ حلال |
| چون زلقمہ تو حسد بینی دوام | جہل و غفلت زاید، آن رادان حرام |
| لقمہ تخم است و برش اندیشہا | لقمہ بحرو گوہر ش اندیشہا |
| زاہد ازلقمہ حلال اے مہ خور | در دل پاک تو وددیدہ نور ۹ |

مولانا فرماتے ہیں کہ ذوق آفت نفس ہے۔ جس طرح حلوہ کھاتے رہنے سے خون کی خرابی اور جسم میں پھوڑے نکل آتے ہیں اسی طرح تعریف سننے کا شوق بھی رفتہ رفتہ سرایت کرتا جاتا ہے اور انسان کی روحانی زندگی کو مسموم کردیتا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ غمِ روزگار سے روح کو مجروح نہیں کرنا چاہئے بلکہ مادی مسائل کو جسم کے حوالے کردینا چاہئے اور ان کا حل بھی جسمانی جدوجہد سے تلاش کرنا چاہئے۔ لہذا کسی بھی فائدے یا نقصان کو جان کا روگ نہیں بنالینا چاہئے۔ دنیاوی غم کا بوجھ روح پر ڈالنا ایسا ہی ہے کہ گدھے کا پلان مسیح کے سر پر لدا ہوا ہے اور گدھا فراغت سے چراگاہ میں چر رہا ہے۔ اس سے انسان کی روح زخمی ہوجاتی ہے جسم کا زخم تو بھر جاتا ہے مگر روح کا زخم بھرنا مشکل ہوجاتا ہے۔ عام طور پر کہا جاتا ہے کہ منہ سے نکلی ہوئی بات اور بندوق سے نکلی ہوئی گولی کو کبھی واپس لوٹایا نہیں جاسکتا ہے۔ اسی طرح روح کے زخم کو دوبارہ بھرا نہیں جاسکتا۔

انسان کی روح نفخ الٰہی ہے لیکن انسان اپنی اصلیت بھول کر اپنی روح کو حیوان سمجھتا ہے کیونکہ ایسے انسان کا میلان زیادہ تر کھانے، پینے اور تناسل کی طرف ہوتا ہے۔ مولانا کے خیال کے مطابق ایسے انسان نے جبرئیل کو اپنے گھر کے اندر ایک ستون سے باندھا ہوا ہے جس سے وہ اپنی پرواز سے محروم ہوگیا ہے اور اس کے سامنے کبھی بھونا ہوا گوشت اور کبھی گھاس ڈالتا ہے

کیونکہ وہ انسان غذائے روح سے نابلد ہے گویا اسے بھوکا مارتا ہے۔ روح کی غذا عشق الٰہی ہے دنیاوی لذت نہیں ہے۔ جب نفس کی برائیاں روح کو جکڑ لیتی ہیں اور وہ اپنی پرواز سے رک جاتی ہے تو مولانا کے خیال میں یہی دوزخ کے سات دروازے ہیں چنانچہ وہ فرماتے ہیں

صورت نفس را بجوئی اے پسر

قصہ دوزخ بخواں باہفت در

قرآن پاک میں انسانی نفس کی تین اقسام بیان ہوئی ہیں۔

۱۔نفس امارہ: قرآن پاک میں ارشاد خداوندی ہے

اور میں اپنے تیئں پاک صاف نہیں کہتا کیونکہ نفس امارہ انسان کو برائی سکھاتا رہتا ہے۔ مگر یہ کہ میرا پروردگار رحم کرے۔ بے شک میرا پروردگار بخشنے والا مہربان ہے ؏ [۱۰]

۲۔نفس لوامہ: قرآن پاک میں ارشاد خداوندی ہے

ہم کو روز قیامت کی قسم۔ اور نفس لوامہ کی کہ سب لوگ اٹھا کر کھڑے کئے جائیں گے [۱۱]

۳۔نفس مطمئنہ: قرآن پاک میں ارشاد ربانی ہے

اے اطمینان پانے والی روح اپنے پروردگار کی طرف لوٹ چل، تو اس سے راضی وہ تجھ سے راضی [۱۲]

مولانا فرماتے ہیں کہ شیطان انسان سے الگ کوئی مستقل وجود نہیں رکھتا نفس امارہ اور شیطان ایک معنی کی دو مختلف صورتیں ہیں چنانچہ وہ فرماتے ہیں کہ

نفس و شیطان ہر دو یک تن بودہ اند    در دو صورت خویش را بنمودہ اند

مولانا کے خیال میں نفس امارہ سات دروازوں والے دوزخ کے ساتھ تشبیہ کامل رکھتا ہے۔ جس طرح سات دروازوں کی دوزخ کا کام مبتلائے عذاب کرنا ہے۔ اسی طرح نفس امارہ سات اعضاء سے افعال قبیحہ صادر کر کے انسان کو مبتلائے عذاب کرتا ہے وہ سات اعضاء یہ ہیں۔ اول ذہن جس سے آدمی جو کچھ چاہتا ہے کہہ اور کر بیٹھتا ہے۔ دوم فرج جس سے زنا اور لواطت وغیرہ

صادر ہوتے ہیں ۔سوم ہاتھ جو ناحق قتل، ایذائے مظلوم اور چوری وغیرہ کے مددگار ہیں ۔ چوتھے پاؤں جن کی رفتار اور چلنے پھرنے سے گناہ صادر ہوتے ہیں۔ پانچویں آنکھ جس سے نامحرم عورت کو نگاہِ بد سے دیکھا جاتا ہے۔ چھٹے کان جو غیبت اور فساد کی باتیں سنتے ہیں ۔ساتواں قلب جو گناہ کا مخزن ہے۔ اسی طرح جسم کے بھی سات دروازے ہیں ۔ ا.حرص ۲.شر ۳.حسد ۴.حقد ۵.غضب ۶.شہوت ۷.کبر۔

تقریباً تمام صوفیاء کے ہاں اور بالخصوص مولانا روم کے خیال کے مطابق عذاب دوزخ کوئی انتقامی کارروائی نہیں بلکہ اصلاحی ہے۔ گناہوں سے جو غلاف روح پر چڑھ جاتا ہے وہ ایسا ہے جیسے کہ مغز کے اوپر چھلکا ہے۔ مثلاً اخروٹ کے چھلکے کو چوٹ مار کر توڑنا پڑتا ہے تو اندر سے صاف مغز نکلتا ہے۔ اسی طرح مولانا کا خیال ہے کہ دوزخ کی آگ روح کے گرد غلاف کو صاف کرنے کے لئے ہے تا کہ پاکیزہ روح کو گناہوں کے غلاف سے آزادی ملے اور وہ اپنی اصل سے ملنے کی خواہش کو پورا کر سکے ۔لہٰذا دوزخ کی حقیقت یہی ہے۔ وہاں مغز کو یعنی روح کے اوپر سے چھلکے توڑے جاتے ہیں۔ اگر مغز کو کوئی حرارت پہنچتی ہے تو وہ اس کو پختہ اور مزیدار بنانے کے لئے ہے۔ اسی طرح دوزخ روح کے لئے مقام تعذیب نہیں بلکہ طریق تہذیب ہے۔ [۱۳]

جیسا کہ شروع میں بیان کیا گیا ہے کہ روح اپنے اصل سے جدا ہونے کے بعد 'اسفل السافلین' میں جا گرتی ہے یہ درجہ دراصل جمادات کا پست ترین درجہ ہے۔لیکن روح کی اپنی اصل سے فراق کی کیفیت روح کو مضطرب و بے چین کیے رکھتی ہے۔ اس لئے وہ ہر لحاظ سے اپنے مسکن ابدی کی طرف سعی جدوجہد میں مصروف رہتی ہے لیکن جب گناہ اور برائیاں نفس کو آلودہ کر دیں تو روح کی اصل کی جانب رجعت میں رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے جس سے روح شدید کرب میں مبتلا ہو جاتی ہے۔ اس عذاب میں مبتلا ہونے کی کیفیت دوزخ کی طرح ہے۔ لہٰذا مولانا کے نزدیک دوزخ اور جنت ذہنی کیفیات ہیں، منزلیں نہیں ۔ اسی لئے روح اپنی ماہیت میں ہر لحاظ سے اپنی تکمیل کی طرف کوشاں رہتی ہے۔ اس سلسلے میں مولانا رومی کے ہاں روح کے ارتقاء کا نظریہ ملتا ہے۔

مولانا سے قبل یونانی مفکرین بھی نظریہ ارتقاء کے قائل تھے۔ ان کا خیال تھا کہ انسان ، جانور اور پرندوں کا حیاتیاتی ارتقاء ماحول کی تبدیلی اور توافق کی ضرورت کے تحت مچھلی سے ہوا۔ اس کے بعد ارسطو کے صورت اور مادے کے تصورات میں ہستی کی سطحوں کا نظریہ ملتا ہے ۔ غیرنامیاتی مادہ نباتات کی مختلف انواع میں منظم ہوتا ہے کیونکہ مادہ صورت کی طرف سرگرم عمل ہوتا ہے اور مادے کی ہر سطح اعلیٰ سے اعلیٰ تر صورتوں کے حصول میں کوشاں رہتی ہے ۔ سب سے اوپر خالص صورت یعنی خدا ہے ۔ لیکن مولانا کے نزدیک انسانی روح بھی ایک فانی وجودی مظہر ہے۔ حقیقت صرف عالمگیر عقل سے تعلق رکھتی ہے گویا کوئی ذاتی یا انفرادی چیز حقیقی نہیں بلکہ فانی ہے۔

فلاطینوس کے ہاں بھی یہی خیال پایا جاتا ہے کہ انسانی روح حیاتیاتی لگن کے ساتھ مادے کا اخراج کرتے ہوئے اپنی اصل یا ابتداء کی طرف اٹھتی ہے لیکن ان دونوں کے ہاں ارتقاء کا یہ سارا عمل میکانیکی ہے ۔ ۱۴

اسی طرح ڈارون نے جو نظریہ ارتقاء پیش کیا ہے وہ بھی مولانا روم کے پیش کردہ نظریہ ارتقاء کے مقابلے میں خام اور پست ہے ۔ ڈارون کے خیال میں زندگی محض نباتاتی اور حیوانی زندگی ہے۔ اس میں تنوع اور ترقی پیکارِ حیات اور بقائے اصلح کے راستے سے ہوتی ہے ۔ زندگی اصل میں مادی ہے اور اس کا مقصد محض مادی ماحول سے مطابقت پیدا کر کے اپنی بقاء کا سامان مہیا کرنا ہے۔ مولانا روم کے ہاں اس طرح کا کوئی نظریہ نہیں ملتا ہے ۔

البتہ برگساں ۱۵ کا نظریہ ارتقاء مولانا روم کے نظریہ ارتقاء کے قریب ترین ہے ۔ برگساں کے نزدیک زندگی تخلیقی اور ارتقائی ہے لیکن اس کے اس ارتقاء کا کوئی مقصد یا منزل نہیں ہے ۔ اس کے علاوہ اخوان الصفاء اور ابن مسکویہ ۱۶ کے ہاں بھی نظریہ ارتقاء پایا جاتا ہے ۔

مولانا روم ارتقائی صوفی ہیں ۔ ان کا نظریہ ارتقاء محض طبیعیاتی اور حیاتیاتی نظریات سے کچھ تعلق نہیں ۔ ان کے خیال میں تمام ہستیاں خدا سے صادر ہو کر خدا کی طرف واپس لوٹ جاتی ہیں، ہر درجہ حیات میں پختہ ہونے کے آئین موجود ہیں جب تک ایک درجے میں استواری پیدا نہ ہو، بالاتر درجے میں صعود کرنے کی کوشش ناکام رہتی ہے لیکن اعلیٰ مقام میں پختگی سے

متمکن (قائم) ہونے کے بعد پھر ادنیٰ درجے میں زوال نہیں ہوتا۔ زندگی آگے کی طرف بڑھ رہی ہے۔ مولانا فرماتے ہیں جب گیہوں روٹی بن جائے تو پھر اس کو واپس گندم کے خوشوں میں تبدیل نہیں کرسکتے۔

مولانا کے نظریہ ارتقاء کے حوالے سے جو بات سامنے آتی ہے وہ یہ ہے کہ روح انسانی جب تک اپنے اندر استواری پیدا نہیں کرتی وہ صعود نہیں کرسکتی۔ اس میں استواری گناہوں سے پاک ہونے اور تزکیہ نفس کی صورت میں پیدا ہوتی ہے۔ چنانچہ مولانا فرماتے ہیں:

آمد اول بہ اقلیم جماد  از جماد در نباتی افتاد
سالہا اندر نباتی عمر کرد  وز جمادی یاد ناورد از نبرد
وز نباتی چوں بہ حیوان اوفتاد  نامدش حال نباتی ہیچ یاد
جز ہماں میلے کہ دارد سوئے آں  خاصہ در وقت بہار ضمیراں
ہمچو میل کودکاں با مادراں  سرِّ میل خود نداند در لباں
ہم چنیں اقلیم تا اقلیم رفت  تا شد اکنوں عاقل و دانا وزفت

ترجمہ: پہلے وہ جماد کی اقلیم میں آیا۔ جمادی سے نباتی میں آیا۔ سالہا نباتی (اقلیم) میں عمر بسر کی اور سرکشی کی وجہ سے اپنی جمادی (زندگی) کو بھلا دیا اور نباتی جب حیوانی (اقلیم) میں آیا تو اس کو نباتی حال کبھی یاد نہیں آیا۔ سوائے میلان کے جو اس کی جانب ہے۔ خصوصاً بہار اور ضمیراں کے موسم میں، جیسا کہ بچوں کا اپنی ماؤں کی طرف میلان کہ وہ دودھ پینے میں اپنے میلان کا خود راز نہیں جانتے۔ وہ اس طرح ایک اقلیم سے دوسری اقلیم میں چلتا رہا یہاں تک کہ اب عقلمند دانا اور قوی ہوگیا۔

مولانا کے خیال میں حیات و کائنات میں ایک قانون کل یہ ہے کہ عروج و ترقی کے لئے ہستی ادنا وجود برتر سے ہمکنار ہو تو تمام ادنا وجود میں یہ صلاحیت اور استعداد ہے کہ وہ اعلا کی محبت میں اس کا ہم رنگ ہوجائے جس طرح لوہا آگ میں ڈالا جاتا ہے تو آگ کی صفت

(حرارت) کو اپنے اندر جذب کر لیتا ہے۔ دانہ اپنے آپ کو مٹی کے سپرد کرتا ہے تو ہرے بھرے کھیت میں تبدیل ہو جاتا ہے۔

مولانا روم کے خیال میں اس سارے ارتقاء میں عشق کارفرما ہے۔ ان کے خیال میں ارتقاء کے دو قوانین ہیں۔ ایک قانونِ تنوع اور دوسرا قانونِ تدریج۔ ان میں سے کسی ایک کو بھی نظر انداز کرنا موجب ہلاکت ہے۔ ان کے خیال میں تدریج خدا کا قانون ہے۔ کائنات میں جو بھی چیز معرض وجود میں آتی ہے وہ یک دم کامل صورت میں نہیں آتی ہے بلکہ اس کی تکمیل کے لئے ایک زمانہ معین ہے۔ چنانچہ مولانا فرماتے ہیں

جو یک کو چک کہ دئم می رود　　　　نے نجس کردد نہ گندہ می شود

ترجمہ: تدریجی ترقی سے زندگی میں اضافہ اور پاکیزگی پیدا ہوتی ہے۔ ایک نہر جو چلتی رہتی ہے وہ نہ نجس ہوتی ہے اور نہ گندی۔

مولانا کے خیال کے مطابق یہ روح ہی ہے جو قانونِ تدریج کی طرف گامزن ہے۔ فرماتے ہیں:

بارنامہ روح حیوانی است ایں　　　　پیشتر آروح انسانی ببیں

بگذر از انسان وہم از قال وقیل　　　　تالب دریائے جان جبرائیل

ترجمہ: یہ روح حیوانی کے کمالات ہیں کہ وہ انسان کے اندر کس قدر ترقی یافتہ ہوگئی ہے۔ پھر انسانی روح کا بھی کوئی ایک درجہ نہیں۔ اعلا مدارج میں تو وہ روح القدس کے درجے تک جا پہنچتی ہے بلکہ روح محمدی ﷺ جبرائیل کو بھی ایک مقام تک پہنچ کر پیچھے چھوڑ دیتی ہے۔

ان کا خیال ہے کہ روحِ انسانی مادی عالم کی پیداوار نہیں بلکہ عالم امر کی پیداوار ہے۔ وہ اس عالم سے مادے کی پستی میں اس لئے بھیجی گئی ہے کہ رجعت الی اللہ کی سعی دراز و مسلسل سے وہ اپنے ممکنات حیات کو متحقق کرے۔ چنانچہ وہ فرماتے ہیں کہ پانی کو دیکھو کہ آسمان سے زمین تک

برستا ہے لیکن دوبارہ بلندی کی طرف چڑھ کر ابرِ رحمت بن جاتا ہے۔ یہی حال میوے کا ہے کہ اس کا تخم زمین میں مدفون ہو کر نخل بالا بن جاتا ہے۔ آب و خاک بے جان اور جماد چیزیں ہیں لیکن کیمیائے حیات سے زندگی میں تبدیل ہو جاتے ہیں۔

کائنات مادی اجزاء کا اجتماع نہیں بلکہ ارواح پر مشتمل ہے۔ جمادات سے لے کر انسان تک مختلف مدارج شعور ہیں۔ لائبنیز نے اپنے تمام فلسفہ مابعد الطبیعیات کی تعمیر اسی احساس پر کھڑی کی۔

مولانا اپنے نظریہ ارتقاء کو کئی جگہ مختلف انداز میں بیان فرماتے ہیں ان کے نظریہ ارتقاء کے مطابق ہستی کے آغاز میں عناصرِ اربعہ آگ، ہوا، پانی اور خاک کی منزل تھی۔ اگر زندگی میں میلان ارتقاء نہ ہوتا تو اس سے آگے کی منزل کو نہ بڑھ سکتی۔ اللہ رب العزت صرف خالق ہی نہیں بلکہ مبدلِ ہستی بھی ہے۔ اس کی ربوبیت کے تقاضے سے زندگی بہتر سے بہتر صورتوں میں بدلتی رہتی ہے، ابتدائے آفرینش سے اپنی موجود حالت میں روح نے ہزار صورتیں اختیار کیں۔ ہر دفعہ نئی صورت پہلی صورت سے بہتر تھی تمام کائنات میں فنا و بقاء کا قانون جاری و ساری ہے۔ جب ایک صورت فنا ہو جاتی ہے اس سے بہتر صورت معرض وجود میں آجاتی ہے۔

بعض دیگر مفکرین جو نظریہ ارتقاء کے قائل ہیں ان کی نظر عالم مادی سے آگے نہیں بڑھ سکتی اور اس سے آگے نہیں دیکھ سکتی۔ ان کا ارتقائی سلسلہ انسان تک پہنچ کر رک جاتا ہے لیکن مولانا کے نزدیک ارتقاء کا سلسلہ انسان سے بھی آگے منازل طے کرتا ہے۔

ان کے خیال میں انسان کو جس عالم کی طرف مزید ارتقاء کی طرف بڑھنا ہے وہ روحانی عالم ہے، جسمانی و مکانی عالم نہیں البتہ ارتقاء کی اگلی منزل کی ماہیت کو بیان کرنا محال ہے۔

نبی پاک ﷺ نے فرمایا کہ تین قسم کے اشخاص قابل رحم ہوتے ہیں۔ ایک وہ جو اپنی قوم میں سرداری کرتا تھا لیکن انقلابِ روزگار سے ذلیل ہوا، دوسرا وہ جو کبھی امیر تھا افلاس میں مبتلا ہو گیا، تیسرا وہ جو عالم تھا جاہلوں میں پھنس گیا۔

ان کے خیال میں روحِ انسانی کی یہی حالت ہے۔ ابن آدم احسن تقویم سے اسفل السافلین میں گرا ہے مگر بعض اہل بصیرت ایسے ہیں جنہوں نے اپنے مقام کو فراموش نہیں کیا اور اپنی اصل کی طرف عود کرنے میں بے تاب ہیں۔ ان کو مسجود ملائک ہونے کی حیثیت یاد ہے۔ آدم

اپنی اصل حیثیت اور ماہیت میں نیابت الٰہی میں سردارِ عالم بھی تھا، غنی بھی، اور علـــــم آدم الاســـــا کی بدولت عالم بھی۔ پھر وہ ان تینوں درجوں سے نیچے گر گیا۔ لہٰذا اس کے متعلق یہ درست ہے جیسا کہ مولانا فرماتے ہیں:

ہر کسے کو دور ماند از اصل خویش　　　باز جوید روزگار وصل خویش

ترجمہ: جو اپنی اصل سے دور ہو جاتا ہے تو پھر وہ اپنے
ایام وصل کا متلاشی ہوتا ہے۔

لہٰذا یہ ارتقاء دراصل وصال الٰہی کے لئے سعی و کوشش ہی کا نام ہے۔ حیات و کائنات کی قوتِ تخلیق اور ذوق ارتقاء عشق کا مرہون منت ہے۔ ان کے خیال میں مکانی وسعتیں محض مظاہر کی وسعتیں ہیں جن کی حقیقت بس ایسی ہے جیسے سمندر کے اوپر جھاگ، حقیقت بحر بے پایاں عشق ہے۔ ذوقِ ارتقاء کے اعلا مدارج کی طرف عروج، زندگی کی اساسی خصوصیت ہے، جس کا دوسرا نام عشق ہے۔ اسی لئے جمادی عناصر اپنے آپ کو نباتات میں محو کر کے خود نباتات بن جاتے ہیں۔ اس ایثار سے وہ فنا نہیں ہوتے بلکہ ان کو عروج حاصل ہو جاتا ہے۔

ان کے خیال کے مطابق روح اعلاتر روح میں محو ہو کر ہر قدم پر فنا کے ذریعے بقاء حاصل کرتی چلی جاتی ہے۔ اس راستے میں انسان کی موجودہ روح اعلاتر روحانی زندگی کی طرف عروج کرتی جاتی ہے، یہاں تک کہ وہ روح القدس کے درجے میں آجاتی ہے جس نے مریم کو حاملہ کیا تھا۔ لیکن یہاں ایک نکتے کی وضاحت ضروری ہے کہ روح انتہاء پر پہنچ کر خود اللہ رب العزت کی ذات میں گم نہیں ہو جاتی بلکہ اس کی خودی باقی رہتی ہے۔

روح کی انتہائی ترقی اللہ رب العزت کی ذات میں معدوم ہونا نہیں۔ مولانا اس کو بڑی خوبصورت تمثیل کے ذریعے بیان فرماتے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ لوہا آگ کو جذب کر کے ہمہ صفت آتش بن جاتا ہے لیکن اپنی خودی کو برقرار رکھتا ہے اسی طرح روح خدا نہیں بن جاتی بلکہ صفاتِ عالیہ کو جذب کر لیتی ہے۔

مولانا فرماتے ہیں کہ

جسم خاک از عشق بر افلاک شد

ترجمہ: یہ عشق ہی کی طاقت ہے کہ جسم خاکی کو افلاک پہ
پہنچادے۔

روح دراصل اپنی اصل سے فراق کی وجہ سے بے تاب اور کرب میں مبتلا ہے اور وصالِ الٰہی چاہتی ہے۔ لہٰذا روح اپنی اصل کی جانب جو کشش محسوس کرتی ہے اس کشش کو مولانا ''عشق'' کہتے ہیں۔ اس عالم میں جو کچھ بھی معرض وجود میں آیا ہے یا آتا ہے وہ عشق ہی کی وجہ سے ہے۔ اس کائنات کے ہر ہر ذرے میں عشق کارفرما ہے۔ جب جمادی عناصر اپنے آپ کو نباتی عناصر میں مدغم کردیتے ہیں تو یہ عشق ہی ہے جیسے کہ ایک عاشق اپنے معشوق کی ذات میں فنا ہوجانا چاہتا ہے اور اس کے حوالے سے بقاء حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اس کے لئے عاشق اپنی ذات میں سے وہ برائیاں ختم کرتا ہے جو معشوق تک رسائی میں اس کے لئے رکاوٹ ہوتی ہیں۔ مثلاً حرص اور ہوس کے بوجھ سے روح کے پروبازو پرواز سے محروم ہوجاتے ہیں۔ مولانا کے خیال میں صفاتِ عالیہ کا عشق ہی اس کا واحد علاج ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں:

پر و بال ما کمند عشق اوست
موکشانس می کشد تا کوئے دوست

ترجمہ: یعنی عشق ایک کمند ہے جو عاشق کو معشوق کی طرف
کھینچتی ہے۔ یہی اس کے بال و پر ہیں جو اسے کھینچ کر
محبوب تک پہنچادیتے ہیں

ہر کرا جامہ زعشقے چاک شد
اوزحرص وعیب کل پاک شد

ترجمہ: جس کا عشق سے جامہ چاک ہوا تو حرص وعیب
سے بالکل پاک ہوگیا۔

عشق حقیقی تہذیب واخلاق اور تزکیہ نفس کا بہترین ذریعہ ہے۔ ذکر الٰہی سے قلب میں محبت حق پیدا کی جائے تو اس سے روح میں لطافت پیدا ہوجاتی ہے جس سے روح کا اپنی اصل کی جانب سفر آسان ہوجاتا ہے۔ مولانا کے خیال میں عشق اخلاق کی درستگی کا بہترین ذریعہ

ہے۔ چنانچہ وہ فرماتے ہیں کہ اے عشق تیرا بھلا ہو تو ہماری روحانی و اخلاقی بیماریوں کا معالج ہے۔ مزید فرماتے ہیں کہ عشق ہمارے تکبر اور نفاذ کی دوا ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ عشق روح کی دولت ہے۔ عشق مقصد حیات بھی ہے، منزل بھی اور طریق منزل بھی۔ محبت ہی خام کو کندن اور دانے کو گلزار بنا دیتی ہے۔ [۱۶]

مولانا اس حقیقت کو ایک حکایت کے ذریعے بیان فرماتے ہیں کہ مجنوں اپنی اونٹنی پر لیلا سے ملاقات کے لئے جا رہا تھا۔ اونٹنی اپنا بچہ مجنوں کے گھر چھوڑ آئی اور اونٹنی کو اپنے بچے کی محبت آگے بڑھنے سے روکتی تھی۔ جب بھی مجنوں اپنی دھن میں مگن ہو جاتا اونٹنی واپس مڑ جاتی۔ آخر تنگ آ کر مجنوں نے اپنے آپ کو اونٹنی سے نیچے گرا دیا جس سے اس کا پاؤں ٹوٹ گیا لیکن وہ عشق لیلیٰ میں اپنی منزل کی طرف بڑھنے سے باز نہ آیا اور رینگتا ہوا منزل تک پہنچ گیا۔ فرماتے ہیں:

عشق مولیٰ کے کم از لیلیٰ بود    گوے گشتن بہر او اولے بود

ترجمہ: یعنی عشق مولیٰ عشق لیلیٰ سے کم تو نہیں۔ اس میں
بھی انسان بے دست و پا ہو کر لڑھکتا چلا جاتا ہے۔

اس حکایت میں مولانا نے اونٹنی سے نفس مراد لی ہے جو دنیا کی طلب کی وجہ سے روح کو منزل حق کی طرف جانے سے روکتی ہے اور عشق وہ طاقت ہے جو اسے بے دست و پا اپنے مطلوب تک پہنچا سکتی ہے۔

ان کے خیال میں خدا کی طرف جانے والے لوگوں کی دو اقسام ہیں۔ ایک وہ لوگ ہیں جو جذبہ عشق سے سرشار ہیں۔ دوسرے وہ جن پر خدا کا خوف طاری ہے لیکن خوف میں وہ قوت نہیں جو کہ عشق میں ہے۔ عشق مصدر و مقصود حیات ہے اور وجہ تکوین و ارتقائے کائنات ہے۔ جو تمام ہستی کی رگ و پے میں جاری اور جماد و نباتات و حیوان و انسان پر کسی نہ کسی رنگ میں طاری ہے۔ عقل جزئی و استدلالی جب اس کی شرح کرنے کی کوشش کرتی ہے تو اس کی کیفیت ایسی ہوتی ہے جیسے گدھا کسی دلدل میں پھنس جائے۔ جس قدر زیادہ سعی خروج کرے گا اسی قدر اور دھنستا جائے گا، کیونکہ عشق کا تعلق وجدان سے ہے بیان سے نہیں [۱۷] چنانچہ فرماتے ہیں:

ہرچہ گویم عشق را شرح و بیان    چوں بعشق آیم خجل باشم ازان

گرچہ تفسیر زبان روشنگر است  لیک عشق بے زبان روشن تراست
چون قلم اندر نوشتن می شناخت  شون بعشق آمد قلم برخود شگافت
چون سخن در وصف این حالت رسید  ہم قلم بشکست وہم کاغذ درید
عقل درشرحش چوخردر گل بخفت
شرح عشق و عاشقی ہم عشق گفت

عقل کو مادی ماحول سے وابستہ علم تک رسائی حاصل ہے۔ جو علم وسچائی عشق کے ذریعے حاصل ہوتی ہے اس تک عقل کی رسائی نہیں۔ عقل کائنات کی لامحدود وسعتوں کو تو کیا خود عشق کو بیان نہیں کرسکتی۔ عشق خود اپنی شرح آپ ہے۔

زندگی کے تمام معاملات بالواسطہ یا بلاواسطہ سعی حصول وصال ہیں۔ لہٰذا کائنات میں جو کچھ بھی ہے وہ عشق کا مظہر ہے۔ عشق حقیقی نے فراق پیدا کر کے ارواح کو بیتاب کر رکھا ہے اور ہر روح اپنی اصل کی طرف گامزن ہے۔ اس لئے تمام کائنات درجات کا ایک سلسلہ ہے۔ ہر ادنا اعلا کی طرف بڑھتے ہوئے اپنی اصل کی طرف رجعت کر رہا ہے۔ اور یہ ترقی عشق کی بدولت ہے کہ وہ ارواح میں یہ تڑپ پیدا کئے ہوئے ہے کہ وہ اصل الی الاصل ہو۔

عشق حقیقی کا رجحان ہمیشہ کمال کی طرف ہوتا ہے۔ اس لئے عشق ہی سے روح کی تمام آلودگیاں اور برائیاں جو اسے پرواز سے روکے ہوئے ہیں، ساقط ہو جاتی ہیں اور اس میں ذوق معرفت، محبت کی فراوانی، خودغرضی سے نجات، کبر وغرور کا فقدان اور حرص سے پاکیزگی جیسی خوبیاں پیدا ہوتی ہیں ۱۸۔ گویا کائنات میں حرکت وتغیر عشق ہی کی بدولت ہے۔ قلبی واردات کی دو اقسام ہیں۔ ایک کو احوال کہتے ہیں اور دوسری کو مقامات۔ احوال میں محبوب حقیقی کا جلوہ دکھائی دیتا ہے اور مقام میں عاشق الٰہی اپنے معشوق حقیقی سے خلوت میں ہم کنار ہوتا ہے۔ مولانا نے اس کو بڑی خوبصورت تشبیہ میں بیان کرتے ہوئے دلہن کی مثال دی ہے۔ فرماتے ہیں کہ عروس کا جلوہ تو نوشہ کے علاوہ دوسروں کے لئے جنت نگاہ بن سکتا ہے لیکن خلوت صرف نوشہ کو نصیب ہوتی ہے۔

قرآن پاک میں ارشاد خداوندی ہے۔

من یوتی الحکمۃ فقد اوتی خیرا کثیرا

" جسے حکمت دی گئی اسے بہت بڑی بھلائی عطا کی گئی۔"۱۹

مولانا روم کا خیال ہے کہ اس حکمت سے مراد عقل استدلالی سے وجدان کی طرف ترقی ہے۔ قرآن حکیم نے حکمت کو خیر کثیر کہا ہے اور انسانوں کو تلقین کی ہے کہ وہ عقل کو استعمال کریں اور تدبرو تفکر سے کام لیں۔ کائنات اور اس کے قوانین فطرت کا مطالعہ انسان کو بصیرت قدرت بخشتا اور اس کے اندر خلیفہ بننے کی صلاحیتیں پیدا کرتا ہے۔ ان کے بقول عقل کا انسان کے ساتھ ایک عجیب رشتہ ہے۔ انسان پہلے حکمت کا طلب گار ہوتا ہے اور بعد میں خود منبع حکمت بن جاتا ہے۔ اس کے حافظے کی لوح، لوح محفوظ بن جاتی ہے اور اس کی روح، روح القدس سے فیض یاب ہوتی ہے۔ ۲۰

ان کا خیال ہے کہ انسان کے اس ارتقا میں پہلے عقل اس کی معلم ہوتی ہے لیکن آخر میں انسان معلم اور عقل شاگرد بن جاتی ہے کیونکہ وجدان کی طرف سفر کرتے ہوئے ایک مقام ایسا بھی آتا ہے جہاں استدلالی عقل کام نہیں دیتی۔ وہ کہتے ہیں کہ خشکی کی سواری پانی میں کام نہیں آتی۔ بحر توحید میں وجدان عقل استدلالی سے آگے بڑھ جاتا ہے جیسے کہ جبرائیل علیہ السلام نے ایک مقام پر پہنچ کر معراج میں رسول کریم ﷺ سے عرض کیا کہ اب میں آگے نہیں بڑھ سکتا، اگر میں آگے بڑھا تو میرے پر جل جائیں گے۔

اس ساری بحث سے جو نتیجہ برآمد ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ مولانا کے ہاں تین بنیادی تصورات ملتے ہیں۔ ارواح کا اپنی اصل سے جدا ہونا، روح کا اپنی اصل کی طرف ارتقاء اور عشق بطور قوت محرکہ۔ تمام ارواح اللہ رب العزت سے سرزد ہوئیں اور اسفل کے درجے پر آ گریں۔ اسی لئے وہ اپنی اصل کی جانب اعلا سے اعلاتر کی جستجو میں سرگرم عمل رہتی ہیں۔ جمادی اقلیم نباتی کی طرف بڑھتے ہیں اور نباتات حیوانات کی طرف، اسی طرح یہ سلسلہ جاری رہتا ہے اور یہ سارا تدریجی عمل ہوتا ہے۔ وہ جستجو جو اعلا سے اعلاتر کی تلاش میں ہوتی ہیں اور وہ رجحان جس میں ادنا اپنے آپ کو اعلا میں مدغم کر کے بقاء حاصل کرتا ہے مولانا اسے عشق کہتے ہیں یعنی روح اپنی اصل سے جدا ہوئی ہے اور عشق ہی کی قوت سے اپنے معبود کی جانب ارتقاء پذیر ہو رہی ہے۔

حواشی:

۱۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، تشبیہات رومی۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور ۱۹۹۹، ص ۸

۲۔ لقرآن، ۹:۳۲
۳۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، حکمت رومی۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور، ص ۷
۴۔ قرآن، ۸۵:۱۷
۵۔ محمد فیض احمد، صدائے نوی شرح شنوی مولوی و معنوی، ص ۱۶۰۔۱۶۲
۶۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، تشبیہات رومی۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور ۱۹۹۹، ص ۲۱۵
۷۔ ایضاً، ص ۷۸
۸۔ قرآن، ۷۰:۱۷
۹۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، تشبیہات رومی۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور ۱۹۹۹، ص ۶۰
۱۰۔ قرآن، ۵۳:۱۲
۱۱۔ قرآن، ۷۵: ۱۔۲
۱۲۔ قرآن، ۸۹: ۲۷۔۲۸
۱۳۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، تشبیہات رومی۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور ۱۹۹۹، ص ۸۲
۱۴۔ Sharif M.M (Ed) History of Muslim Philosophy vol-1 Germany P-828
۱۵۔ ڈاکٹر نعیم احمد، برگساں کا فلسفہ۔ یونیورسٹی بک ڈپو، جامعہ پنجاب لاہور، ص ۱۱
۱۶۔ ڈاکٹر عبدالخالق و پروفیسر یوسف شیدائی، مسلم فلسفہ، عزیز بک ڈپو، لاہور، ص ۱۳۲
۱۷۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، تشبیہات رومی۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور ۱۹۹۹، ص ۱۵
۱۸۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، حکمت رومی۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور، ص ۲۷
۱۹۔ قرآن، ۲۶۹:۲
۲۰۔ جلال الدین رومی، مثنوی معنوی مولانا روم دفتر اوّل، ص ۶۷

☆☆☆

شریف حسین قاسمی

# سوانح مولوی روم پر ایک نظر

حضرت علامہ شبلی نعمانی مرحوم نے فارسی ادب پر جو گرانقدر کام انجام دیا ہے، اس کی اہمیت سے انکار ممکن نہیں۔ فارسی ادب پر علامہ مرحوم کی سب سے بنیادی اور اہم کتاب شعرالعجم ہے جو شروع سے آج تک فارسی کے اساتذہ اور طلبا میں یکساں طور پر مقبول رہی ہے۔ اس کتاب کے کچھ حصے پر محمود شیرانی صاحب کی تنقید شعرالعجم اپنی نوعیت کی ایک ایسی کتاب ہے جس کی افادیت مسلّم ہے۔ شیرانی صاحب کو فارسی ادب کے ایک ناقد کی حیثیت سے سب ہی احترام کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ تحقیق کے میدان میں انہیں اوّلیت کا شرف حاصل ہے۔ شیرانی صاحب نے شعرالعجم کا تنقیدی نگاہ سے جائزہ لیا اور حضرت علامہ شبلی کے بارے میں لکھا ہے:

> 'علامہ شبلی مرحوم زمانہ حال کے ان چند مستند افاضل میں سے ہیں جن کا وجود مسلمانوں کے لیے ہمیشہ مایۂ ناز رہے گا۔ ان کی متعدد تصنیفات نے آسمان علم پر ان کو آفتاب بنا کر چمکایا ہے۔...۔ مرحوم نے تاریخ نگاری کی بنیاد ایسے زمانے میں ڈالی جب فن تاریخ کا شوق ہمارے دل سے محو ہو چکا تھا، اردو زبان تاریخی کتابوں سے بالکل تہی مایہ تھی اور ملک کا مذاق نہایت پستی کی حالت میں تھا۔ ایسے جمود کے وقت میں ان کے قلم نے اس فن کے احیاء میں وہ زبردست اور قابل قدر خدمت کی جو صدیوں تک یادگار رہے گی۔...۔ فارسی نظم کی تاریخ میں اردو زبان کی بے بضاعتی محسوس کر کے علامہ نے شعرالعجم تصنیف کی۔ اس موضوع پر اب تک فارسی اور اردو میں جس قدر کتابیں لکھی

گئی ہیں، شعرالعجم ان میں بغیر کسی استثنا کے بہترین تالیف مانی جاسکتی ہے...۔ شعرالعجم کے مطالعے کے بعد میری ذاتی رائے یہ قائم ہوئی ہے کہ علامہ شبلی اس تصنیف کے دوران میں، مورخانہ و محققانہ فرائض کی نگہداشت سے ایک بڑی حد تک غافل رہے ہیں۔[۱]

شیرانی صاحب کی تنقید شعرالعجم سے یہ پتا چلتا ہے کہ علامہ شبلی ، جہاں تک فارسی ادب کا تعلق ہے، تحقیق کے آدمی نہیں۔ جو اطلاعات بہ آسانی انہیں دستیاب ہوئیں، انہیں پر قناعت کی ، زیادہ تحقیق و تلاش سے کام نہیں لیا۔ یہ ایک امر واقعی ہے، لیکن حضرت علامہ نے فارسی شعرا کے کلام پر جو تنقیدی نگاہ ڈالی ہے، اس کی مناسبت، اہمیت اور بعض موارد میں اولیت سے انکار بھی ممکن نہیں۔ سوانح مولوی روم کے بارے میں بھی یہی کہا جاسکتا ہے کہ اس میں مولانا کی سوانح کا حصہ مختصر اور ناقص ہے، لیکن مولانا کی مثنوی پر حضرت علامہ نے جس زاویے سے نگاہ ڈالی ہے، اس کی انفرادیت مسلّم ہے۔

علامہ شبلی کی یہ کتاب کئی بار چھپی ہے، دہلی سے اور لاہور سے، لاہور سے اسے سید عابد علی عابد صاحب نے شائع کیا ہے۔[۲] اس پر ایک مختصر مقدمہ ہے لیکن اس میں اس کتاب کا تعارف نہیں ہے۔ اس کے علاوہ سید سلیمان ندوی صاحب نے بھی حضرت علامہ کی سوانح میں اس کتاب کا کوئی خاص تعارف نہیں کرایا ہے۔

'سوانح مولوی روم' میں مولانا روم کی مثنوی کے ایک پہلو پر خاص طور سے بحث کی گئی ہے اور یہ اس لیے خاصہ کی چیز ہے کہ اس انداز اور اس زاویے سے شاید مثنوی کے تعارف کی یہ اولین بھرپور کوشش ہے۔ یہ پہلو ہے مثنوی مولانا کا علم کلام کی روشنی میں مطالعہ۔ خود شبلی نعمانی اپنی اس کتاب کے بارے میں لکھتے ہیں:

'مولانا روم کو دنیا جس حیثیت سے جانتی ہے، وہ فقر و تصوف ہے اور اس لحاظ سے متکلمین کے سلسلے میں ان کو داخل کرنا اور اس حیثیت سے ان کی سوانح عمری لکھنا، لوگوں کو موجب تعجب ہوگا، لیکن ہمارے نزدیک اصلی علم کلام یہی ہے کہ اسلام کے عقائد کی اس طرح تشریح کی جائے اور اس کے حقائق و

معارف اس طرح بتائے جائیں کہ خود بخود دل نشین ہو جائیں۔ مولانا نے
جس خوبی سے اس فرض کو ادا کیا ہے، مشکل سے اس کی نظیر مل سکتی ہے۔ اس
لیے ان کو زمرۂ متکلمین سے خارج کرنا سخت ناانصافی ہے۔ ۳

اس کے یہ معنی ہوئے کہ علامہ مثنوی مولانا روم پر ایک متکلم کی حیثیت سے روشنی ڈال رہے ہیں، اور انہوں نے اس مثنوی میں عرفانی امور کا اس طرح مطالعہ نہیں کیا جس طرح کیا جانا چاہیے تھا۔ چوں کہ خود ان کے بقول وہ اس کوچے سے بالکل نابلد ہیں۔ ۴ علامہ شبلی، مولانا روم کی حیات پر اپنے ماخذ کا ذکر بھی کرتے ہیں۔ وہ اس سلسلے میں لکھتے ہیں:

'مولانا کے حالات و واقعات عام تذکروں میں مختصراً ملتے ہیں۔ سپہ سالار ایک بزرگ مولانا کے مرید خاص تھے اور مدت تک فیض صحبت اٹھایا تھا۔ انہوں نے مولانا کی مستقل سوانح عمری لکھی تھی۔ مناقب العارفین میں بھی ان کا مفصل تذکرہ ہے۔ میں نے زیادہ تر انہیں دونوں کتابوں کو ماخذ قرار دیا ہے۔ ۵

حضرت علامہ ان دونوں مآخذ کے بارے میں لکھتے ہیں:

'یہ کتابیں قدیم مذاق پر لکھی گئی ہیں اور اس لیے ضروری اور بہ کار آمد باتیں کم ملتی ہیں۔ ۶

حضرت علامہ نے اس فقدان کی تلافی اس طرح کی ہے:

'مولانا کے کلام اور بالخصوص مثنوی پر نہایت مفصل تبصرہ لکھا ہے۔' ۷

علامہ شبلی نے سوانح مولانا روم کے بارے میں دو بنیادی ماخذ کا ذکر کیا ہے۔ ایک مناقب العارفین اور دوسرا رسالہ سپہ سالار۔ یہ دونوں مولانا روم کی حیات پر بنیادی ماخذ ہیں۔ مناقب العارفین احمد افلاکی کی کتاب ہے جس میں مولانا کے احوال و اقوال نقل ہوئے ہیں۔ مولانا روم بہ قول شبلی ۶۰۴ھ میں بہ مقام بلخ پیدا ہوئے۔ اور ۶۷۲ھ کو قونیہ میں واصل بہ حق ہوئے۔

مناقب العارفین کی تالیف ۷۱۸ھ میں شروع ہوئی۔ اس لیے مناقب العارفین کو مولانا

کے احوال و آثار پر ایک اہم ماخذ شمار کیا جاتا ہے۔ یہ ایران سے شائع ہو چکی ہے۔ علامہ شبلی سوانح مولانا کے سلسلے میں جس ایک دوسرے ماخذ کا ذکر کرتے ہیں اور وہ ہے رسالہ سپہ سالار۔ یہ 'رسالہ فریدون بن احمد سپہ سالار' کے عنوان سے ایران سے شائع ہو چکا ہے۔ ۸

ان دو ماخذوں کے علاوہ شبلی نے مولانا روم کی زندگی بیان کرنے کے لیے دیگر ماخذ کا بھی استعمال کیا ہے۔ مثلاً مدینۃ العلوم آرنیقی، دولت شاہ سمرقندی کا تذکرۃ الشعرا، ابن خلدون، حبیب السیر، نفحات الانس، جامی، جواہر مضیہ۔ کشف الظنون وغیرہ۔

حضرت علامہ نے سوانح مولانا کے ضمن میں ان کا نام، حسب نسب، تعلیم و تربیت، ان کے اسفار، ان کے اساتذہ، شمس تبریزی سے ان کی ملاقات، شمس کا گم ہو جانا، صلاح الدین زرکوب کی صحبت، مولانا کی بیماری اور وفات، اولاد، سلسلۂ باطنی، اخلاق و عادات، ریاضات شاقہ، امرا کی صحبت سے اجتناب، وجد و استغراق وغیرہ کو بیان کیا ہے۔ علامہ نے مولانا کی تمام تصانیف کا ذکر بھی نہیں کیا ہے۔ مولانا کی درج ذیل کتابیں عام طور پر دستیاب ہیں۔

۱۔ مثنوی چھ جلدوں میں ۲۔ دیوان ۳۔ رباعیات

۴۔ مکتوبات مولانا ۵۔ فیہ مافیہ ۶۔ مجالس سبعہ

علامہ شبلی نے فیہ مافیہ کا جو مولانا کے ان خطوط کا مجموعہ ہے جو انہوں نے وقتاً فوقتاً معین الدین پروانہ کو لکھے تھے، کا مطالعہ نہیں کیا۔ شبلی کے بقول 'یہ کتاب بالکل نایاب ہے۔' یہ صحیح بھی ہے اس لیے کہ یہ کتاب شبلی کے زمانے میں شائع نہیں ہوئی تھی، لیکن اب بہ آسانی دستیاب ہے اور مولانا کی زندگی اور افکار کو سمجھنے کے لئے ایک اہم ماخذ شمار کی جاتی ہے۔ علامہ شبلی کو یہ کتاب دستیاب نہیں ہوئی اور انہوں نے اس کا تعارف نہیں کرایا۔

دیوان شمس تبریز، مثنوی، علامہ شبلی مولانا روم کی دوسری تصانیف، مکتوبات، مجالس سبعہ کا اصلاً ذکر ہی نہیں کرتے جس کے معنی ہیں کہ شبلی ان کتابوں سے واقف ہی نہیں تھے، حالاں کہ ان کے خطی نسخے ہمارے یہاں بھی مشرقی کتاب خانوں میں مل جاتے ہیں۔ اور یا پھر انہوں نے انہیں درخور اعتنا نہیں سمجھا۔ بہر حال علامہ شبلی مولانا روم کے دیوان کا تعارف کرانے سے پہلے یہ کہتے ہیں کہ مولانا کی تصنیفات میں سے آج جو کچھ ہے، وہ دیوان اور مثنوی ہے، چناں چہ ہم ان

دنوں پر تفصیل کے ساتھ تبصرہ (ریویو) لکھتے ہیں۔

حضرت علامہ نے مولانا روم کی غزلیات کی جو خصوصیات بیان کی ہیں، وہ ان کے گہرے مطالعے کی ترجمان ہیں۔ مولانا روم کی غزلیات پر متعدد ایرانی ناقدین نے اظہار خیال کیا ہے، لیکن حضرت علامہ کی ناقدانہ نگاہ جہاں جہاں پہنچی ہے وہاں وہاں شاید ہی کسی کی نگاہ پہنچی ہو۔ حضرت علامہ نے مولانا روم کی غزلیات کے بارے میں جو رائے ظاہر کی ہے اس کا خلاصہ درج ذیل ہے:

> ا۔ مولانا کی غزلیات کا سعدی اور عراقی کی غزلیات سے مقابلہ نہیں کیا جاسکتا۔ سعدی اور عراقی کی غزلیات مولانا کی غزلیات سے بہتر ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ غزل کی عام مقبولیت اور دلآویزی کا بہت بڑا ذریعہ یہ ہے کہ اس میں مجاز کا پہلو غالب رکھا جائے اور اس قسم کے حالات اور معاملات بیان کیے جائیں جو ہوس پیشہ عشاق کو اکثر پیش آیا کرتے ہیں۔ مولانا کے کلام میں حقیقت کا پہلو اس قدر غالب ہے کہ رندوں اور ہوس بازوں کو جو غزل کی اشاعت اور ترویج کے نقیب ہیں، اپنے مذاق کے موافق بہت کم سامان ہاتھ آتا ہے۔

یہاں مجھے حضرت خواجہ نظام الدین اولیا کی وہ گفتگو یاد آتی ہے جو انہوں نے خسرو سے شاعری کے بارے میں کہی تھی۔ امیر خسرو نے اپنا کلام خواجہ صاحب کو سنایا ہوگا۔ اس میں تصوف کا رنگ غالب رہا ہوگا۔ جس زمانے میں امیر خسرو نے شعر کہنا شروع کیا، وہ جو نظم کہتے، سلطان المشائخ کی خدمت میں پیش کرتے۔ ایک روز سلطان المشائخ نے ان سے فرمایا کہ صفاہانیوں کے طرز پر شعر کہا کرو جو عشق انگیز بھی ہوں اور زلف و خال آمیز بھی۔ اس روز سے امیر خسرو علیہ الرحمہ نے اپنی شاعری میں زلف اور خالِ بتاں کی آمیزش کر کے اور اپنے اشعار کو نئی نئی تشبیہوں اور استعاروں سے دل آویز بنا کر انتہائے کمال پر پہنچا دیا۔9

غزل کے بارے میں حضرت علامہ نے جو کچھ کہا ہے تقریباً وہی بات خواجہ نظام الدین اولیا نے بھی کہی ہے۔ محض الفاظ کا فرق ہے۔

۲۔ مولانا کی غزلیات میں زبان کی ایک برائی یہ ہے کہ فک اضافت جو شاعری کی شریعت میں ابغض المباحات ہے، اس کو مولانا اس کثرت سے برتتے ہیں کہ جی گھبرا جاتا ہے۔

۳۔ اکثر غزلیں کسی خاص حالت میں لکھی گئی ہیں، اس لیے ان میں ایک ہی حالت کا بیان چلا جاتا ہے۔

۴۔ مولانا کے کلام میں جو وجد، جوش اور بے خودی پائی جاتی ہے اوروں کے کلام میں نہیں پائی جاتی۔

۵۔ بڑی خصوصیت ان کے کلام کی یہ ہے کہ عشق اور محبت کے جوش میں عاشق پر جو خاص حالتیں گذرتی ہیں، ان کو اس خوبی سے ادا کرتے ہیں کہ آنکھوں کے سامنے ان کی تصویر کھنچ جاتی ہے اور یہ شاعری کا سب سے بڑا کمال ہے۔

۶۔ تصوف کے مقامات میں دو مقام آپس میں متقابل ہیں، فنا و بقا، مقام فنا میں سالک پر خضوع، مسکینی اور انکساری کی کیفیت غالب ہوتی ہے۔ بہ خلاف اس کے بقا میں سالک کی حالت جلال اور عظمت سے لبریز ہوتی ہے۔ مولانا پر یہی نسبت غالب رہتی تھی اس لیے ان کے کلام میں جو جلال، ادعا، بیباکی اور بلند آہنگی پائی جاتی ہے، صوفیہ میں کسی کے کلام میں نہیں پائی جاتی۔

مولانا کی غزلیات کی یہ خصوصیات بیان کرنے کے بعد علامہ شبلی مولانا کی مثنوی پر اظہار خیال شروع کرتے ہیں۔ وہ فارسی شاعری کی ایک مختصر تاریخ لکھتے ہیں۔ مثنوی کے بارے میں یہ صحیح لکھتے ہیں کہ مولانا نے حسام الدین چلپی کی درخواست پر اپنی مثنوی لکھنی شروع کی۔

علامہ شبلی مثنوی کی مقبولیت کے بارے میں رقم طراز ہیں:

'فارسی زبان میں جس قدر کتابیں نظم یا نثر میں لکھی گئی ہیں، کسی میں ایسے دقیق نازک اور عظیم الشان مسائل اور اسرار نہیں مل سکتے جو مثنوی میں کثرت سے پائے جاتے ہیں۔ فارسی پر موقوف نہیں اس قسم کے نکات اور دقائق کا عربی تصنیفات میں بھی مشکل سے پتا لگتا ہے۔ اس

لحاظ سے اگر علما اور ارباب فن نے مثنوی کی طرف تمام کتابوں کی نسبت زیادہ توجہ کی اور یہاں تک مبالغہ کیا کہ 'ہست قرآن در زبان پہلوی' تو کچھ تعجب کی بات نہیں۔

یہ خود مولانا نے اقرار کیا ہے:

عطار روح بود و سنائی دو چشم او    ما از پے سنائی و عطار آمدیم

اس کے پیش نظر علامہ فرماتے ہیں کہ یہ امر یقینی ہے کہ مولانا نے حدیقہ سنائی اور منطق الطیر عطار کو سامنے رکھ کر مثنوی لکھی ہے اور وہ خود اس سلسلے میں کہتے ہیں:

ترک جوشی کردہ ام من نیم خام    از حکیم غزنوی بشنو تمام

در الٰہی نامہ گوید شرح این    آن حکیم غیب فخر العارفین

علامہ حدیقہ پر مثنوی مولوی کو ترجیح دینے میں اور وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ مثنوی کو حدیقہ اور منطق الطیر سے وہی نسبت ہے جو قطرے کو گہر سے ہے۔ سینکڑوں حقائق اسرار جو مثنوی میں بیان ہوئے ہیں، حدیقہ وغیرہ میں سرے سے ان کا پتا ہی نہیں۔ جو خیالات دونوں میں مشترک ہیں ان کی بعینہٖ یہ مثال ہے جس طرح کسی شخص کو کسی چیز کا ایک دھندلا سا خیال آئے اور ایک شخص پر اس کی حقیقت کھل جائے۔ علامہ نے حدیقہ اور مثنوی کے ایک ہی موضوع پر اشعار نقل کر کے اپنے دعوت کو ثابت کیا ہے۔ اس نوعیت کے تقابلی مطالعے میں علامہ کو اولیت حاصل ہے۔

علامہ شبلی نے مثنوی میں اشاعرہ کے عقائد کی تردید کی نشاندہی کی ہے۔ ان روایتوں اور حکایتوں کا ذکر کیا ہے جو فی الواقع غلط ہیں لیکن مولانا نے ان سے بڑے بڑے نتیجے نکالے ہیں۔ مولانا قیاس تمثیلی سے کام لیتے ہیں، قیاس شمولی سے استدلال نہیں کرتے۔ استدلال تمثیلی کے لیے تخیل کی بڑی ضرورت ہے جو شاعری کی سب سے ضروری شرط ہے۔ مولانا کی شاعری کو جس بنا پر شاعری کہا جاتا ہے وہ یہی قوت تخیل ہے۔ تصوف اور سلوک کے مسائل اور مسلّمات عام ادراک بشری سے خارج ہیں اس لیے جو شخص خود اس عالم میں نہ آئے وہ ان باتوں پر یقین نہیں کر سکتا۔ اس لیے ان مسائل کے سمجھانے کا سب سے بہتر طریقہ یہی ہے کہ ان کو مثالوں اور تشبیہوں کے ذریعے سے سمجھایا جائے۔

علامہ شبلی کو علم کلام سے جو خاص تعلق خاطر تھا، وہ سب پر عیاں ہے۔ میری ناقص رائے میں خود مثنوی کا مطالعہ اور پھر اس کے مصنف پر حضرت علامہ نے صرف اسی وجہ سے قلم اٹھایا ہے کہ وہ اسے عقائد اور علم کلام کی عمدہ ترین کتاب سمجھتے تھے۔ ورنہ جیسا کہ عام طور پر کہا جاتا ہے کہ مثنوی تصوف و سلوک کی کتاب ہے، تو شبلی کو خود ان کے بقول تصوف سے کوئی لگاؤ نہیں تھا۔ حضرت علامہ نے مثنوی میں علم کلام سے متعلق مباحث پر بڑی بصیرت افروز گفتگو کی ہے۔ شبلی کا خیال ہے کہ موجودہ علم کلام کی بنیاد امام غزالی نے قائم کی اور رازی نے اس عمارت کو عرش کمال تک پہنچا دیا۔ اس وقت سے آج تک سیکڑوں ہزاروں کتابیں لکھی جاچکی ہیں، یہ سارا دفتر ہمارے سامنے ہے، لیکن انصاف یہ ہے کہ مسائل عقائد جس خوبی سے مثنوی میں ثابت کیے گئے ہیں، یہ تمام دفتر اس کے آگے ہیچ ہیں۔ ان تصنیفات کے پڑھنے سے اس قدر ضرور ثابت ہوتا ہے کہ ان کے مصنفین غلط کو صحیح، دن کو رات، زمین کو آسمان ثابت کر سکتے ہیں۔ لیکن ایک مسئلہ میں بھی یقین اور تشفی کی کیفیت نہیں پیدا کر سکتے۔ بہ خلاف اس کے مولانا روم جس طریقے سے استدلال کرتے ہیں، وہ دل میں اثر کر جاتا ہے اور گو وہ شک وشبہات کے تیر باراں کو کلیتہً روک نہیں سکتا، تاہم طالب حق کو اطمینان کا حصار ہاتھ آ جاتا ہے۔

ذات باری تعالیٰ، صفات باری، نبوت، معجزہ، روح، معاد، جبر و قدر، تصوف، توحید، فلسفہ و سائنس وغیرہ موضوعات ہیں جن پر مولانا نے علم کلام کی روشنی میں بحث کی ہے اور جن کو حضرت علامہ نے اپنی اس کتاب میں تبصرے کے لیے منتخب کیا ہے۔ جیسا کہ عرض کیا جاچکا ہے کہ یہ علامہ کا خاص موضوع ہے، اس لیے علامہ نے ان موضوعات پر نہایت جامع گفتگو کی ہے۔ ایران میں ایک معروف فلسفی تھے محمد تقی جعفری ان کا چند سال قبل انتقال ہوا ہے۔ انہوں نے مثنوی مولانا کی فلسفیانہ انداز میں شرح کی ہے جو متعدد جلدوں میں 'تفسیر و نقد و تحلیل مثنوی' کے عنوان سے شائع ہوئی ہے۔

اس کے علاوہ مثنوی کے بیشتر تراجم اور شرحیں اس لحاظ سے سادہ ہیں کہ انہیں محض تصوف کی بنیاد پر لکھا گیا ہے۔ ہندوستان میں بحرالعلوم نے جو شرح مثنوی لکھی ہے، وہ اسی انداز پر ہے جو علامہ نے اختیار کیا ہے۔ اس لیے شبلی نے اس شرح سے استفادہ کیا ہے اور کئی مرتبہ

اپنے خیالات کی تصدیق وتائید کے لیے بحرالعلوم کی شرح مثنوی سے نقل واقتباس بھی کیا ہے۔

علامہ شبلی نے 'سوانح مولانا روم' میں مختلف موضوعات پر بحث کے دوران مثنوی مولوی سے متعدد اشعار نقل کیے ہیں۔ بعض اشعار کا اردو ترجمہ بھی دیا ہے۔ اس ترجمے کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں مثنوی کے مطالب کی روح کو سادہ زبان و انداز میں پیش کیا گیا ہے۔ ہندوستان میں مثنوی مولانا روم کے متعدد اردو تراجم ملتے ہیں لیکن جو سادگی اور تسلسل علامہ شبلی کے تراجم میں نظر آتا ہے وہ دوسرے تراجم میں تقریباً مفقود ہے۔ مثال کے طور پر علامہ روح کے بارے میں مثنوی سے ایک اقتباس پیش کرتے ہیں اور اس کا اردو ترجمہ بھی جو خود ان کے ذہن وقلم کا نتیجہ ہے:

| | |
|---|---|
| جان چہ باشد با خبر از خیر و شر | جان و روح کس چیز کا نام ہے اس چیز کا جو خیر و شر کو جانتی ہے |
| شاد از احساں و گریان از ضرر | اور جو فائدے سے خوش اور نقصان سے رنجیدہ ہوتی ہے |
| چون سر و ماہیت جان مخبر است | جب جان کی ماہیت ادراک ٹھہری |
| ہر کہ او آگاہ تر با جان تر است | تو جس کو زیادہ ادراک ہے اس میں زیادہ جان ہے |
| اقتضای جان چو ای دل آگہی است | جان کا اقتضا جب ادراک ٹھہرا |
| ہر کہ آگاہ تر بود جانش قوی ست | تو جو زیادہ ادراک رکھتا ہے، اس کی جان زیادہ قوی ہے |
| روح را تاثیر آگاہی بود | روح کی تاثیر ادراک ہے |
| ہر کہ این بیش للّٰہی بود | اس لیے جس میں یہ زیادہ ہو وہ خدائی آدمی ہے |

حضرت علامہ نے علم کلام سے متعلق جو نکات مثنوی میں بیان ہوئے ہیں ان پر جم کر لکھا ہے اور ان کی وضاحت وتفسیر وتشریح میں علم کلام سے اپنے تعلق خاطر کی تصدیق بہم پہنچائی ہے۔ وہ یہ بھی ثابت کرتے ہیں کہ جدید فلسفی اور علم کلام کے ماہر بھی بعض مسائل کو اس طرح صراحت سے بیان نہیں کر سکے جس طرح مولانا روم نے ان حضرات سے مدتوں پہلے بیان کر دیا تھا۔

حضرت علامہ نے فارسی ادب پر جو گرانقدر کتابیں سپرد قلم کی ہیں، خاص طور پر شعرالعجم، ان میں حاشیے پر منابع کا ذکر مفقود ہے۔ بعض محققین نے اس کو علامہ پر تنقید کا موضوع بھی بنایا ہے۔ اس کے برخلاف 'مثنوی مولوی روم' میں علامہ نے حواشی میں کہیں کہیں اپنے منابع کا ذکر

کیا ہے۔ علامہ شبلی کی یہ کتاب، مولانا روم کی زندگی اور آثار پر دیگر اہم اور بنیادی کتابوں کے دستیاب ہونے کے باوجود، اپنے مطالب اور علامہ شبلی کے مخصوص استدلالی طرز بیان کی وجہ سے ایک خاص مقام کی حامل ہے۔ اسی وجہ سے اس کا مولانا کی مثنوی پر دیگر تنقیدی تحریروں سے باقاعدہ مقابلہ و مقایسہ ضروری ہے تب ہی علامہ شبلی کی اس کوشش کی انفرادیت اور افادیت کا حقیقی علم ہو سکے گا۔

حواشی:

۱۔ تنقید شعرالعجم، حافظ محمود شیرانی، انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی، ۱۹۴۲، ص ۱۔۴

۲۔ مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور

۳۔ سوانح مولوی روم، علامہ شبلی نعمانی، شاہجہانی پریس، دہلی، ص ۱۔۲، سوانح مولوی روم، ص ۱۱۵

۴، ۵، ۶۔ سوانح مولانا روم، ص ۱۔۲

۷۔ بہ تصحیح و مقدمہ سعیف نفیسی، تہران، ۱۳۲۵

۸۔ سیر الاولیاء، امیر خورد کرمانی، اردو ترجمہ از اعجاز الحق قدوسی، لاہور، ۱۹۸۰، ص ۴۷۱

☆☆☆

غطریف شہباز ندوی

# برصغیر کے مسلمانوں پر مثنوی مولانا روم کے اثرات

مولانا جلال الدین رومی المعروف بہ مولانائے روم کی مشہور مثنوی (مثنوی معنوی) کو وہ عالمگیر شہرت و مقبولیت ملی ہے کہ مبالغہ کے ساتھ اسے ہست قرآں در زبان پہلوی کہا گیا ہے۔ فارسی زبان و ادب کی شاید ہی کوئی کتاب اس مقبولیت میں اس کی شریک و سہیم ہوا۔ شعر گوئی مولانا روم کا پیشہ نہ تھا اور پھر اس کا موضوع بھی غزل یا اسی طرح کی دوسری مقبول اصناف سخن نہیں بلکہ اخلاق، روحانیت، تصوف اور کلام کے گہرے مسائل ہیں۔ مثنوی کی روانی و سلاست، نغمگی و شیرینی اور اس کے مضامین نے ایک دنیا کو فتح کر لیا اور اس کے اثرات بڑھتے ہی جارہے ہیں اور عالم اسلام یا عالم مشرق سے نکل کر پوری دنیا کو محیط ہو رہے ہیں۔ ۲

عالم اسلام میں تو اس کے اثرات مولانا روم کے حین حیات ہی ایشیائے کوچک سے نکل کر ماوراء النہر تک پھیل گئے تھے۔ ۳ برصغیر کے فارسی داں حلقوں میں ہمیشہ اس کا چرچا رہا۔ ۴ پھر یہ کہ معاشرے کے ہر طبقے پر اس کے اثرات مرتب ہوئے۔ علماء و دانشور اس سے فکر و دانش اخذ کرتے عامۃ الناس بھی بقدر ظرف و استطاعت اس سے مستفید ہوتے۔ تحدید سے یہ کہنا تو مشکل ہے کہ مثنوی کو کس طبقے میں زیادہ فروغ ہوا لیکن اس کی شروحات و مطالعات سے یہ اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ شاعروں نے اس کا تتبع کیا، نثر نگاروں سے ان کے مضامین سے مواد لیا، واعظوں اور معلمین اخلاق نے اس کے سبق آموز مضامین سے فرد و معاشرہ کی اصلاح کا کام لیا۔ بہت سی خانقاہوں اور حلقوں میں باضابطہ مثنوی کا درس ہوتا تھا اور اب کیو ٹی وی پر بھی ہوتا ہے۔

فارسی کے نادرۂ روزگار شاہکاروں میں شاہنامہ فردوسی، نظامی گنجوی کے چہار مقالہ اور شیخ سعدی کی گلستان بوستان اور دیوان حافظ کا شمار ہوتا ہے۔ مگر ان سب سے بڑھ کر شہرت و وقعت بلاشبہ مثنوی کو حاصل ہوئی۔۵ یہی سبب ہے کہ انجمن اقوام متحدہ کے ذیلی ادارے یونیسکو نے ۲۰۰۷ء کو رومی کا سال قرار دیا ہے اور دنیا کے مختلف حصوں میں رومی کی پیدائش پر آٹھ سو سال گزرنے پر مختلف تقریبات منائی گئیں۔

مولانائے روم نہ صرف یہ کہ صوفیائے عظام میں شمار ہوتے ہیں بلکہ وہ ایک باضابطہ سلسلے کے بھی بانی ہیں جسے مولویہ کہا جاتا ہے۔ مولانا رومی نے تصوف کی تاریخ اور عالم اسلام پر جو گہرے اثرات ڈالے ہیں ان کا بڑا منبع بھی مثنوی ہی رہی ہے۔ یوں تو مولانا روم کے اوپر دنیا کی بڑی زبانوں میں زبردست کام ہوا ہے خاص کر ترکی و فارسی زبانوں میں حتی کہ 'رومی شناسی' کے نام سے تحقیقی مطالعات کی ایک نئی شاخ وجود میں آ گئی ہے۔ اور گزشتہ دو صدیوں سے مغرب میں بڑے پیمانے پر ان پر کام ہو رہا ہے۔۷ اردو میں رومی شناسی کی تاریخ زیادہ پرانی نہیں پھر بھی مثنوی کی اردو شرحوں اور ترجموں کی کمی نہیں ہے اور برصغیر کے مسلمانوں کی فکری تشکیل میں مثنوی کا بہت بڑا رول رہا ہے۔

مثنوی کے چھے دفتر ہیں اور اس کی تکمیل کے بعد ۱۲۷۳ء مولانا کا انتقال ہوا تو اس کی شہرت دور دور پھیل چکی تھی۔ ان کے عہد سے متصلاً ہی فارسی میں مثنوی کی دس شرحیں وجود میں آ چکی تھیں۔ برصغیر میں مثنوی معنوی سہروردیہ اور قادریہ سلسلے کے صوفیوں کے ذریعے پہنچی۔۸ ہندوستان میں تصوف کے مشہور سلاسل میں چشتیہ اور سہروردیہ ممتام رہے ہیں۔ جن میں سہروردی فقہی و شرعی امور میں زیادہ احتیاط برتتے تھے اور انہوں نے مثنوی سے استفادہ بھی دوسروں کی بہ نسبت زیادہ کیا۔ خود مولانا روم کے تقریباً ہم عصر شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی سہروردی، رومی کے فلسفہ و تعلیمات سے بہت متاثر تھے۔ انہوں نے لوگوں کے عقائد کی اصلاح کی، وحدت انسانی کا درس دیا اور حقیقی اسلام کی اشاعت کی۔

چھٹی صدی ہجری میں عالم اسلام ایک سیلاب بلا خیز فتنہ تاتار سے دوچار ہوا جس نے عباسی خلافت کی اینٹ سے اینٹ بجادی۔ پوری مسلم دنیا زبردست انتشار و خلفشار، بے چینی اور

بدامنی کا شکار ہوکر رہ گئی۔ اس وقت ایران وخراسان سے بہت سے صوفی افریقہ، جنوبی ایشیا اور برصغیر کی طرف ہجرت کر گئے جو مثنوی اپنے ساتھ لے کر آئے۔ شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی، شیخ رکن الدین ملتانی، نور قطب عالم، شاہ جلال یمینی سہروردی وغیرہ کے ملفوظات سے معلوم ہوتا ہے کہ ان سب نے مثنوی سے کسب فیض کیا تھا۔

پھر عہد اکبری میں سرکاری سطح پر مذہبی بے قاعدیوں، دین الٰہی کے اجراء اور عقیدہ کی ناہمواریوں سے اسلامی عقائد، عبادات وطرز معاشرت پر برے اثرات پڑنے لگے تو جن مبلغین ومصلحین نے میدان میں اتر کر نئے فتنوں کا مقابلہ کیا، عوام کی کردار سازی اور دینی تربیت کا کام کیا، ان میں حضرت باقی باللہ، شیخ محدث عبدالحق دہلوی اور ان کے تلامذہ، شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی اور ان کے مسترشدین خاص ہیں۔ قیاس کہتا ہے کہ یہ سبھی مولانا روم کے صوفیانہ ومتکلمانہ انداز فکر سے مستفید ہوئے ہوں گے۔ ۱۶۹۹ء میں امام احمد بن عبدالرحیم دہلوی (شاہ ولی اللہ) پیدا ہوئے اور برصغیر میں احیاء وتجدید دین کی ایک نئی لہر چلی۔ ان کے بعد آج تک برصغیر میں جتنی ملی، تعلیمی جہادی اصلاح و دعوتی تحریکیں چلی ہیں جتنے تبلیغی و اصلاحی کام ہوئے ہیں ان میں کہیں نہ کہیں خانوادۂ ولی اللہ کا فیض رواں نظر آتا ہے۔ سنی مسلمانوں کے مختلف مکاتب فکر اپنی نسبت حضرت شاہ دہلوی کی طرف کرتے ہیں۔ چوں کہ شاہ صاحب اور ان کے والد شاہ عبدالرحیم اور خاندان کے دوسرے بزرگ سبھی تصوف کے خوشہ چیں تھے اس لیے ضرور مثنوی سے استفادہ کیا ہوگا۔

انیسویں صدی میں مسلم معاشرے میں مثنوی کی تعلیم وتدریس، وعظ و ارشاد میں اس کے اشعار کا استعمال بالکل عام تھا۔ سر سید احمد خان نے اپنے زمانے میں علوم متداولہ کے مضامین کی فہرست میں فارسی کی دوسری کتابوں کے ساتھ مثنوی کا بھی ذکر کیا ہے۔۹ اس زمانے میں بچوں کی تعلیم کے لئے نثر میں سعدی کی گلستاں کو لازماً پڑھایا جاتا تھا تو نظم میں مثنوی معنوی کے اشعار رکھے جاتے تھے۔ حتیٰ کہ خوش خطی سیکھنے کے لئے بھی مثنوی کے اشعار کی کتابت کی جاتی تھی۔

بیسویں صدی برصغیر کے مسلمانوں کے لئے پرآشوب بھی رہی اور اسی میں ان کی نشاۃ

ثانیہ کا آغاز بھی ہوا۔ اس صدی کے نصف اول میں مسلمانان ہند کے لئے تین اجتماعی پلیٹ فارم بہت ممتاز رہے ہیں۔ مسلم ایجوکیشن کانفرنس، انجمن اسلام ممبئی اور تحریک ندوۃ العلماء۔ ان تینوں انجمنوں کے سالانہ جلسوں میں مثنوی معنوی یا اسی کے طرز پر لکھی گئی اردو مثنویاں پڑھی جاتی تھیں۔ ندوہ العلماء کے تو ہر اجلاس میں شاہ سلیمان پھلواری مثنوی کے اشعار اپنے خاص انداز میں پڑھا کرتے تھے۔ ۱۰ آج بھی مثنوی ان کے ہی انداز میں پڑھی جاتی ہے۔ یہیں سے اردو میں مولانا روم اور مثنوی معنوی پر نئے علمی مطالعات کی بنیادی پڑی۔ اس زمانے میں دو بزرگوں نے اپنے اپنے رنگ میں مولانا روم پر کام کیا۔ ان میں ایک ہیں مولانا اشرف علی تھانوی اور دوسرے علامہ شبلی نعمانی۔ مولانا اشرف علی تھانوی نہ صرف بڑے علماء دین میں شمار ہوتے ہیں بلکہ برصغیر میں انہیں تصوف وسلوک کا آخری بڑا عالم و مجدد بھی سمجھا جاتا ہے۔ مولانا نے کلید مثنوی لکھی۔ مولانا روم کے افکار وخیالات کی شرح وترجمانی کی۔ مولانا انور شاہ کشمیری آخری دور کے ایک بلند پایہ محدث گزرے ہیں۔ انہیں بھی مثنوی سے گہرا شغف تھا اور اس کے سیکڑوں اشعار ان کی زبان پر تھے۔ مثنوی کے تکملے بھی کئی علماء نے لکھے ہیں۔ جن میں ایک بڑے عالم اور شیخ مفتی الٰہی بخش کاندھلوی بھی ہیں (متوفی ۱۲۴۵ھ)۔ وہ کاندھلہ کے بڑے مشائخ اور علماء میں سے اور بانی تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ الحدیث محمد زکریا صاحب کے اجداد میں سے ہیں۔ مولانا شبلی (۱۹۱۴) نے اپنے سلسلہ کلامیہ میں الغزالی اور الکلام کے بعد سوانح مولانا روم لکھی جس میں انہیں متکلم اسلام ثابت کیا اور رومی شناسی کی ایک نئی جہت سے دنیا کو روشناس کرایا۔

بیسویں صدی میں اقبال نے رومی کی اہمیت اور ان کے فکر سے زمانہ کو بلند آہنگی کے ساتھ روشناس کرایا۔ اقبال نے مغرب ومشرق کے بے شمار سرچشموں سے استفادہ کیا اور اپنے افکار کی اساس قرآن کریم پر رکھی اور احیاء وتجدید روحانیت ومشرقیت کا زمزمہ انتہائی بلند آواز سے گایا۔ انہوں نے رومی سے زبردست استفادہ کیا حتی کہ جا بجا اپنے کو مرید ہندی اور مولانا روم کو پیر رومی سے موسوم کیا ہے۔ فارسی اور اردو کلاموں میں رومی کے اثرات و افکار کی ترجمانی جا بجا صاف دکھائی دیتی ہے۔

وقت است کہ بکشائیم میخانہ رومی باز　　پیران حرم دیدم صحن کلیسا مست[۱۱]
پیر رومی را رفیق راہ ساز　　تا خدا بخشد ترا سوز و گداز[۱۲]
اس عصر کو بھی اس نے دیا ہے کوئی پیغام　　کہتے ہیں چراغ رہ اسرار ہے رومی[۱۳]
از اشعار جلال الدین رومی　　بدیوار حریم دل بیا ویز[۱۴]

یہ کہنے میں ذرا بھی مبالغہ نہ ہوگا کہ مثنوی اور مولانا روم کی طرف متوجہ کرنے میں اقبال کا کردار سب سے اہم ہے۔ وہ رومی کو اپنا پیرو مرشد قرار دیتے ہیں اور اپنے کلام (اردو فارسی کے ایک بڑے حصہ میں انہیں کے فکر ونظر کی متابعت کرتے اور اس کی شرح و ترجمانی کرتے ہیں۔ ان کے کلام میں رومی تاریخ کے زندان سے نکل کر عہد حاضر میں سانس لے رہے ہیں۔ اقبال کے دل میں دھڑک رہے ہیں اور پیر رومی کی صحبت میں اقبال پر عہد حاضر کے راز ہائے سربستہ منکشف ہو رہے ہیں۔

چو رومی در حرم دادم اذان من　　ازو آموختم اسرار جان من
بہ دور فتنہ عصر کہن او　　بہ دور فتنہ عصر روان من[۱۵]

ایک طرح سے رومی کے عہد اور اقبال کے عہد میں یکسانیت بھی ہے۔ دونوں ہی کے زمانے پر آشوب اور ملت اسلامیہ کے لئے اندرونی فتنوں اور خارجی یلغاروں کے ہیں۔ رومی کے عہد میں مسلمان سیاسی سطح پر صلیبی یلغار اور یورش تاتار سے تہہ و بالا ہوگئے تھے۔ دوسری طرف باطنی فتنوں نے فکر اسلامی کو نری منطق اور بے روح کلامی گورکھ دھندوں میں الجھا کر اسے دین فطرت کے بجائے وطنیت کا دین بنا ڈالا تھا۔ ایسے میں رومی نے دانش یونانی کی بجائے دانش برہانی کی روشنی وقت کے مہمات مسائل پر غور وفکر کیا۔ ٹھیک اسی روایت کو اقبال نے عصر حاضر میں دہرایا اور دانش افرنگ کی بجائے اسلام کی روشنی میں عصر حاضر پر تنقیدی نظر ڈالی۔ اقبال نے رومی کو اپنا رہ نما بنا کر عہد حاضر میں رومی شناسی کی ایک طرحِ جدید ڈالی۔

مثنوی اور مولانا روم پر ایک نہایت جاندار کام قاضی تلمذ حسین نے بھی انجام دیا۔ ان کے رومی کے مطالعہ کی ابتداء سوانح مولانا روم مولفہ شبلی سے ہوئی۔ ان کے والد قاضی تصدق حسین اپنے گھر میں مثنوی کے مطالعہ و درس کی محفلیں منعقد کرتے تھے۔ یہیں سے ان کو رومی کے

مطالعہ کی رغبت ہوئی۔ اسی دوران ۱۹۱۱ء میں مولانا احمد حسن نے مثنوی کا ایک اعلیٰ نسخہ مطبع نامی کانپور سے اپنے بہترین حواشی کے ساتھ شائع کیا۔ قاضی تلمذ حسین نے ۱۹۱۷ء سے ۱۹۲۷ء تک مثنوی پر کام کیا جب وہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد کے شعبہ ترجمہ و تالیف سے وابستہ ہوئے۔ انہوں نے اس سلسلہ میں تین کتابیں تالیف کیں۔ مرأۃ المثنوی، صاحب المثنوی اور نقد المثنوی۔ اول الذکر میں مثونی کی صرح و ترجمانی ہے۔ صاحب المثنوی میں مولانا روم کے مفصل سوانح و افکار اور مؤخرالذکر میں مثنوی کی ادبی و فنی حیثیت پر تبصرہ ہے۔ قاضی صاحب نے مولانا روم کے حالات زندگی کی تفصیل میں مختلف روایتوں میں تطبیق و تنقیح کی ہے اور رومی کے مشرق و مغرب کے مختلف سوانح نگار کے بیانات کا موازنہ بھی کیا ہے اور ان پر نقد و تبصرہ بھی۔ مرآۃ المثنوی کو حکایات: حقائق و معارف، منصوصات ربانی اور ارشادات نبوی پر مشتمل الگ الگ چار حصوں میں تقسیم کردیا ہے۔[۱۶]

مولانا عبدالماجد دریابادی پر ایک دور الحاد و تشکیک کا گزرا ہے جس سے باہر نکلنے میں ان کی دست گیری مثنوی نے کی۔ مولانا روم کے خطوط کے مجموعے فیہ مافیہ کے نام سے معروف ہے۔[۱۷] یہ کتاب نایاب تھی۔ مولاا عبدالماجد دریابیدی نے اس کا ایک نسخہ ڈھونڈ نکالا اور پھر مزید تلاش و تحقیق سے اور نسخے بھی دستیاب ہوئے۔ ان کا موازنہ و تقابل کر کے اپنی تحقیق و تحشیہ کے بعد اسے شائع کردیا۔ مولانا ماجد نے دیباچہ میں ذکر کیا ہے کہ اس تحقیق و تحشیہ میں انہیں وقت کے بعض نامور اہل علم سے بھی مدد ملی جن میں مولانا حمیدالدین فراہی، مولانا سید سلیمان ندوی اور مولانا عبدالباری ندوی کا ذکر انہوں نے کیا ہے۔ اس سے معلوم ہزتا ہے کہ یہ مشاہیر بھی مثنوی سے ذوق رکھتے تھے۔

کار اصلاح و تجدید کے سلسلے میں مولانا کے کارناموں پر بڑی گہری نظر مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نے ڈالی ہے۔ انہوں نے مولانا روم کو اسلام کے جلیل القدر مصلحین و مجددین کی فہرست میں جگہ دی اور ان کے زمانہ کے حالات پر نظر ڈالنے کے بعد رومی کی اہمیت ان الفاظ میں بیان کی: 'عالم اسلام کو ایک ایسی بلند اور طاقت ور شخصیت کی ضرورت تھی جو دل دردمند اور فکر ارجمند دونوں سے فیض یاب ہو، جس کے لئے عقلیات کا سمندر پایاب ہو چکا ہو اور الفاظ

وظواہر کا طلسم ٹوٹ چکا ہو جو اپنی گرمی عشق اور سوز دروں سے اس یخ بستہ عالم اسلام میں زندگی کی نئی حرارت پیدا کر دے اور عقل کے اس 'نگار خانہ' میں عشق کا صور پھونک دے۔ یہ شخصیت مولانا جلال الدین رومی (۶۷۲ھ) کی تھی جن کی مثنوی علم کلام کی بے اعتدالیوں اور عقل کی 'ہوس پرستی' کے خلاف ایک صدائے احتجاج بلکہ اعلان جنگ ہے۔ ۱۸

جن لوگوں نے فکر اقبال کے زیر اثر مطالعہ رومی کو محبوب علمی شغف بنایا ان میں ایک ممتاز شخص پاکستان کے بڑے مفکر فلسفی اور اسکالر خلیفہ عبدالحکیم بھی ہیں۔ مطالعات رومی میں خلیفہ عبدالحکیم عالمی شہرت کے مالک ہیں انہوں نے رومی پر انگریزی اور اردو دونوں میں جم کر لکھا ہے۔ حکمت رومی ان کی بہترین کتاب ہے۔ ان کی انگریزی کتاب Metaphysics of Rumy انگریزی میں رومی پر لکھی گئی کتابوں میں نمایاں اور معتبر ترین مانی گئی ہے۔ ان کے نزدیک رومی کا مطالعہ مسلمانوں کی فکری اور دینی زندگی کے بہترین کمالات کا مطالعہ ہے۔ ۱۹

مولانا روم جو نظریہ ارتقا پیش کرتے ہیں وہ ڈارون کے نظریہ ارتقا سے بالکل الگ ہے۔ ڈارون کا ارتقاء مادی ہے۔ مولانا کا پیش کردہ ارتقاء روحانی۔ خلیفہ عبدالحکیم کے الفاظ میں 'انبیاء اور اولیاء کا شعور انسان کی منزل ارتقاء کی نشان دہی کرتا ہے جس کی طرف انسان کو قدم اٹھانا اور ایک نئے عالم اور نئے علم سے فیض یاب ہونا ہے۔ اگر ان تجربات کی صحت کو تسلیم کر لیا جائے تو تاریخ انسانی اور خلافت آدم کے معنی سمجھ میں آتے ہیں۔ ۲۰

حقیقت یہ ہے کہ رومی پر خلیفہ کی کتابیں اور متعدد مضامین رومی پر اقبال کے کام کی توسیع ہیں۔ اقبال نے اگر رومی کو تاریخ کے زنداں سے نکال کر اپنے عہد میں دوبارا 'زندہ کیا تو خلیفہ عبدالحکیم نے حکمت رومی کو عہد حاضر کے فکر و شعور کا حصہ بنانے کی سعی کی۔ اور عقلی، منطقی و فلسفیانہ لیکن آسان و سہل الفہم اسلوب میں کی۔ ہمارے علما و اسکالروں میں مولانا عبدالسلام خاں رامپوری جو معقولات اور تصوف کے متبحر عالم ہیں، نے مولانا روم پر گراں قدر کام کیا ہے۔ اور علم و تحقیق کی دنیا میں رومی کے افکار کو عام کرنے میں ایک نمایاں کردار ادا کیا ہے۔ مثنوی کی شرح و توضیح کے سلسلے میں ان کی کتاب 'افکار رومی' اور رومی پر ان کے مقالات بڑی قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں۔

ان کے علاوہ اور علماء و اسکالر بھی رومی پر مسلسل کام کر رہے ہیں۔ حال ہی میں رومی کے ایک اسکالر اور محقق جناب محمد اکرام چغتائی (پاکستان) کی کئی کتابیں منظر عام پر آئی ہیں۔ جن میں مندرجہ ذیل خاص ہیں۔

۱۔ مولانا جلال الدین رومی حیات و افکار (ارو میں مولانا پر ہوئے کاموں کی ایک جامع تلخیص)

۲۔ پیر رومی وار مرید ہندی (رومی اور اقبال کے افکار کا تقابلی مطالعہ)

۳۔ حکایات رومی

مختصر یہ کہ برصغیر میں خصوصاً اور عالم اسلام میں عموماً رومی زندہ جاوید ہیں اور ان کا فیض جاری ہے۔ یہ کہنے میں ذرا بھی مبالغہ نہیں کہ مثنوی نے عالم اسلام کے افکار و ادبیات پر گہرا اور دیرپا اثر ڈالا۔ اسلامی ادب میں ایسی شاذ و نادر کتابیں ہوں گی جنہوں نے عالم اسلام کے اتنے وسیع حلقہ کو اتنی مدت تک متاثر رکھا ہو۔ چھ صدیوں سے مسلسل دنیائے اسلام کے عقلی، علمی اور ادبی حلقے اس کے مضمون سے گونج رہے ہیں اور وہ دماغ کو نئی روشنی ور دلوں کو نئی حرارت بخش رہی ہے۔ اسی لئے ہر دور کے اہل محبت اور اہل معرفت نے اس کو شمع محفل اور ترجمان دل بنا کر رکھا۔[۲۱]

مولانا رومی انسانیت کا افتخار ہیں اور بین الاقوامی دانشور اپنی ذات کو ان سے منسوب کرتے ہوئے فخر محسوس کرتے ہیں۔ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ مولانا انسانی وجدانی خیر کے بارے میں بحث کرتے ہیں اور اپنی تعلیمات میں وہ فقط انسان پر نگاہ رکھتے ہیں اور ہمیشہ انسانی روابط اور تعلقات کے بارے میں گفتگو کرتے ہیں اور انسان کی آزادی و سعادت کو ہمت اور حوصلے کا باعث قرار دیتے ہیں۔[۲۲]

حواشی وحوالے:

۱۔ صاحب 'مجمع الفصحاء' کے حوالے سے علامہ شبلی لکھتے ہیں کہ ایران میں چار کتابیں جس قدر مقبول ہوئیں کوئی کتاب نہیں ہوئی۔ شاہنامہ، گلستان، مثنوی مولانا روم، دیوان

حافظ۔ ان چاروں کتابوں کا موازنہ کیا جائے تو مقبولیت کے لحاظ سے مثنوی کو ترجیح ہوگی۔ ملاحظہ ہو محمد اکرام چغتائی، مولانا جلال الدین رومی حیات و افکار، سنگ میل پبلی کیشنز، صفحہ ۴۹، طبع ۲۰۰۴ء

۲۔ یوروپ میں رومی شناسی کی تاریخ تقریباً ڈیڑھ سو سال پرانی ہے۔ ابتدا میں آسٹریا کے بعض علماء نے مثنوی اور دیوان شمس تبریز منتخب تراجم شائع کیے۔ پھر آر اے نکلسن (۱۹۴۵ء) نے مثنوی کا ترجمہ وتشریح آٹھ جلدوں میں شائع کیا جس نے مغرب میں رومی شناسوں کا ایک وسیع حلقہ پیدا کردیا۔ اب تو وہاں رومی شناسی کی ایک لہر چل رہی ہے اور ابلاغ عامہ کے تمام ذرائع اس میں حصہ لے رہے ہیں۔ مطالعات رومی کی ببلیوگرافی ایک ترک اسکالر محمد اوندر نے دو جلدوں میں ترتیب دی ہے۔

۳۔ مثنوی کے چھے دفتر میں چھٹے دفتر کی تکمیل کے بعد ۱۲۷۳ء میں مولانا روم کا انتقال ہوا۔ اس وقت تک مثنوی اتنی مشہور ہو چکی تھی کہ سفر پر جانے والے اس کے اشعار تحفتاً اپنے ساتھ لے جایا کرتے تھے۔ فارسی کے ۱۰ علماء نے اس کی تفسیریں لکھ ڈالی تھیں۔ مولانا جلال الدین رومی اکرام چغتائی سنگ میل پبلی کیشن، طبع ۲۰۰۴ء صفحہ ۵۵۲

۴۔ شبلی لکھتے ہیں: مقبولیت کی ایک بڑی دلیل یہ ہے کہ علماء وفضلان نے مثنوی کے ساتھ جس قدر اعتنا کی اور کسی کتاب کے سلسلہ میں نہیں کی۔ سوانح مولانا روم مشمولہ در کتاب مذکور صفحہ ۴۹، اس کے بعد شبلی نے کشف الظنون کے حوالہ سے مثنوی کی شرحوں کا ایک نقشہ پیش کیا ہے۔ اس کے بعد بھی بہت سی شرحیں فارسی اور اردو میں لکھی گئی ہیں وہ اس میں شامل نہیں ہیں۔

۵۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱

۶۔ ابن بطوطہ نے اپنے سفرنامہ میں مولانا کے سلسلہ کو جلالیہ قرار دیا ہے۔ اس بارے میں مولانا شبلی کہتے ہیں: چوں کہ مولانا کا لقب جلال الدین تھا۔ اس لیے ان کے انتساب کی وجہ سے یہ نام مشہور ہوا ہوگا۔ لیکن آج کل ایشیائے کوچک اور شام مصر اور قسطنطنیہ میں اس فرقہ کو مولویہ کہتے ہیں۔ میں نے سفر کے زمانہ میں اس فرقہ کے اکثر جلسے دیکھے

ہیں یہ لوگ نمدے کی ٹوپی پہنتے ہیں جس میں جوڑ یا درز نہیں ہوتی۔ مشائخ اس ٹوپی پر عمامہ باندھتے ہیں۔ خرقہ یا کرتہ کے بجائے ایک چنٹ دار پاجامہ ہوتا ہے۔ ذکر و شغل کا طریقہ یہ ہے کہ حلقہ باندھ کر بیٹھتے ہیں۔ ایک شخص کھڑا ہو کر ایک ہاتھ سینہ پر اور ایک ہاتھ پھیلائے ہوئے رقص کرتا ہے۔ رقص میں آگے یا پیچھے بڑھنا یا ہٹنا نہیں ہوتا۔ بلکہ ایک جگہ جم کر متصل چکر لگاتے ہیں۔ سماع کے وقت دف اور نے بھی بجاتے ہیں (سوانح مولانا روم، صفحہ ۲۵)

۷۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۲

۸۔ مولانا جلال الدین رومی حیات و افکار، محمد اکرام چغتائی صفحہ ۵۵۳، سنگ میل پبلی کیشن، لاہور طبع ۲۰۰۴ء

۹۔ ایضاً

۱۰۔ ایضاً، صفحہ ۵۵۶

۱۱۔ ایضاً صفحہ ۵۹۷

۱۲۔ ایضاً صفحہ ۶۱۳

۱۳۔ ایضاً صفحہ ۵۵۶

۱۴۔ ایضاً صفحہ ۵۵۸

۱۵۔ وہی کتاب صفحہ ۵۹۷

۱۶۔ ملاحظہ ہو مرآۃ المثنوی صفحہ ۴۵۶ تا ۴۸۰ وہی کتاب

۱۷۔ فیہ مافیہ کے بارے میں شبلی لکھتے ہیں: یہ ان خطوط کا مجموعہ کا ہے جو مولانا نے وقتاً فوقتاً معین الدین پروانہ کے نام لکھے۔ یہ کتاب بالکل نایاب ہے۔ سپہ سالار نے اپنے رسالہ میں ضمناً اس کا تذکرہ کیا ہے۔ سوانح مولانا روم صفحہ ۳۶ مشمولہ کتاب مذکور

۱۸۔ مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی تاریخ دعوت و عزیمت جلد اول صفحہ ۳۳۷ مجلس تحقیقات ونشریات اسلام، لکھنؤ، طبع چہارم ۱۹۹۲ء

۱۹۔ دی میٹافزکس آف رومی صفحہ ۲۔ بحوالہ محمد اکرام چغتائی مولانا جلال الدین رومی حیات و

افکار صفحہ ۵۹۹، سنگ میل پبلی کیشن لاہور طبع ۲۰۰۴ء
۲۰۔ حکمت رومی، خلیفہ عبدالحکیم، صفحہ ۱۵۳۔ ۱۵۴، ادارہ ثقافت اسلامیہ، لاہور
۲۱۔ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی، تاریخ دعوت وعزیمت جلد اول صفحہ ۳۹۷، مجلس تحقیقات و نشریات اسلام، لکھنؤ، طبع چہارم، ۱۹۹۲ء
۲۲۔ ڈاکٹر سید عبدالحمید ضیائی، راہ اسلام، خصوصی شمارہ مولانا رومی، خانۂ فرہنگ جمہوری اسلامی ایران، ۱۸ تلک مارگ، نئی دہلی



شمیم طارق

# مثنوی معنوی اور طالب علمانہ تجسس

مولانا جلال الدین رومی سے میرا تعلق نیا نہیں ہے۔ میں اس عمر سے ان کی مثنوی سن رہا ہوں جب یہ بھی نہیں معلوم تھا کہ صوفی کسے کہتے ہیں اور مثنوی کا کیا مطلب ہے؟ کچھ اور بڑا ہوا تو کچھ نہ سمجھنے کے باوجود نامعلوم کیفیت سی محسوس کرنے لگا، بزرگوں نے کبھی کبھار ان کہانیوں کو دوہرایا جن کو تمثیل بنا کر مولانا رومی نے عقیدۂ توحید بیان کیا ہے تو تمثیل کے متعلق بھی تجسس پیدا ہونے لگا۔ ۱۵۔۱۶ برس کی عمر تک یہ کیفیت پیدا ہو چکی تھی کہ لحن سے کسی کو مثنوی پڑھتے سنتا تو بس سنتا ہی رہ جاتا تھا۔ تب تک میں شیخ سعدی کی گلستاں ختم کر چکا تھا اس لیے کچھ لفظ کچھ مصرعے سمجھ میں بھی آنے لگے تھے۔ اس کے بعد غریب الوطنی مقدر بنی اور زندگی کے قیمتی ایام اپنی بقا کی فکر میں گزرنے لگے تو مثنوی کی طرف رغبت رہی نہ کسی اور علمی مشغلے کی طرف۔ لیکن وہ جو کہتے ہیں کہ 'ہر چیز اپنی اصل کی طرف مراجعت کرتی ہے' تو دو روٹی کا بندوبست کرتے ہی دوبارہ علمی مجلسوں اور مشغلوں میں دلچسپی لینے لگا۔ اس دور میں بھی جس ادب نے سب سے زیادہ متوجہ کیا اس کو Hagiological Lierature کہتے ہیں۔ اس کا مفہوم تو الہیاتی ادب ہے مگر زیادہ بہتر ترجمہ 'ملفوظاتی ادب' ہے۔ ملفوظاتی ادب میں بھی چاہے وہ نظم میں ہو یا نثر میں، مثنوی مولانا روم نے ہی سب سے زیادہ متوجہ کیا۔

مجھے اعتراف ہے کہ مثنوی مولانا روم کو میں اب بھی نہیں سمجھتا۔ البتہ اہل علم اور اہل دل کے سامنے ایک سوال رکھنے کی اجازت چاہتا ہوں۔ شاید یہ سوال بھی اس حقیقت کا غماز ہے کہ کم علمی کے باوجود مجھے مثنوی مولانا روم سے جس کو مثنوی معنوی بھی کہا گیا ہے یک گونہ ذہنی اور روحانی مناسبت رہی ہے۔ سوال یہ ہے کہ علماء، مشائخ اور خانقاہ نشینوں میں تو مثنوی

مقبول ہے ہی ایسے لوگوں میں بھی مقبول ہے جو عقیدۂ توحید کو نہیں مانتے۔ مثلاً میں نے کئی صاحبان دل کو مثنوی پڑھنے یا سننے کے دوران زار و قطار روتے اور وجد کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ وجد کرنے والے یہ اہل دل حضرات عقیدۂ توحید میں راسخ اور اتباع سنت و شریعت پر اصرار کرنے والے تھے۔ لیکن میری حیرت کی اس وقت انتہا نہ رہی جب میں نے آچاریہ رجنیش کو بھی مثنوی معنوی پر سر دھنتے ہوئے دیکھا۔ اس نے خدا کا ایک ایسا تصور پیش کیا کہ لوگ اسی کو بھگوان کہنے لگے تھے۔ خدا کے علاوہ اس نے عشق کا بھی ایسا تصور پیش کیا تھا کہ عشق اور ہوس کا فرق مٹ گیا تھا۔ پنڈت آشارام 'سناتن دھرم' کے ماننے والے ہیں۔ ان کے معتقدین کی تعداد بڑھتی جا رہی ہے۔ وہ جلال الدین کا صحیح تلفظ ادا نہیں کر سکتے مگر جلال الدین رومی کی کیفیت کو ضرور بیان کرتے ہیں۔ مغرب میں رومی کے مطالعے میں دلچسپی بڑھتی جا رہی ہے۔ مثنوی کا انگریزی ترجمہ قابل اعتبار نہیں ہے۔ آر۔ اے۔ نکلسن تک نے کئی لفظوں کا ایسا ترجمہ کیا ہے جس کے بعد مثنوی کے اشعار کا صحیح ترجمہ ہو ہی نہیں سکتا۔ اس کے باوجود اہل مغرب میں مثنوی مولانا روم کی طلب اور رغبت میں اضافہ ہوا ہے۔ ایسے اہل علم کی بھی کمی نہیں ہے جو منکر خدا ہیں مگر رومی کے اشعار پر وجد کرتے ہیں۔ اقبال تو رومی کے ایسے عاشق ہیں کہ انہوں نے رومی کو پیر و مرشد تسلیم کرتے ہوئے انہی کی رہنمائی میں آسمان کی سیر کرنے اور آسمانوں میں غنی کشمیری اور وشوامتر جیسے اہل علم اور اہل ریاضت سے ملاقات کا دعویٰ کیا ہے۔ لیکن اس دعوے کے باوجود انہوں نے واضح لفظوں میں اپنے اس عقیدے کا اظہار کر دیا ہے کہ

اگر بہ او نہ رسیدی تمام بولہبی است

یعنی نبی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کے بغیر بات بننے والی نہیں ہے۔ لہذا ذہن میں یہ تجسس پیدا ہونا ضروری ہے کہ مثنوی روم جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ تمثیل کے ذریعہ عقیدۂ توحید کا بیان ہے تو

اس کا اثر خدا پرست اور منکر خدا پر یکساں کیوں ہوتا ہے اور

کیا اقبال کی طرح مولانا روم نے بھی اتنے ہی واضح لفظوں میں اپنے عقیدے کا

اظہار کیا ہے کہ عقیدہ توحید کی قبولیت کے لیے عقیدہ رسالت و آخرت کو تسلیم کرنا ضروری ہے۔

اس تجسس کو اگر فلسفے کی روشنی میں دور کرنے کی کوشش کی جائے گی تو ناکامی ہوگی کیوں کہ مولانا روم نے فلسفہ نہیں اپنے اشعار میں اپنی کیفیت بیان کی ہے جو محبت سے عبارت ہے۔ وہ مسلمان تھے، ان کا بھی وہی عقیدہ تھا جو تمام مسلمانوں کا ہے لیکن جب انہوں نے اپنے عقیدے (عقیدہ توحید) کو مشاہدہ بنالیا اور مشاہدے کو لفظوں میں بیان کرنا چاہا تو لفظوں کی معنوی کائنات دھواں ہوتی نظر آئی۔ لہذا انہوں نے نئی نئی ترکیبوں، حکایتوں اور تمثیلوں کا سہارا لینا شروع کیا تا کہ اس حقیقت کو بیان کرسکیں جو وہ نہ صرف دیکھا کرتے تھے بلکہ اس کا دیدار کرتے ہوئے یک گونہ کیفیت بھی محسوس کیا کرتے تھے۔ اس کیفیت سے سرشار ہونے کا لازمی نتیجہ اتباع سنت وشریعت ہے۔ جن لوگوں نے اتباع سنت وشریعت کو ضروری نہیں سمجھا اور مثنوی معنوی سے لطف اندوز ہونے کا دعوا کرتے رہے دراصل انہوں نے صرف لفظوں اور حکایتوں سے رشتہ جوڑا، ان کے حصے میں وہ کیفیت نہیں آئی جس کیفیت سے سرشار ہونے کے بعد انسان کا ماسوا سے کوئی تعلق نہیں رہ جاتا، وہ صرف اللہ کا ہوکر رہ جاتا ہے اور جو اللہ کا ہوکر رہ جاتا ہے اللہ اس کو اپنے حبیب ومحبوب کی سنت وشریعت کی اتباع کی توفیق عطا کرتا ہے۔ اسی لیے علامہ شبلی نعمانی نے ان کا شمار متکلمین میں کیا ہے اور دلیل یہ دی ہے کہ متکلمین جو مقصد علم کلام سے حاصل کرنا چاہتے تھے مولانا روم نے وہی مقصد اپنی مثنوی سے حاصل کیا اور وہ بھی احسن طریقے سے۔

مولانا روم کی مثنوی کے خداپرستوں اور خدا بے زاروں یا اتباع سنت وشریعت پر اصرار کرنے اور خود کو سنت وشریعت کی اتباع سے آزاد قرار دینے والوں پر بہ ظاہر یکساں اثرات مرتب ہونے کے سلسلے میں جو سوال پیدا ہوتا ہے اس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ابتدا میں صوفیہ کا ایک ایسا طبقہ پیدا ہوگیا تھا جس نے نبوت پر ولایت کو فوقیت دینے کی کوشش کی تھی۔ حضرت علی ہجویری نے 'کشف المحجوب' میں ایسے صوفیہ کو 'ولی شیطان' قرار دیا ہے۔ انہوں نے تلقین کی ہے کہ نبوت سے انکار توحید سے انکار ہے اور پھر وضاحت کی ہے کہ

کرامت ولی سے مخصوص ہے اور معجزہ نبی سے۔ معجزے کا تعلق دعوت خلق سے ہے جو اعلان و اظہار کے بغیر تکمیل کو نہیں پہنچ سکتی۔ کرامت کا ظہور حالت سکر میں ہوتا ہے۔ نبی معصوم ہیں، ولی گناہوں سے محفوظ۔ نظام الدین اولیاء کے لفظوں میں:

انبیاء واجب العصمت اند۔ اولیاء جائز العصمت

آٹھویں صدی ہجری کے ابتداء میں شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی کے ایک مرید اور خلیفہ سید حسینی ہروی نے تصوف کے بعض مسائل کے بارے میں ایک منظوم سوالنامہ تبریز کے علماء کے پاس بھیجا تھا۔ وہاں کے علماء نے وہ سوالنامہ شیخ محمود شبستری کے سپرد کیا۔ انہوں نے قلم برداشتہ اس کا جواب نظم کیا جو 'گلشن راز' کے نام سے مشہور ہے۔ اس میں واضح کیا گیا ہے کہ نبوت میں ولایت شامل ہے مگر نبی اس کا اظہار نہیں کرتا۔ ولی ہر حال میں نبی کا پیرو اور تابع ہے۔ نبوت ختم ہوگئی لیکن ولایت باقی ہے۔

گیارہویں صدی ہجری میں امام ربانی مجدد الف ثانی نے بھی شریعت وطریقت کے بارے میں بہت سی غلط فہمیوں کو دور کیا۔ انہوں نے واضح کیا کہ نبوت اور ولایت، دونوں عروجی بھی ہوسکتی ہیں اور ہبوطی بھی۔ عروج کی حالت میں دونوں کا رخ حق کی طرف ہوتا ہے اور ہبوط کی حالت میں خلق کی طرف۔ حالت ہبوط میں نبوت پورے طور پر روبہ خلق ہوتی ہے لیکن ولایت پوری طرح روبہ خلق نہیں ہوتی اس کا باطن حق کی طرف ہوتا ہے اور ظاہر خلق کی طرف۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ صاحب ولایت عروج کے مقامات کو طے کیے بغیر ہی نزول کرتا ہے اور عروج کا خیال اس کے دامن گیر رہتا ہے۔ اس کے برعکس نبی مقامات عروج کو تمام کرنے کے بعد ہی حالت ہبوط میں لوٹتا ہے اس لیے پوری طرح دعوت خلق کی طرف متوجہ رہتا ہے۔ اقبال نے الٰہیات اسلامی کے پانچویں خطبے کا آغاز اسی مسئلے سے کیا ہے اور نبی و ولی کے روحانی تجربوں کی امتیازی خصوصیتوں کا ذکر کرنے کے ساتھ ان کے درمیان فرق بھی واضح کیا ہے۔ اس وضاحت کی روشنی میں بہت سے مغالطے جن کا مضمون کی ابتداء میں تجسس کی شکل میں ذکر ہوا ہے، دور ہو جاتے ہیں۔ مولانا روم کی مثنوی میں بھی وہی عقیدہ بیان کیا گیا ہے جس کی دعوت قرآن حکیم میں دی گئی ہے مگر تمثیل کے ذریعے۔ شاید اس لیے

کہ بعض حکماء اور متکلمین نے استدلال کے تین طریقے بیان کیے ہیں۔ ۱۔قیاس، ۲۔استقرا اور ۳۔تمثیل۔ علامہ ابن تیمیہ نے تمثیل کو ترجیح دی ہے۔ مولانا روم نے اسی سے کام لیا ہے اور پر اثر شاعری کے لیے بنیادی شرط تخیل کو تمثیل کے انداز میں پیش کیا ہے۔ اس سے عقیدہ توحید کو بیان کرنے میں آسانی پیدا ہوگئی ہے۔ فرماتے ہیں۔

ایں جہاں دریاست تن ماہی و روح
یونس محجوب او نور صبوح
گر مسبح باشد از ماہی رہید
ورنہ در وے ہضم گشت و ناپدید

یعنی یہ دنیا سمندر ہے جسم مچھلی ہے اور روح حضرت یونس علیہ السلام کی طرح جسم کی مچھلی میں مقید ہے اور نور (خداوندی) سے محجوب ہے۔ اگر یہ روح بھی حضرت یونس علیہ السلام کی طرح خدا کے ذکر و تسبیح میں لگ جائے تو ان کی طرح بچ جائے گی۔ ورنہ اس میں ہضم ہو کر ختم ہو جائے گی۔ ظاہر ہے اس تمثیل میں دعوت حق کے سوا کچھ نہیں ہے۔ اللہ کی وحدت پر یقین اور اس کا ذکر کرتے رہنے کی تلقین کی گئی ہے۔

قرآن حکیم میں حضرت یونس علیہ السلام کا ذکر چھ سورتوں میں کیا گیا ہے۔ سورہ نساء، انعام، یونس، الصافات، انبیاء اور القلم۔ ان چھ سورتوں میں سے پہلی چار سورتوں میں نام (یونس) مذکور ہے۔ آخری دو سورتوں میں 'ذوالنون' اور 'صاحب الحوت' (مچھلی والا) کہہ کر صفت کا ذکر کیا گیا ہے۔ پہلی چار سورتوں میں سے بھی سورہ نساء اور انعام میں انبیاء علیہم السلام کی فہرست میں فقط نام مذکور ہے اور باقی سورتوں میں حضرت یونس علیہ السلام کی زندگی کے اس پہلو کو نمایاں کیا گیا ہے جو پیغمبرانہ دعوت سے متعلق ہے۔

قرآن حکیم کے اس اسلوب کی روشنی میں مولانا روم کی مثنوی کے اسلوب کو سمجھا جاسکتا ہے۔ اس کو سمجھنے کے بعد یہ رائے قائم کرنا مشکل نہیں رہ جاتا کہ جو شخص خدا کی بندگی کرنے کا اقرار کرنے کے بعد اگر لکشمی کی پوجا کرتا ہے کہ دولت مل جائے یا درگا کی پوجا کرتا ہے کہ دشمنوں پر غلبہ حاصل ہو جائے تو دراصل وہ اپنے نفس کی پرستش کرتا ہے۔ مولانا

روم کی مثنوی کے تمثیلی اسلوب کو جن لوگوں نے سمجھا ہے وہ خدا کی پرستش، خوف ورجاء سے یا جنت کے حصول یا جہنم سے رہائی کے لیے نہیں بلکہ صرف خدا کو پانے کے لئے کرتے ہیں۔ جو لوگ مولانا روم کی مثنوی کا حوالہ دیتے ہیں مگر خود کو بت بنا کر پیش کرتے ہیں یا بت پرستی سے باز نہیں آتے انہوں نے مثنوی معنوی کی روح کو نہیں سمجھا ہے۔ لفظوں اور حکایتوں میں الجھ کر رہ گئے ہیں۔



سید علیم اشرف جائسی

# ایک مشرقی صوفی شاعر کی مغربی پیش کش

عارف رومی (۳۰ر ستمبر ۱۲۰۷ء - ۱۷ر دسمبر ۱۲۷۳ء) کی آٹھ سو سالہ پیدائش کے موقع پر یونیسکو نے ۲۰۰۷ء کو ان سے موسوم کیا۔ یہ قدم بلاشبہ درست بھی تھا اور قابل ستائش بھی، اگرچہ تاخیر سے اٹھایا گیا۔ لیکن یونیسکو، اس کی معاون تنظیمات اور دنیا بھر میں منائے جانے والے اس آٹھ سو سالہ جشن میلاد کی دھوم دھام میں یہ حقیقت فراموش نہیں ہونی چاہئے کہ یونیسکو نے اس عظیم شخصیت کا صرف اعتراف کیا ہے انکشاف نہیں کیا ہے۔ رومی مشرق کی روح ہیں اور کوئی اپنی روح سے غافل نہیں ہوسکتا ہے لیکن مغرب کا یہ روایتی استعلائی اور تحکمانہ انداز ہے کہ وہ اپنے اعتراف کو اکتشاف اور انکشاف کے طور پر پیش کر رہا ہے۔

شمس الدین افلاکی کی مناقب العارفین و مراتب الکاشفین سے علامہ شبلی کی سوانح مولانا روم تک اور ایشائے کوچک سے برصغیر تک مولانا اور ان کی مثنوی پر ہزاروں کتابیں لکھی گئی ہیں اور ہر زمانے میں علماء و ادباء نے ان کی عارفانہ قدر اور شاعرانہ عظمت کا اعتراف کیا ہے۔ حاجی خلیفہ نے ان کتابوں کی ایک طویل فہرست پیش کی ہے۔ انہوں نے افلاکی کے علاوہ مشہور شاعر ملا جامی متوفی ۸۹۸ھ اور شیخ عبدالوہاب صابری ہمدانی متوفی ۹۵۴ھ جیسے مشاہیر کا نام بھی رومی کے سوانح نگاروں میں دیا ہے۔

ہندوستان میں بھی رومی اور ان کی مثنوی پر بہت کام ہوا ہے۔ محمد افضل الہ آبادی، بحر العلوم عبدالعلی فرنگی محلی، مولانا احمد حسن کانپوری اور محمد نذیر عرشی نے مثنوی کی شرحیں لکھی ہیں۔ اس سلسلۃ الذہب کی آخری کڑی ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم کی کتاب حکمت رومی ہے۔

عربوں میں بھی رومی کی مقبولیت غیر معمولی رہی ہے۔ بلکہ اس ضمن میں کوئی بھی عجمی عالم وشاعر رومی کا شریک وسہیم نہیں ہے۔ ڈاکٹر عبدالسلام الکفافی نے پوری مثنوی کا عربی میں ترجمہ کیا ہے۔ عبدالوہاب عزام سابق سفیر مصر برائے پاکستان نے بھی رومی پر بہت کام کیا ہے۔ مثنوی کے عربی ترجمے کے مقدمہ نگار مثنوی کے بارے میں لکھتے ہیں:

'هذا الكتاب المثنوی و هو اصول اصول اصول الدين فی كشف اسرار الوصول و اليقين و هو فقه الله الاكبر و شرع الله الازهر و برهان الله الاخطر مثل نوره كمشكاة فيها مصباح و هو كنيل مصر شراب للصابرين و حسرة على آل فرعون و الكافرين'

عرب ہو یا عجم ہو مشرق میں رومی کبھی بھی غیر معروف نہیں رہے ہیں۔ عابدین پاشا نے اپنی شرح مثنوی میں ان دو اشعار کو جامی کی طرف منسوب کیا ہے۔ جامی رومی کی عظمت کا یوں اعتراف کرتے ہیں۔

آں فریدون جہاں معنوی
پس بود برہان ذاتش مثنوی
من چہ گویم وصف آں عالیجناب
نیست پیغمبرؔ و لے دارد کتاب

دسویں صدی کے مشہور فارسی شاعر اور عظیم مؤلف بہاء الدین عاملی نے رومی کو یوں خراج عقیدت پیش کیا ہے۔

من نمی گویم کہ آں عالیجناب
ہست پیغمبر، ولے دارد کتاب
مثنوی او چوں قرآن مدل
ہادی بعضے و بعضے را مذل

ایک دن ابوبکر سعد نے سعدی سے پوچھا کہ فارسی کی سب سے بلند مرتبہ غزل کون ہے؟ جواب میں سعدی نے رومی کی یہ غزل شروع کردی:

ہر نفس آوازِ عشق میرسد از چپ و راست
ما بفلک میرویم عزم تماشہ کراست

یہ حوالے اگر رومی کی عظمت کی دلیل ہیں تو اس حقیقت کا اظہار بھی ہیں کہ مشرق میں رومی کے عرفان کی کبھی بھی کمی نہیں تھی۔

اب افکار رومی مغرب کی فتح و تسخیر کر رہے ہیں۔ وہاں رومی کی غیر معمولی مقبولیت اس امر کی غماز ہے کہ مادیت کے سمندر میں ڈوبے ہوئے انسانوں کی روحیں کس قدر پیاسی ہیں۔ رومی کا پیغام ان پیاسی روحوں کے لئے ایک چشمہ شیریں جیسا ہے۔ دراصل مغرب کی استعماری قوتوں اور ان کے آلات جنگ نے انسانی اور تہذیبی تعلقات کے جن پلوں کو منہدم کیا اس شاعر کی بانسری اسے جوڑنے کا کام کر رہی ہیں۔ اور تہذیبوں کا تصادم محض مفروضہ ہے۔

مغرب میں رومی پر حقیقی کام کی ابتدا پروفیسر نکلسن کے ذریعے ہوئی۔ انہوں نے اپنی پوری عمر رومی اور ان کی کتابوں بالخصوص مثنوی کی نشر و اشاعت میں صرف کردی۔ مثنوی کے انگریزی ترجمے کی اشاعت ۱۹۲۵ء ۔ ۱۹۴۵ء کے درمیان عمل میں آئی۔ یہی ان کا کارنامہ حیات مانا جاتا ہے۔ دوسرا نام پروفیسر اے جے آربری کا ہے۔ جنہوں نے مثنوی کے قصوں پر مشتمل ایک کتاب Tales from the Masnavi اور The Rumi Collection کے نام سے دو وقیع کتابیں شائع کیں۔ انہوں نے ۱۹۶۱ء میں رومی کی کتاب فیہ ما فیہ کا انگریزی ترجمہ بھی شائع کرایا۔ ان کتابوں نے رومی کے تعرف و تعریف میں اہم کردار ادا کیا اور ان دونوں فاضل مستشرقین کا کام قیمتی اور مستحق تعریف ہے۔

اس کے بعد مغرب بالخصوص امریکہ میں رومی پر بے شمار کتابیں لکھی گئیں لیکن ان کی مجموعی قدر و قیمت کچھ زیادہ قابل لحاظ نہیں ہے۔ ان میں سے کچھ مشہور کتابیں یوں ہیں۔

1-Teaching of Rumi - EH. Whinfield

2- Molvi Yesterday and today- Kabir Edmund Helminsinki

3- Spritual verses - Alan Williams

4- Rumi`s World - Annemarie Schimmel

مغرب میں رومی کی فتوحات روز بروز بڑھتی جا رہی ہیں۔ ڈی مور اور ماڈونا جیسے عالمی شہرت یافتہ امریکن موسیقاران کے نغمے گا رہے ہیں تو شعرا ان کیا نقل و محاکات کر رہے ہیں، فلم پروڈیوسران پر فلم اور سیریل بنا رہے ہیں تو مصور حضرات رومی کی شخصیت اور ان کے فن کو کینوس پر اتارنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ آج امریکہ میں مثنوی کی حکایت پر مبنی بچوں کے لئے کامکس تیار کئے جا رہے ہیں اور نوجوان رومی کی تصویر والی شرٹیں پہنے ہوئے نظر آتے ہیں۔

۱۹۹۵ء میں جب Colomen Barks کی کتاب Essential Rumi شائع ہوئی تو روحانی سکون کے متلاشیوں نے اسے ہاتھوں ہاتھ لیا اور مادیت کے علمبردار امریکہ میں روحانیت کی نقیب یہ کتاب اس سال کی سب سے زیادہ بکنے والی کتاب بن گئی۔ تازہ اعداد و شمار کے مطابق آج رومی کے اشعار امریکہ میں سب سے زیادہ پڑھے جاتے ہیں۔

اگر ایک طرف رومی اپنے افکار کے ذریعے فاتحین کے دلوں کو فتح کرنے کی تصوف کی قدیم تاریخ دہرا رہے ہیں تو دوسری طرف ایک اور تاریخ دہرائے جانے کی کوشش ہو رہی ہے یعنی رومی کو ان لوگوں کے خلاف ہتھیار بنانے کی کوشش ہو رہی ہے جنہیں کبھی سوویت یونین کے خلاف ہتھیار بنایا گیا تھا۔ بلکہ جنہیں کبھی خود رومی کے افکار کے خلاف استعمال کیا گیا تھا۔ اور جب تک مستشرق پیری مولسر جیسے افراد مغربی ایوان اقتدار سے قربت بنائے ہوئے ہیں اس فکر کو بے بنیاد نہیں قرار دیا جا سکتا ہے۔

اسی پالیسی کے پیش نظر رومی کا ذکر علمی و فکری حلقوں سے نکل کر سیاسی اور ڈپلومیٹک حلقوں کی زینت بننے لگا۔ اکیڈمیز اور یونیورسٹی کے بجائے سفارت خانے اور کونسلیٹ ذکر رومی کا مرکز بننے لگے۔ جنہیں ۱۹۷۲ میں رومی اور ان کی سات سو سالہ وفات یاد نہیں آئی انہیں ۲۰۰۷ء میں ان کی آٹھ سو سالہ پیدائش یاد آئی۔ اور اچانک رومی کے افکار و خیالات کی ترویج و اشاعت کے لئے مغربی اور امریکی تبلیغی جماعتیں نکلنے لگیں۔

امن و امان کی ہر کوشش کا خیر مقدم ہے، انسانی اخوت باہمی محبت، عالمی یکجہتی اور رواداری کے پیغام کو عام کرنا مقدس مذہبی و انسانی فریضہ ہے۔ لیکن بلند مقاصد کے حصول کے

لئے بھی حقائق کو توڑ مروڑ کر پیش کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اچھی بات کے حصول کے لئے اچھے طریقے کا استعمال ہی زیادہ اچھا ہوتا ہے۔ رومی سے محبت و مساوات کا درس لینے کے ساتھ ساتھ صداقت و اخلاص کا درس بھی لینا چاہئے۔ صحیح مقاصد کے لئے غلط وسائل کا استعمال اتنا ہی غلط ہے جتنا غلط مقاصد کے لئے صحیح یا غلط وسائل کا استعمال ہے۔ علاوہ ازیں مسائل کو عین مقصد قرار دینا بھی درست نہیں ہے۔

رقص و غنا کے حوالے سے رومی کی مغربی پیشک کش نہ صرف ناقص بلکہ گمراہ کن ہے۔ رومی کے نزدیک غنا ایک وسیلہ تھا لیکن مغربی پیش کش میں اسے مقصد بنا دیا گیا ہے۔ مغرب کا شاید ہی کوئی بڑا موسیقار ایسا ہو جس نے رومی پر طبع آزمائی نہ کی ہو اور یوں مغربی پیشکش میں رومی صوفی کے بجائے مغنی، مجذوب کے بجائے رقاص ہو کر رہ گئے ہیں۔ شاید رومی نے اپنے انہیں متبعین کے بارے میں لکھا ہے

برسماع راست رہ کس چیز نیست
طعمہ ہر مرغکے انجیر نیست

مغربی پیش کش کا ایک ناقص بلکہ غلط پہلو یہ بھی ہے کہ رومی کو اسلام اور تصوف سے الگ کر کے اور کاٹ کر پیش کیا جا رہا ہے۔ یہ ایک علمی و اخلاقی غلطی تو ہے ہی ساتھ ساتھ یہ بھی خطرہ ہے کہ کہیں رومی سے حسن عقیدت رکھنے والوں میں بھی ان کی غلط تصویر نہ چلی جائے اور کہیں رومی کے حوالے سے امن عالم کی تلاش کی یہ مہم اس عظیم مقصد سے ہم آہنگی رکھنے والوں کے لئے بھی ناقابل قبول نہ ہو جائے۔ مسلمانوں میں شدت پسند عناصر کے لئے رومی کبھی قابل قبول نہ تھے کہیں رومی کی یہ غلط اور محرّف تصویر غیر شدت پسند مسلمانوں کو بھی ان سے منحرف نہ کر دے۔ لامذہب یا سیکولر رومی۔ نہ تھوڑے سے جدل پسند مسلمانوں کے لئے اور نہ مسلمانوں کے امن پسند سواد اعظم کے لئے۔ کسی کے لئے بھی قابل قبول نہ ہوں گے۔

مثنوی کو قرآن عجم کہا گیا ہے۔ کسی نے اسے 'ہست قرآں در زبان پہلوی' کہا ہے اور بعض نے تو از راہ تفنن یہاں تک کہہ دیا کہ اگر نماز میں فارسی جائز ہوتی ہو تو مثنوی کے ذریعے نماز ادا ہو جاتی۔ ان اقوال کا اس کے سوا کوئی مطلب نہیں ہے کہ مثنوی معنوی قرآن کی ترجمان

ہے۔ قرآنی افکار کی شرح وتعبیر ہے۔ خود مولانا روم نے متعدد مقام پر اعتراف کیا ہے کہ ان کا کلام کتاب وسنت اور اولیات امت سے ماخوذ و مقتبس ہے۔

من زقرآن مغز را برداشتم

یعنی میں نے قرآن کا لب لباب لے لیا ہے۔ اب اگر اس کے بعد ان کے افکار کو اسلام سے الگ کر کے پیش کیا جائے تو یہ چیز نہ تو قابل قبول ہوگی اور نہ اس طرح رومی کی صحیح ترجمانی ہوسکتی ہے۔

رومی ایک عملی ونظری صوفی تھے۔ تصوف ان کی گھٹی میں پڑا تھا، وہ مشرب تصوف کے امین بھی تھے اور نقیب بھی تھے۔ انہوں نے خود اپنا سلسلہ سنائی و عطار سے ملایا ہے اور ہمیشہ خود کو صوفیائے متقدمین کا پیروکار قرار دیا ہے۔ فرماتے ہیں:

ما از پئے سنائی وعطار آمدیم

تعلیمات تصوف کی روشنی میں ہی رومی کی شخصیت اور فن کو سمجھا جاسکتا ہے نہ کہ فرقہ مولویہ کے پیروکاروں کے اعمال کی روشنی میں، مغرب اپنے وسائل کی مدد سے جن کی ترویج و اشاعت میں لگا ہوا ہے۔ مثلاً حالت جذب میں بے اختیارانہ رقص کرنے کو اختیاری اور منظم رقص پر قیاس نہیں کیا جاسکتا یہ۔ یہ بھی حقیقی وجد کی محض پیروڈی ہے۔ جذب و وجد کا اظہار بلکہ اس کا اشتہار تصوف کے لئے کسی حیثیت سے قابل قبول نہیں ہے۔

ایک انسانی برادری اور اس کے ساتھ حسن سلوک کا نظریہ بھی ایک ایسا نظریہ ہے جسے رومی نے دوسرے بہت سے نظریات کے ساتھ تصوف سے حاصل کیا ہے۔ صوفیا کے یہاں مشہور روایت ہے کہ الخلق عيال الله فاحبهم الى الله احسنهم الى عياله یعنی تمام مخلوق اللہ کا کنبہ ہے اور اللہ کے نزدیک سب سے محبوب وہ ہے جو اس کے کنبے کے ساتھ سب سے اچھا سلوک کرنے والا ہے۔ ممکن ہے بعض افراد اس روایت کی صحت کو مشکوک قرار دیں یا اسے موضوع بتائیں، تو یہاں یہ بات واضح رہے کہ یہ حدیث موضوع اور بے اصل تو نہیں ہے کیوں کہ اسے طبرانی نے معجم الکبیر اور الاوسط میں اور ابو یعلی نے اپنی مسند میں ذکر کیا ہے۔ مسند شہاب اور مسند الحارث (زوائد الہیثمی) میں بھی یہ روایت آئی ہے۔ البتہ یہ ضرور ہے کہ محدثین کے وضع

کردہ ظاہری معیار میں یہ روایت اپنے الفاظ کے ساتھ ضعیف ضرور ہے۔ لیکن اس کا مفہوم ومعنی صحیح ترین ہے، چنانچہ صحیح مسلم میں حضرت ابو ہریرہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے اللہ تعالی قیامت میں فرمائے گا۔

'اے ابن آدم میں بیمار ہوا تھا تو تم نے میری عیادت نہیں کی، بندہ عرض کرے گا۔ میں تیری عیادت کیسے کرتا تو تو رب العالمین ہے اللہ تعالی فرمائے گا تجھے پتہ نہیں کہ میرا فلاں بندہ بیمار تھا اگر تو اس کی عیادت کرتا تو مجھے اس کے پاس پاتا۔ اللہ تعالی پھر فرمائے گا: اے ابن آدم میں نے تجھ سے کھانا مانگا تھا تو تو نے مجھے کھانا نہیں کھلایا۔ بندہ عرض کرے گا کہ میں تجھے کھانا کیسے کھلاتا تو تو خود ہی سارے عالم کا پالنہار ہے، رب تعالی فرمائے گا: تجھے پتا نہیں کہ میرے فلاں بندے نے تجھ سے کھانا مانگا تھا اگر تو اسے کھانا کھلاتا تو اسے میرے پاس پاتا... الخ

یہ حدیث صوفیا کے یہاں خدمت خلق کی اہمیت کی بنیادی محرک ہے۔

اس طرح اگر رومی نے اپنے اشعار کے ذریعہ تواضع وانکساری کی تعلیم دی ہے تو ان کا ماخذ صرف اسلام وتصوف ہے۔ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ: 'من تواضع لله رفعه' جو اللہ کے لئے انکساری اختیار کرتا ہے اللہ تعالی اسے بلند فرماتا ہے۔ سید الطائفہ جنید بغدادی فرماتے ہیں: صوفی زمین کے مانند ہے کہ تمام بری چیزیں اس کے اندر جاتی ہیں لیکن جو اس کے اندر سے نکلتا ہے اچھا ہوتا ہے۔ سیر الاولیاء میں ہے کہ حضرت خواجہ بزرگ نے فرمایا کہ حقیقی عبادت ہے: درماندگان را فریادرسیدن وحاجت بے چارگان روا کردن وگرسنگاں را سیر گردانیدن'

وحدۃ الوجود ہو، تجدد امثال کا موضوع ہو یا فنا وبقا کا مسئلہ ہو ہر جگہ رومی صوفیائے کبار کی پیروی کرتے نظر آتے ہیں۔ وحدۃ الوجود کا اثبات کرتے ہوئے صوفیا میں رائج مشہور مثال کا سہارا لیتے ہوئے فرماتے ہیں:

بحر وحدانیست جفت و زوج نیست
گوہر و ماہیش غیر موج نیست

وہ وحدۃ الوجود کے منکرین پر تعریض بھی کرتے ہیں:

نیست اندر بحر شرک پیچ پیچ
لیک با احول چہ گویم پیچ پیچ

لیکن رومی کا وحدۃ الوجود تعطل اور ترک سعی کی طرف نہیں لے جاتا ہے جیسا کہ بعض کم پڑھے لکھے متاخر صوفیا کے یہاں ملتا ہے۔ رومی وحدۃ الوجودی ہونے کے باوجود حقیقی تصوف کی طرح سعی و عمل کی دعوت دیتے ہیں۔

سعی، شکر نعمت قدرت بود
جبر تو انکار آن قدرت بود
پائے داری چوں کنی خود را تو لنگ
دست دوری چوں کنی پنہاں تو جنگ
خواجہ چوں بیلے بدست بندہ داد
بے زباں معلوم شد او را مراد

شاعر مشرق کو رومی کا یہی رنگ و آہنگ اتنا بھایا کہ وہ ان کے دست حق پرست پر بیعت ہوگئے اور انہیں اپنا پیر و مرشد بنالیا۔ ان سے فقر و تصوف کے اسرار حاصل کئے اور دوسروں کو بھی اس کی دعوت دی

زرومی گیر اسرار فقیری

نظریہ خودی کے داعی ڈاکٹر اقبال کا رومی کے تئیں اعتراف و اعتقاد کا ایک سبب یہ بھی ہے کہ رومی بعض صوفیا کی طرح وجدان کو ماورائے عقل نہیں سمجھتے بلکہ اسے عقل کے ایک اعلی مقام سے تعبیر کرتے ہیں۔

☆☆☆

شکیل احمد حبیبی

# مولانا جلال الدین رومی اور مثنوی معنوی

مثنوی معنوی کے مصنف اور سلسلہ مولویہ کے بانی مولانا جلال الدین رومی کی شخصیت آفتاب آمد دلیل آفتاب کی طرح کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ انسانیت کا درد اور سوز و گداز رکھنے والے آفاقی شہرت کے حامل مولانا روم بلخ کے رہنے والے تھے۔ آپ کے والد محمد بہاء الدین اپنے عہد کے صاحب علم و فضل بزرگ ہونے کی وجہ سے پورے خراسان میں عزت و احترام کی نظر سے دیکھے جاتے تھے۔ یہ محمد خوارزم شاہ کا عہدِ سلطنت تھا۔ خود بادشاہ بھی شیخ بہاء الدین کے علم و فضل کا گرویدہ تھا اور اکثر امام فخر الدین رازی کے ہمراہ ان کے حلقوں میں حاضر ہوا کرتا تھا، لیکن بعد میں شیخ کی اس قدر شہرت و مقبولیت کی وجہ سے کنارہ کشی اختیار کرنے لگا۔ یہ بات شیخ بہاء الدین کی دور رس نگاہوں نے نہ صرف محسوس کر لی اور ان کی غیور طبیعت نے مزید اس کی سلطنت میں رہنا گوارہ نہ کیا اور ۶۱۰ ھ میں نیشاپور ہجرت کر گئے۔ اس وقت مولانا کی عمر تقریباً چھے سال تھی۔ اپنے والد محترم کے ساتھ مختلف اسلامی ممالک بغداد، حجاز اور شام وغیرہ کا دورہ کرتے ہوئے لارندہ تشریف لائے جہاں ۱۸ سال کی عمر میں آپ کی شادی ہوگئی۔

مولانا روم کی ابتدائی تعلیم و تربیت والد محترم شیخ بہاء الدین کے زیر نگرانی ہوئی لیکن بعد میں شیخ نے اپنے ایک مرید سید برہان الدین محقق کو مولانا کا مستقل معلم و اتالیق بنا دیا۔ ۶۲۹ ھ میں والد ماجد کے انتقال کے بعد آپ شام تشریف لئے گئے جہاں حلب کے مدرسہ حلبیہ میں رہ کر آپ نے نامور عالم مولانا کمال الدین سے استفادہ کیا۔ مولانا روم کا شمار اپنے زمانے کے اکابر علماء میں ہوتا ہے۔ مولانا اسلامی علوم اور دیگر مذاہب کے ماہر ہونے کے ساتھ ساتھ فقہ،

فلسفہ، اخلاقیات اور تصوف میں کافی دسترس رکھتے تھے۔ آپ کو کس قسم کے علوم درسیہ میں کمال حاصل تھا اس سلسلے میں علامہ شبلی نعمانی لکھتے ہیں:

'انہوں نے جو کچھ پڑھا تھا اور جن چیزوں میں کمال حاصل کیا تھا وہ اشاعرہ کے علوم تھے۔ مثنوی میں جو تغیری روایتیں نقل کی ہیں، اشاعرہ یا ظاہریوں کی روایتیں ہیں۔ انبیاء کے قصص وہی نقل کئے ہیں جو عوام میں مشہور تھے۔ معتزلہ سے ان کو وہی نفرت ہے جو اشاعرہ کو ہے'[1]

مولانا روم کے عشق الٰہی اور روحانیت کے طلب گار تھے جس کا احساس خواجہ فریدالدین عطار کی جوہر شناس نگاہوں نے اس وقت ہی کر لیا تھا جب مولانا اپنے والد کے ہمراہ نیشاپور ہجرت کر کے گئے تھے۔ خواجہ نے مولانا کو دیکھتے ہی اندازہ کر لیا کہ یہ بچہ اپنے وقت کا معلم ہوگا۔ اس لئے شیخ بہاء الدینؒ سے فرمایا کہ صاحب زادے کی قابلیت وصلاحیت سے غفلت ہرگز نہ برتئے گا اور مطالعہ کے لے مولانا کو اپنی مثنوی 'اسرار نامہ' تحفتاً دی۔

کسی شخص کی تعمیر میں یوں تو اس کے والدین، اساتذہ، احباب اور ماحول سبھی کا کچھ نہ کچھ حصہ ہوتا ہے لیکن اس کی روحانی تربیت اور ارتقاء دراصل کسی بزرگ کا مرہون منت ہوتا ہے۔ مولانا کے ابتدائی روحانی معلموں میں سید برہان الدین کا نام بہت اہم ہے، کا مولانا نے مثنوی میں بھی ان کا ذکر بحیثیت پیر و مرشد کئی جگہ کیا ہے۔ لیکن مولانا کی زندگی کا یہ ابتدائی دور محض ظاہری علوم تک ہی محدود تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اس زمانے میں مولانا درس و تدریس اور فتاویٰ لکھنے میں مصروف رہتے اور سماع کی محفلوں سے اپنے آپ کو دور رکھتے تھے۔ لیکن شمس تبریزی سے ملاقات نے ان کے وجود میں دبے ہوئے عشق کی چنگاری کو ہوا دے کر شعلہ بنا دیا۔ ان کی صحبت نے مولانا کے اندر ایک ایسا انقلاب برپا کر دیا جس نے مولانا کی روح کو بے چین کر دیا اور مولانا سراپا عشق بن گئے۔ مولانا ابوالحسن علی ندوی لکھتے ہیں:

مولانا روم کے حالات سے ظاہر ہوتا ہے کہ انہوں نے پرجوش طبیعت پائی تھی، عشق ان کی فطرت میں کوٹ کوٹ

> کر بھرا تھا۔ ظاہری علم اور عقلیات کے توغل نے اس
> آگ کو دبا رکھا تھا۔ شمس تبریزی کی آتشیں صحبت نے ان
> کی فطرت کو چھیڑ دیا اور تربیت و ماحول نے اس پر جو
> پردے ڈال دیئے تھے، وہ دفعتاً اٹھ گئے اور وہ سراپا سوز و
> ساز بن گئے۔ ۲

شمس تبریزی سے مولانا کی ملاقات کے متعلق منقول ہے کہ مولانا روم ایک روز اپنے تلامذہ کے درمیان درس و تدریس میں مشغول تھے اور چاروں طرف کتابیں بکھری ہوئی تھیں۔ اسی دوران شمس تبریزی آتے ہیں اور کتابوں کی طرف اشارہ کر کے پوچھتے ہیں کہ یہ کیا ہے؟ اس پر مولانا نے جواب دیا کہ یہ وہ چیز ہے جس کو تم نہیں جانتے؟ مولانا کا یہ جواب دینا تھا کہ کتابوں میں آگ لگ گئی تو مولانا نے حیران ہو کر شمس تبریزی سے پوچھا کہ یہ کیا ہے؟ شمس تبریزی نے بھی جواب دیا کہ یہ وہ چیز ہے جس کو تم نہیں جانتے۔ اور یہ کہہ کر شمس تبریزی وہاں سے چلے گئے۔ اس واقعے نے مولانا کی دنیا ہی بدل دی اور آپ ساری چیزوں کو چھوڑ کر شمس تبریزی کی تلاش میں نکل کھڑے ہوئے لیکن بہت تلاش کے باوجود دوبارہ ان سے ملاقات نہ ہو سکی۔ کہا جاتا ہے کہ مولانا کی بے قراری اور بے چینی کو دیکھ کر ان کے کسی شاگرد نے شمس تبریزی کا قتل کر دیا تا کہ مولانا کی طبیعت کا یہ ہیجان رفع ہو اور انہیں سکون مل جائے۔

شمس تبریزی سے اس ملاقات کے متعلق اور بھی بہت سے واقعات مشہور ہیں جو ایک دوسرے سے کافی حد تک مختلف بھی ہیں۔ اس سلسلے میں شبلی نعمانی لکھتے ہیں:

> یہ عجیب بات ہے کہ شمس تبریزی کی ملاقات کا واقعہ جو
> مولانا کی زندگی کا سب سے بڑا واقعہ ہے تذکروں اور
> تاریخوں میں اس طور مختلف اور متناقض طریقوں سے
> منقول ہے کہ اصل واقعہ کا پتا لگانا مشکل ہے۔ ۳

ایک واقعہ یہ بھی ہے کہ مولانا ایک دن کسی حوض کے کنارے کتابوں کے مطالعہ میں مصروف تھے کہ وہاں شمس تبریزی تشریف لائے اور پوچھا مولانا یہ کون سی کتابیں ہیں؟ اس پر

مولانا نے جواب دیا کہ آپ کو ان کتابوں سے کیا سروکار؟ یہ سن کر شمس تبریزی نے تمام کتابیں حوض میں پھینک دیں۔ یہ دیکھ کر مولانا نے کہا کہ آپ نے اتنی اہم اور قیمتی کتابیں ضائع کر دیں جن میں ایسے نایاب نکتے تھے جن کا ملنا مشکل ہے۔ اس کے بعد شمس تبریزی نے تمام کتابیں حوض سے نکال کر خشک حالت میں مولانا کے سامنے رکھ دیں اور فرمایا حیران نہ ہو یہ حال کی باتیں ہیں جن کو تم صاحب قال نہیں سمجھ سکتے۔ اس واقعے کے بعد مولانا روم شمس تبریزی کے مریدوں میں شامل ہو گئے۔ لیکن ان تمام واقعات میں سپہ سالار کا بیان کردہ واقعہ سب سے زیادہ قرین قیاس اور عقل سے مطابقت رکھتا ہے جس کی تائید مولانا شبلی نعمانی نے بھی کی ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

> سپہ سالار مولانا کے خاص شاگرد تھے۔ چالیس برس فیض صحبت اٹھایا تھا۔ واقعہ نگاری میں ہر جگہ خرق عادت کی آمیزش بھی کرتے جاتے ہیں۔ تاہم شمس کی ملاقات کا جو حال لکھا ہے، سادہ صاف اور بالکل قرین عقل ہے۔[۲۴]

سپہ سالار بیان کرتے ہیں کہ شمس تبریزی نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ مجھے کوئی ایسا شخص عطا فرما جو میری صحبت کے لائق ہو۔ غیب سے حکم ملا کہ روم جاؤ وہاں ایسا ایک شخص مل جائے گا۔ اس پر شمس تبریزی نے قونیہ کا قصد کیا۔ جب مولانا روم کو شمس تبریزی کی آمد کی خبر ملی تو وہ ملاقات کے لئے حاضر ہوئے اور دیکھتے ہی دونوں نے ایک دوسرے کو جان لیا۔ اس کے بعد دونوں نے صلاح الدین زرکوب کے حجرے میں چالیس دنوں تک چلہ کشی کی۔ اس دوران مولانا زرکوب کے علاوہ کسی کو اندر داخل ہونے کی اجازت نہ تھی۔ اس کے بعد مولانا روم کے شب و روز یکسر بدل گئے اور آپ درس و تدریس کے کاموں کو بالکل ترک کر کے ہمہ وقت شمس تبریزی کی صحبت میں رہنے لگے۔ کہاں پہلے سماع کو بالکل ناپسند کرتے تھے لیکن اب اس کے بغیر سکون نہ ملتا تھا۔ لیکن مولانا کی اس تبدیلی کو ان کے شاگردوں نے پسند نہ کیا اور وہ شمس تبریزی کے دشمن ہو گئے جس کی وجہ سے شمس تبریزی کو قونیہ چھوڑ کر دمشق واپس جانا پڑا۔ لیکن مولانا روم اپنے مرشد کی اس جدائی کو برداشت نہ کر سکے اور ان کی یاد میں رقت آمیز اشعار کہنے شروع کر دیئے۔ مولانا کی

اس بے چینی کو دیکھ کر لوگوں نے شمس تبریزی کو واپس بلانے کا فیصلہ کیا اور مولانا کے صاحب زادے سلطان ولد کے ہمراہ ایک قافلہ مولانا روم کا منظوم خط لے کر دمشق روانہ ہوا۔ اور کسی طرح ان کو راضی کر کے قونیہ واپس لے آیا۔ لیکن دو سال قیام کے بعد شمس تبریزی مولانا کے صاحب زادے علاء الدین چلپی سے ناراض ہو کر روپوش ہو گئے۔ بدیع الزماں محمد حسن لکھتے ہیں:

> مولانا کے وعظ و تدریس کا سلسلہ بڑی شان وشوکت کے ساتھ جاری رہا۔ ایک روز شمس تبریز نے ۶۳۸ھ میں مولانا کو درسیات اور مباحث کے عمق اور محویت سے چونکاتے ہوئے ان کی توجہ کشف وشہود کی طرف مبذول کرائی اور مدرسوی قیل و قال کی حقیقت ان پر واضح کردی۔ اور ان کے دریائے شوق میں ایسا تلاطم برپا ہوا کہ مولانا مسند تدریس وفتاویٰ کو الوداع کہتے ہوئے محفل رقص وسماع میں داخل ہوگئے اور شعر کہنا شروع کردیا۔[۵]

مولوی ہرگز نشد مولائے روم
تا غلام شمس تبریزی نشد

(مولوی (مولانا روم) ہرگز مولائے روم نہ تھا۔ جب تک کہ شمس تبریزی کا غلام نہ تھا۔) یعنی عشق تبریزی نے مولانا روم کو اس قدر دیوانہ کردیا کہ اس کے بعد نہ درس و تدریس کی محفلیں رہیں نہ تلامذہ کا ہجوم۔

## تصانیف

### فیہ مافیہ

یہ مولانا کے ان خطوط کا مجموعہ کا ہے جو انہوں نے قونیہ کے بادشاہ رکن الدین قلیج ارسلان کے حاجب معین الدین پروانہ کو لکھے تھے۔ معین الدین کو مولانا سے بے حد عقیدت تھی اور اکثر مولانا کی خدمت میں حاضری دیا کرتے تھے۔

## دیوان

یہ مولانا کے اشعار کی وہ اہم کتاب ہے جسے آپ نے اپنے پیرومرشد شمس تبریزی کے لئے لکھے تھے۔ لیکن عام طور پر لوگ اسے شمس تبریزی کا دیوان سمجھتے ہیں کہ کیوں کہ اس کی اکثر غزلوں کے مقطع میں مولانا نے شمس تبریزی کا نام استعمال کیا ہے حالاں کہ یہ مولانا روم کی تصنیف ہے۔

## مثنوی معنوی

دراصل مولانا کا ایک ایسا عظیم الشان شاہکار ہے جو نہ صرف مولانا کی کتابوں میں بلکہ تمام ایرانی تصانیف میں سب سے مشہور تصنیف ہے۔ اس نے مولانا کو حیات جاوداں عطا کردی۔ اس کی مقبولیت کا اندازہ شبلی کے ان الفاظ سے کیا جاسکتا ہے:

> مثنوی نے وہ شہرت حاصل کی کہ آج حدیقہ اور منطق الطیر کے اشعار مشکل سے ایک آدھ آدمی کی زبان پر ہوں گے برخلاف اس کے مثنوی کے اشعار بچہ بچہ کی زبان پر ہیں اور واعظوں کی گرمی محفل تو بالکل مثنوی کے صدقے سے ہے۔[۶]

اس میں ۲۶۶۶ اشعار ہیں جو چھ دفاتر پر مشتمل ہیں۔ حالاں کہ کشف الظنون کے حوالے سے مولانا شبلی نے مثنوی کے اشعار کی مجموعی تعداد ۲۶۶۰ لکھی ہے۔ مولانا نے یہ مثنوی اپنے مرید حسام الدین چلپی کے ایماء پر تصنیف کی تھی۔ اسی وجہ سے مولانا نے دفتر اول کے علاوہ ہر دفتر میں ان کا ذکر کیا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ جیسے ہی مولانا نے دفتر اول کی تکمیل کی کہ ان کے بے حد عزیز مرید حسام الدین کی اہلیہ کا انتقال ہوگیا۔ اس حادثے سے تقریباً دو سال تک حسام الدین مضطرب و بے چین رہے۔ اپنے مرید کی اس کیفیت کو دیکھ کر مولانا بھی پریشان ہوگئے اور مثنوی کا کام روک دیا۔ لیکن دو سال کے بعد خود حسام الدین کی درخواست پر مولانا نے دوبارہ مثنوی کا کام شروع کیا اور ہر دفتر میں ان کا ذکر کیا۔

مثنوی کو مثنوی معنوی اس لئے کہا جاتا ہے کہ مولانا نے اس میں احوال باطنی کے اسرار و

رموز کا تذکرہ کیا ہے۔ مثنوی نہ صرف معنوی اعتبار سے بلکہ شعر کی فنی باریکیوں کے لحاظ سے بھی بے مثال کتاب ہے۔ بقول شبلی 'جن لوگوں نے غزل کو غزل بنایا وہ شیخ سعدی، عراقی اور مولانا روم ہیں۔'ے اس سے ہر دور میں شاعروں کو نیا اسلوب و آہنگ ملتا رہا اور وہ ان کی ادبی صلاحیتوں کو پروان چڑھاتی رہی۔ یہی وجہ ہے کہ زبان و ادب کے طالب علم ہر زمانے میں اس سے استفادہ کرتے رہے ہیں۔ مولانا ابوالحسن علی ندوی کے الفاظ میں: 'مثنوی نے عالم اسلام کے افکار و ادبیات پر بڑا گہرا اور دیرپا اثر ڈالا۔ اسلامی ادب میں ایسی شاذ و نادر کتابیں ملیں گی جنھوں نے عالم اسلام کے اتنے وسیع حلقے کو اتنی طویل مدت تک متاثر رکھا ہے۔ چھ صدیوں سے مسلسل دنیائے اسلام کے عقلی، علمی، ادبی حلقے اس کے نغموں سے گونج رہے ہیں اور وہ دماغ کو نئی روشنی اور دلوں کو نئی حرارت بخش رہی ہے۔'[۸]

آج جب کہ انسانی زندگی کی قدر و قیمت اور اس کی ترجیحات میں بڑی حد تک تبدیلی آچکی ہے اور نئے اور پرانے خیالات کے درمیان ایک خلیج پیدا ہوگئی ہے، مولانا کی تعلیمات کی ضرورت و اہمیت پہلے سے کہیں زیادہ ہوگئی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ آج دنیا مادی ترقی کے انتہائی عروج پر جاچکی ہے لیکن عالم کاری کے اس تصور نے ایک طرف مادی ترقیات کی تحصیل کے لئے تمام اخلاقی اور روحانی قدروں کو پس پشت ڈال دیا ہے تو دوسری طرف مشاہدے اور تجربے کے سائنسی رجحان نے اسلامی تعلیمات اور عقائد کے تعلق سے شکوک وشبہات اور بے اعتقادی کا ایک ماحول پیدا کر دیا ہے۔ ایسے میں مولانا روم کے دائمی افکار و خیالات عصر حاضر کے تقاضوں سے ہر طرح ہم آہنگ اور مطابقت رکھتے ہیں اور مولانا کی حیات کے تابندہ نقوش آج بھی اسی معنویت کے ساتھ ہماری رہنمائی کر رہے ہیں۔ مولانا ابوالحسن علی ندوی لکھتے ہیں:

> مثنوی کا ایک اہم کارنامہ یہ ہے کہ بیسویں صدی عیسوی میں جب عالم اسلام پر دوبارہ مادیت وحسیت کا حملہ ہوا اور یورپ کے نئے فلسفے اور سائنس نے قلوب میں شکوک وشبہات کی تخم ریزی کی اور ایمانیت و غیبات کی طرف سے ایک عام بے اعتمادی پیدا ہونے لگی۔ اس کا رجحان

> بڑھنے لگا کہ ہر وہ چیز جو مشاہدے اور تجربے کے ماتحت نہ آسکے اور حواس ظاہری اس کی گرفت نہ کرسکیں وہ موجود نہیں۔ عقائد کی قدیم کتابیں اور قدیم طرز استدلال وعلم کلام نے اس کا مقابلہ کرنے سے معذوری ظاہر کی تو مثنوی نے اس بڑھتے ہوئے سیلاب کا جو یورپ کی مادی اور سیاسی فتوحات سے کم نہ تھا کامیاب مقابلہ کیا۔ ہندوستان میں ان اہل علم کی بڑی تعداد ہے جو اس حقیقت کا صاف اعتراف کرتے ہیں کہ ان کو مثنوی کی بدولت دوبارہ دولت اسلام نصیب ہوئی۔ ۹

مولانا نے اپنے اشعار کے ذریعہ جس طرح بندگان خدا کی زندگیوں میں ایک انقلاب برپا کردیا تاریخ اس کی مثال پیش کرنے سے قاصر ہے۔ مثنوی کے حوالے سے مولانا روم کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ ہر دور میں اس نے لوگوں کی ہدایت و رہنمائی کا کام انجام دیا ہے۔ مولانا عبدالماجد دریا آبادی لکھتے ہیں:

> تصوف اسلام کے ذخیروں میں سب سے زیادہ اثر میرے اوپر دو ہی کتابوں کا پڑا ہے نمبر اول پر مثنوی ہے جس نے دہریت و الحاد سے کھینچ کر مجھے اسلام کی راہ دکھائی۔ اس اجمال کے بعد ضرورت تفصیل کی تھی یعنی اسلام کے اندر عقائد و اعمال میں متعین راہ کون سی اختیار کی جائے اس باب میں شمع ہدایت کا کام مکتوبات (شیخ احمد سرہندی) نے دیا۔ ۱۰

حق کے شیدائی اور دین کے متلاشی ہر زمانے میں اس سے استفادہ کرتے رہے ہیں۔ تاریخ میں یہ امتیاز کسی دوسرے شاعر کو حاصل نہیں ہے۔ جیسا کہ علامہ اقبال اپنے سفرنامے میں لکھتے ہیں جب کہ آخری عمر میں ان کی نگاہ کمزور ہوگئی تھی اور مطالعہ کرنا دشوار تھا۔

عرصہ ہوا میں نے مطالعہ کرنا چھوڑ دیا پھر بھی اگر کچھ پڑھتا
ہوں تو قرآن مجید یا مثنوی مولانا۔!!

مولانا کا سب سے بڑا امتیاز یہ ہے کہ مولانا نے اپنی مثنوی کا اصلی ماخذ قرآن وحدیث کو قرار دیا اور دوسری تمام چیزوں کو اس کے وسیلے کے طور پر استعمال کیا۔ یہی وجہ ہے کہ مولانا کے نزدیک مثنوی کا مقصد صرف شاعری اور داستان سرائی نہیں ہے بلکہ قرآن و حدیث کی تعلیمات کے سائے میں انسان کو اپنے وجود کے عرفان سے آگاہ کرنا اور حقیقی عشق الٰہی سے ہمکنار کرنا تھا، مثنوی کے متعلق جامی کا یہ شعر:

مثنوی معنوی مولوی
ہست قرآں در زبانِ پہلوی

(مولانا روم کی مثنوی معنوی پہلوی زبان میں قرآن ہے۔)

خالق کائنات نے انسان کو اشرف المخلوقات کے خطاب سے نواز کر اسے زمین پر اپنا نائب اور خلیفہ بنایا ہے کیوں کہ یہ تخلیق کائنات کا محور و مرکز اور عالم رنگ و بو کی آبرو ہے۔ لہذا اس کی عزت اور آزادی کا تحفظ لازمی شرط ہے۔ مولانا کی شاعری میں بھی انسان دوستی اور انسانیت سے گہرا رشتہ ولگاؤ ہے اور اس کی عزت واحترام اور آزادی کو اصل چیز قرار دیتے ہیں۔ مولانا کا یہ شعر

باز آمدیم چوں عیدنو تا قفل زنداں بشکنم
دین چرخ مردم خوار چنگال و دنداں بشکنم

(میں نئی عید کی طرح پھر آگیا تا کہ زنداں میں لگے ہوئے قفل کو توڑ ڈالوں اور انسانوں کو نگل جانے والے اس آسمان کے دانتوں اور پنجوں کو توڑ کر پھینک دوں۔)

اسلام امن وآشتی کا مذہب ہے اور اسلام میں صبر کی بڑی اہمیت ہے۔ قرآن صبر کرنے والوں کو خوش خبری دیتا ہے اور اسے انبیاء وصلحاء کی صفت بتاتا ہے۔ لیکن آج طاقت ورقوموں نے جس طرح تمام بین الاقوامی اور اخلاقی قوانین کو بالائے طاق رکھ کر ساری دنیا میں ظلم وستم کا

بازار گرم کر رکھا ہے اس کے نتیجے میں کبھی کبھی مظلومین صبر و ضبط کا دامن چھوڑ کر جوش میں ہوش کھو بیٹھتے ہیں جس کا خمیازہ بسا اوقات معصوم لوگوں کو بھگتنا پڑتا ہے۔ ایسے میں مولانا کا ہر شعر وقت کی اہم ضرورت ہے۔

ہر کہ او اندر بلا صابر نشد
مُقبل این در گہ فاخر نشد

(جو مصیبت پڑنے پر صبر نہیں کرتا وہ اس قابل فخر بارگاہ میں مقبول نہیں ہوتا۔)

یا

صبر تلخ ست و بر او شکر ست
صبر سوئے کشف ہر سر رہبر ست

(صبر کڑوا ہے مگر اس کا پھل میٹھا ہے، وہ ہر راز کے کھلنے کا رہبر ہے۔)

احسان اور تحمل و بردباری انسان کی اعلیٰ ترین صفت ہے۔ آج دنیا کو اس کی سخت ضرورت ہے۔ بیشتر عالمی مسائل کا حل اس میں مضمر ہے۔ اگر دوسروں کی غلطیوں اور زیادتیوں پر تحمل و بردباری سے کام لیا جائے اور بدلے کے بجائے احسان کا رویہ اپنایا جائے تو یہ انسان کے لئے پائیدار اور دیرپا کامیابی کا ضامن ہوتا ہے۔ مولانا کا یہ شعر اس کی تائید کرتا ہے۔

تیغ حلم از تیغ آہن تیز تر
بل ز صد لشکر ظفر انگیز تر

(حلم و بردباری کی تلوار لوہے کی تلوار سے زیادہ تیز و موثر ہوتی ہے بلکہ سیکڑوں فتح مند لشکروں سے زیادہ ظفر انگیز ہوتی ہے۔)

انسان کو خدا نے دوسروں کی خدمت کے لئے ہی پیدا کیا ہے۔ مخلوق کی خدمت دراصل خدا کی خدمت ہے۔ نبی کریم نے بھی فضیلت کا معیار اسی صفت کو قرار دیا ہے۔ خیر الناس من ینفع الناس سب سے بہتر انسان وہ ہے جو دوسروں کو فائدہ پہنچائے۔ گویا دوسروں کے کام آنا ہی انسان اور انسانیت کی معراج ہے۔

اس سلسلے میں مولانا کے یہ اشعار بڑی اہمیت کے حامل ہیں۔

عبادت بجز خدمت خلق نیست
به تسبیح و سجادہ و دلق نیست

(اصل عبادت مخلوق خدا کی خدمت گزاری ہے نہ کہ ہر وقت تسبیح و مناجات میں مشغول رہنا۔)

یا

خیرالناس ان ینفع الناس اے پدر
گرنہ سنگی چہ حریفی بامدر

(بابا! بہترین انسان وہ ہے جو دوسروں کو فائدہ پہنچائے۔ اگر تم پتھر نہیں ہو تو ڈھیلوں سے دوستی کیسی۔)

مولانا کی غزلوں میں ان کے فطری عشق اور انسان دوستی کی ایک ایسی آمیزش ہے جس نے ان کی غزلوں کو ہر زمانے اور ہر ضمیر کی آواز بنا دیا اور انہوں نے اپنے اشعار کے ذریعہ پورے عالم میں بیداری کی ایک شمع روشن کردی۔ آج انسانی معاشرہ ظلم و ناانصافی، انسانی قتل عام اور دہشت گردی جیسے مسائل سے اکتا کر حقیقی سکون و اطمینان کی تلاش میں ہے۔ ایسے میں مولانا روم کے دائمی ترانے صلح و آشتی اور سکون و اطمینان کا باعث بن سکتے ہیں۔ بس ضرورت اس بات کی ہے کہ وہ گرانقدر سرمایہ جو مولانا روم کے حوالے سے ہمیں ملا ہے اسے دنیا کے سامنے لائیں تا کہ دنیا والے نہ صرف اس سے آگاہ ہوں بلکہ زندگی کے مختلف شعبوں میں اسے مشعلِ راہ بنائیں۔ اگر ایسا ہو جائے تو لوگوں میں ویسی ہی حقیقی تبدیلی آسکتی ہے جیسی شمس تبریز سے ملاقات کے بعد مولانا کے اندر پیدا ہوئی تھی۔

حواشی:

۱۔ حیات شبلی، طبع چہارم، معارف پریس، اعظم گڑھ، ص ۳۷۶

۲۔ مثنوی معنوی اور اس کا اصلاحی مقام و پیغام۔ تاریخ دعوت و عزیمت، طبع اول، مجلس

تحقیقات ونشریات اسلام، لکھنؤ

۳۔ سوانح مولانا روم، معارف پریس، اعظم گڑھ، طبع ۲۰۰۳ء، ص ۶

۴۔ ایضاً، ص ۹

۵۔ بدیع خراسانی، رسالہ در تحقیق و تدریس، مولانا جلال الدین محمد مشور بہ مولوی، ص ۸۰، بحوالہ افکار اقبال پر رومی کے اثرات، سید انور حسن زاہدی، راہ اسلام، شمارہ ۲۰۶، دسمبر ۲۰۰۷ء

۶۔ سوانح مولانا روم، معارف پریس، اعظم گڑھ، طبع ۲۰۰۳ء، ص ۵۲

۷۔ ایضاً، ص ۶

۸۔ مثنوی معنوی اور اس کا اصلاح مقام و پیغام

۹۔ ایضاً

۱۰۔ رودِ کوثر، شیخ محمد اکرام، ص ۳۲۵

۱۱۔ افکار اقبال اور رومی کے اثرات



سید شاہد علی

# تمثیلات رومی۔ ایک جائزہ

کسی مفروضہ کی مثال کی مدد سے دلیل لانا اور وضاحت کرنا ایک عام اور رائج طریقہ ہے۔ یہ غور و فکر اور علم کا ثبوت ہے۔ قاری کو مطمئن کرنے میں مثالیں اہم رول ادا کرتی ہیں۔ مگر مثال جہاں رہنمائی کرتی ہے وہیں بھٹکا بھی سکتی ہے۔ مثال سوچ بدل سکتی ہے اور سوچ کے بدلنے سے رویے بدلتے ہیں۔ مثالوں کو استعمال کرنے میں انتہائی احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے کیوں کہ عام قاری مثالوں کا تنقیدی تجزیہ نہیں کرتا۔

آج کے سماج پر تین چیزوں کے غیر معمولی اثرات مرتب ہوتے ہیں: مذہب، سیاست اور تجارت۔ سماج میں رہنے والا کوئی شخص ان میں دلچسپی لے یا نہ لے مگر وہ ان سے متاثر ضرور ہوتا ہے۔ ہمارے انفرادی و سماجی رویے ان سے شدید طور پر اثر پذیر ہوتے ہیں۔ ان میں سے خاص طور پر ہمارے مذہبی رجحانات ہمارے ورلڈ ویو کو متعین کرتے ہیں۔ غلط سوچیں غلط رویوں کو جنم دیتی ہیں۔ بہت ضروری ہے کہ ہم اپنے مذہبی خیالات کا وقتاً فوقتاً تحلیلی، تنقیدی، تجزیاتی اور تقابلی مطالعہ کرتے رہیں۔

مطالعات اسلامیہ میں مولانا روم کا ایک منفرد اور نمایاں مقام ہے۔ وہ ایک صوفی، حکیم، عالم، مفکر، شاعر، عارف، کی مختلف حیثیتوں سے جانے جاتے ہیں۔ اپنے خیالات کی وضاحت کے لئے وہ تشبیہ و تمثیل کا بہت استعمال کرتے ہیں، جس میں ان کا کوئی ثانی نہیں۔ ان کی مثنوی اور دیگر تصانیف پر بے شمار تحقیقی کام ہوا ہے مگر اب بھی مزید ضرورت ہے کہ ان کی پیش کی گئی تمثیلات پر تنقیدی کام ہو۔

مولانا روم کی استعمال کی گئیں تمثیلات کہیں کہیں غلط مسئلہ اور غلط نتائج پیش کرتی ہیں جن کی چند مثالیں حسب ذیل ہیں:

مولانا روم، مثنوی میں یہ کہانی بیان کرتے ہیں کہ چار آدمی چار ملکوں کے ایک جگہ جمع تھے۔ کسی نے ان چاروں کو ایک درہم دے دیا۔ ان میں ایک ایرانی تھا، ایک ترک، ایک رومی اور ایک عرب۔ وہ چاروں اس کے خرچ کرنے میں جھگڑنے لگے۔ ایرانی نے کہا کہ یہ جھگڑا کسی طرح طے ہو اس لئے آؤ اس درم کے انگور خرید لیں۔ عرب نے کہا کہ خدا کی قسم ہرگز نہیں، میں انگور نہ لوں گا، میں تو عنب لوں گا۔ وہ جو ترک تھا، اس نے کہا اے بدمعاش! مجھے عنب نہیں چاہئے، میں تو اوزم لوں گا۔ رومی نے تینوں سے مخاطب ہو کر کہا، ان باتوں کو چھوڑ دو ہم تو استافیل کھائیں گے۔ چوں کہ ناموں کے معنی سے ناواقف تھے اس لئے آپس میں لڑنے لگے۔

اس کہانی سے مولانا روم یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ ناموں سے گذر جاؤ اور خصوصیت کو دیکھو، وہ تمہیں حقیقت کا راستہ دکھائے گی۔ سماج میں انسانوں کا جو جھگڑا ہے وہ ناموں کی وجہ سے ہے۔ امن جب آتا ہے تب انسان ناموں سے گذر کر حقیقت کی طرف جاتا ہے۔ (مثنوی روم، جلداول)

مولانا نے اس کہانی میں ایک ایسے مسئلہ کا حل بتایا ہے جو ہر جگہ مسئلہ ہی نہیں ہوتا۔ خدا کے سلسلے میں انسانوں کا جو جھگڑا ہے، وہ خدا کے ناموں (اور وجود) کے بارے میں نہیں ہے بلکہ خدا کی طاقت و اختیارات (علم غیب، حاضر و ناظر ہونا، بخشش کرنا، مصیبت روکنا، خوشحالی لانا، روزی دینا وغیرہ) کے بارے میں ہے اور وہ یہ ہے کہ اس نے یہ چیزیں اپنے مخصوص بندوں کو دی ہیں یا نہیں۔ خدا دنیا میں ظاہر ہوتا ہے یا نہیں اور خدا کی عبادت کا کیا طریقہ ہو۔

انسان کیسے صوفی بنتا ہے اور کیسے اسے خدا کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔ عارف رومی یہ بتانے کے لئے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور چرواہے کی یہ کہانی بیان کرتے ہیں:

ایک بار موسیٰ نے ایک چرواہے کو خدا سے یہ دعا کرتے ہوئے سنا: 'اے خدا مجھے بتا کہ تو کہاں ہے تاکہ میں تیرا خادم بن سکوں، تیرے جوتے سی سکوں، تیرے پیر مالش کر سکوں، تیرے کپڑے دھو سکوں، تیرا بستر تیار کر سکوں اور تیری جوئیں نکال سکوں...... موسیٰ نے اس کی

مذمت کی اور اسے کافر کہا کہ وہ اپنے خالق سے ایسے بات کرتا ہے۔ موسیٰ نے کہا: جوتے اور موزے تیرے لئے ہوتے ہیں وہ خدا کے لئے کیسے ہوسکتے ہیں؟ اس طرح بات کہنا انسان کی روح اور اس کے اعمال کو خراب کر دیتا ہے۔

چرواہے نے جواب دیا: اے موسیٰ تو نے میرا منہ بند کر دیا اور مجھے پچھتاوے میں جلا دیا اور یہ کہہ کر وہ ریگستان چلا گیا۔ تب خدا نے موسیٰ پر وحی کی اور ان کو اس عمل پر ملامت کی اور کہا: اے موسیٰ تم نے میری مخلوق کو مجھ سے الگ کر دیا۔ تم انہیں مجھ سے جوڑنے آئے ہو یا الگ کرنے۔ ہر شخص اظہار کا اپنا طریقہ رکھتا ہے۔ اس کے لئے یہ تعریف تھی مگر تمہارے لئے گستاخی۔ مجھے اندرونی حالت (نیت) سے مطلب ہے زبان اور باتوں سے نہیں۔ اصل شے دل ہے باتیں تو اضافی ہیں۔

تب موسیٰ نے چرواہے کو تلاش کیا اور اس سے کہا کہ خدا اب تجھے اجازت دیتا ہے کہ جیسے چاہے دعا کرے۔ اس بات پر چرواہا خوش ہوا اور کہا۔ اے موسیٰ میں اس جگہ سے گذر چکا ہوں اور اب میں اپنے خون دل میں غسل کرتا ہوں۔ تم نے مجھے جگا دیا اب میری حالت بیان سے باہر ہے جو میں بیان کروں وہ میری حالت نہیں ہے۔' (مثنوی روم، جلد اول)

ایک بات یہ ہے کہ کہانیوں سے دلیل لانا غلط طریقہ ہے۔ دوسرے قرآن کے مطابق نبی کی اطاعت اللہ کی اطاعت ہے۔ کیوں کہ نبی مذہبی معاملات میں وہی بات کہتا ہے جو مرضی خدا ہو۔ تیسری اہم بات یہ ہے کہ مذہب کے معاملے میں کیا صحیح ہے اور کیا غلط، اس کا فیصلہ انسان کی نیت یا اخلاص یا عشق نہیں کرتا بلکہ خود مذہب (خدا) کرتا ہے۔

خدا جس کام کو صحیح یا جائز کہے گا وہ صحیح ہوگا اور جسے غلط یا ناجائز کہے گا وہ غلط۔ صحیح کام کرنے کے دو طریقے ہیں۔ صحیح کام کو اچھی نیت و اخلاص کے ساتھ کرنا اور صحیح کام کو بری نیت یا عدم اخلاص کے ساتھ کرنا۔ یہ دوسرا طریقہ اس کام کو غلط کر دیتا ہے اور پھر وہ کام خدا کی نگاہ میں بے قدر ہو جاتا ہے۔ اس طرح غلط کام غلط ہی رہتا ہے خواہ اچھی نیت سے کیا جائے یا بری نیت سے۔

مذکورہ بالا کہانی میں نیت یا اخلاص یا عشق کو معیار بتایا جا رہا ہے جب کہ نیت یا اخلاص کا

مرحلہ خدا کے بتائے ہوئے طریقے کے بعد آتا ہے۔ مثلاً خدا بتائے گا کہ فجر کی نماز دو رکعت پڑھی جائے یا چار، نہ کہ نیت۔ کوئی یہ نہیں کہہ سکتا کہ خدا کے لئے میرا عشق زیادہ ہے۔ میرے اندر اخلاص ہے اور میری نیت صاف ہے اس لئے میں فجر کی فرض نماز چار رکعت پڑھوں گا۔ دراصل فجر کی فرض رکعتیں دو ہی پڑھی جائیں گی، مگر خدا کے پاس ان کی قبولیت کا دار و مدار اچھی نیت و اخلاص پر ہی ہوگا۔ اس لیے مولانا روم کی یہ بات درست نہیں کہ

مذہب عشق از ہمہ دین ہا جداست

مولانا رومی لکھتے ہیں کہ چینیوں کو اپنی نقاشی پر گھمنڈ تھا اور رومیوں کو اپنے کمال کا غرّہ، سلطان نے حکم دیا کہ میں تم دونوں کا امتحان کروں گا۔ چینیوں نے کہا کہ بہت بہتر، ہم اپنی جان لڑا دیں گے۔ رومیوں نے بھی عرض کیا کہ ہم بھی اپنا کمال دکھائیں گے۔ لہذا اہل چین و اہل روم میں مقابلہ ٹھہر گیا۔ چینیوں نے رومیوں سے کہا کہ اچھا ایک مکان ہمارے حوالے کرو اور ایک تم لو۔ دو مکان آمنے سامنے تھے، ان میں سے ایک چینیوں کو ملا اور دوسرا رومیوں کو۔ چینیوں نے سینکڑوں قسم کے رنگوں کی فرمائش کی۔ بادشاہ نے مخزن کا دروازہ کھول دیا۔ ہر صبح چینیوں کو وہاں سے رنگوں کا راتب ملنے لگا۔ رومیوں نے کہا کہ ہم نہ کوئی نقش بنائیں گے اور نہ رنگ لگائیں گے بلکہ اپنا کمال اس طرح دکھائیں گے کہ زنگ باقی نہ رہے۔ چنانچہ انہوں نے دروازہ بند کر کے صیقل کرنی شروع کی اور آسمان کی طرح بالکل سادہ اور شفاف گھوٹا کر ڈالا اور ادھر چینی اپنے کمال و ہنرمندی سے فارغ ہو کر خوشی کے شادیانے بجانے لگے۔ بادشاہ نے آ کر چینیوں کا کام دیکھا اور ان کے عجائبات نقش و نگار کو دیکھ کر دنگ رہ گیا۔ اس کے بعد رومیوں کی طرف آیا انہوں نے اپنے کام پر سے پردہ اٹھایا۔ چینیوں کی تصاویر و تماثیل کا عکس ان گھوٹا دی ہوئی دیواروں پر پڑا جو کچھ چینیوں نے نقاشی کی تھی وہ اس گھوٹا دی ہوئی دیوار پر اس قدر خوبصورت معلوم ہوئی کہ آنکھوں کو حلقۂ چشم سے باہر کھینچ لیتی تھی۔

اس تمثیل کو بیان کرنے کے بعد مولانا روم فرماتے ہیں کہ رومیوں کی مثال ان باخدا صوفیوں کی سی ہے جو نہ کتب دین پڑھے ہوتے ہیں، نہ فضیلت علم و ہنر رکھتے ہیں لیکن انہوں نے طمع، حرص، بخل اور کینے وغیرہ کے زنگ سے اپنے سینوں کو مانجھ کر ایسی صیقل کر لی ہے کہ ان

کے دل صاف وشفاف آئینہ ہو گئے ہیں، جس میں ازلی حسن کا جو صورت سے پاک ہے نقش اتر آتا ہے۔ (مثنوی)

حضورؐ نے فرمایا: 'علم عمل کے بغیر وبال ہے اور عمل بغیر علم کے ضلال'۔ یہ تقسیم کہ علم و عمل الگ الگ ہیں اور عمل افضل ہے علم کمتر، اپنے آپ میں صحیح نہیں ہے۔ علم حاصل کرنا خود ایک عمل ہے بلکہ افضل عمل ہے۔ دوسری بات یہ کہ انسان بنا علم کے سمجھ ہی نہیں سکتا کہ طمع کیا ہے، حرص کیا ہے، غرور، بخل اور کینہ کیا ہے وغیرہ۔

حضور نے جب یہ فرمایا کہ غرور کرنے والا جنت میں داخل نہیں ہوگا۔ تو ایک صاحب نے پوچھا کہ ہمیں پسند ہے کہ ہم اچھے لگیں کیا یہ غرور ہے؟ آپؐ نے فرمایا نہیں۔ غرور یہ ہے کہ دوسروں کو حقیر نہ سمجھو۔ اب اگر کوئی اس فرق کا علم نہیں رکھتا تو عمل میں یقینی طور پر گمراہ ہوگا۔ علم ہی ہمیں بتاتا ہے کہ دکھاوے اور دوسروں کو حقیر سمجھنے کے لئے اچھے کپڑے پہننا اور خود کو فقیر دکھانے کے لئے پیوند لگے کپڑے پہننا، دونوں یکساں درجے کے عیب اور گناہ ہیں۔

سقراط کے بقول جو شخص جانتا ہے اور عمل نہیں کرتا وہ اس شخص سے بہتر ہے جو نہیں جانتا اور اچھا عمل کرتا ہے۔ کیوں کہ پہلا شخص نصیحت کرسکتا ہے۔ امید ہے مستقبل میں سدھر جائے گا لیکن دوسرا شخص جس طرح انجانے میں اچھا عمل کر رہا ہے، برا بھی کرسکتا ہے اور وہ کسی کی اصلاح بھی نہیں کرسکتا۔

اوپر کی مثال میں دوسرے کے عمل پر دعوے داری کی جارہی ہے۔ اگر چینی اپنے مکان پر پردہ ڈال دیں تو رومیوں کی محنت لاحاصل ہو جائے گی۔ دوسری بات یہ ہے کہ گمراہی سے بچا ہی نہیں جاسکتا علم دین جانے بغیر۔ نیز یہ کہ دنیاوی زندگی ہر شخص کے لئے امتحان ہے جب تک سانس باقی ہے کوئی یہ نہیں کہہ سکتا کہ میں نیک ہو چکا۔ کیوں کہ جیسے ہی اس نے ایسا کہا، وہ برائی کی طرف چل پڑا۔ زندگی میں امکان ہے کہ کسی بھی لمحہ کوئی برا شخص نیک بن جائے اور نیک شخص برا۔ اس لئے یہ ماننا کہ پہلے ہم مکمل نیک ہوں، پھر نیکی کی تلقین کریں، اپنے آپ میں غلط تصور ہے۔

اسی طرح بہت سی مثالوں میں مال و دولت کو برا کہا جارہا ہے جب کہ قرآن وحدیث

میں اسے اللہ کا فضل کہا گیا ہے۔ دراصل مادیت اور مادی خوشحالی میں فرق کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسلام مادیت کا مخالف ہے مگر مادی خوشحالی کو پسند کرتا ہے۔

مثنوی کی بہت سی مثالوں میں مکمل تبدیلی کی بات کہی جارہی ہے۔ (جیسے آپ نے لکھا ایک لڑکی اسلام لائی مگر موذن کی خراب آواز میں اذان سن کر بدل گئی اور پھر گئی اسلام سے۔ جس سے آپ نے یہ نتیجہ نکالا کہ برے طریقے سے اسلام کی کسی بات کو پیش کرنا برے اثرات رکھتا ہے)۔ درحقیقت تبدیلی اختیاری عمل میں ہوتی ہے غیر اختیاری عمل میں نہیں ہوتی۔ حسن عمل کی کوشش اختیاری عمل میں تو ہوسکتی ہے مگر غیر اختیاری عمل میں نہیں۔ دوسرے اس لڑکی کا تبدیلی مذہب غور وفکر کا نتیجہ نہیں تھا بلکہ ایک وقتی فیصلہ تھا، جس پر وہ خود قائم نہ رہ سکی، جس کی ذمے دار وہ خود ہے۔ کیوں کہ اگر وہ غور کرتی تو جان لیتی کہ اسلام کا قبول کرنا اپنے خالق کی وجہ سے ہوتا ہے نہ کہ مسلمانوں کی وجہ سے۔

غرض کہ اس طرح کی بہت ساری مثالیں ہیں جن پر بات کی جاسکتی ہے۔ دراصل کسی پر تنقید کرنے کا مقصد یہ نہیں ہوتا کہ اس کی عزت نہیں کی جارہی۔ ہمارے نزدیک عقیدت رکھنے کا مطلب اندھی تقلید کرنا نہیں ہے بلکہ صحیح کام میں پیروی کرنا اور غلط کام سے بچنا ہے۔ قرآن کے نقطۂ نظر سے غیر مشروط اطاعت تو صرف خدا کی ہوگی بقیہ جس کی بھی اطاعت ہوگی مشروط ہی ہوگی۔ انسان کے لئے خدا نے ایک واحد ماڈل بھیجا ہے جو عملی نمونہ ہے اور وہ ہیں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ بقیہ سبھی انسان خواہ رشتہ دار ہو، دوست ہو، دشمن ہو، اجنبی ہو سب ٹیچر ہوسکتے ہیں کسی سے کم یا زیادہ سیکھا جاسکتا ہے مگر ماڈل نہیں ہوسکتے۔ خرابی اس لیے پیدا ہوئی ہے کہ لوگ بہت سارے ماڈل بنالیتے ہیں۔ جب عمل کرنے کا وقت آتا ہے تو انہیں تضاد نظر آتا ہے۔ لہذا پریشان ہوکر ان کو زبانی طور پر ماڈل تو مانتے ہیں مگر عمل میں نمونہ نہیں بناتے۔

حوالے:

۱۔ مثنوی مولانا روم

۲۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، تشبیہات رومی، لاہور

۳۔ مرزا نظام شاہ، حکایات رومی، دہلی

۴۔ A. Reza Arasteh, Rumi : The Persian the Sufi, London



مفتی محمد مشتاق تجاروی

# توقیت مولانا روم

نام جلال الدین محمد، لقب خداوندگار (والد کا عطا کردہ)۔ مولوی معنوی، مولائے روم، مولانائے روم، مولانائے من، عارف رومی (امت کا عطا کردہ)، پیر رومی (اقبال کا دیا ہوا) نسبت رومی کے القاب سے بھی معروف۔

والد بہاء الدین ولد ملقب بہ سلطان العلماء

۶ ربیع الاول ۶۰۴ مطابق ۳۰ ستمبر ۱۲۰۷ کو بلخ میں پیدا ہوئے

سید برہان الدین محقق ترمذی اتالیق مقرر ہوئے۔

۶۱۱ / ۱۲۱۴، چھ سال کی عمر میں والد کے ہمراہ بلخ سے ہجرت کر کے نیشا پور پہنچے۔ یہاں شیخ فریدالدین عطار سے ملاقات ہوئی۔

اس موقع پر عطار نے مولانا کے والد سے ان کے بارے میں روشن مستقبل کی پیش گوئی اور اپنی کتاب 'اسرار نامہ' عطا فرمائی۔ یہ نسخہ مولانا روم کے پاس آخر عمر تک رہا۔

۶۱۱ / ۱۲۱۴، ورود بغداد اور شیخ شہاب الدین سہروردی کی خدمت میں باریابی۔

۶۱۲ یا ۶۱۳ / ۱۲۱۵ یا ۱۲۱۶، سعادت حج مع والد مولانا بہاء الدین ولد

۶۱۴ / ۱۲۱۶، ورود ملاطیہ

۶۱۴ / ۱۲۱۶، ورود آقشہر نزد آذربائیجان (والی آذربائیجان ملک فخرالدین اور ان کی زوجہ عصمت خاتون نے مولانا کے والد کے لیے آقشہر میں ایک مدرسہ بنوایا تھا جس میں وہ چار سال درس دیتے رہے۔

۶۱۸ یا ۶۱۹ / (غالباً) ۱۲۲۲ یا ۱۲۲۳، ورود لارندہ از توابع قونیہ، یہاں امیر موسیٰ نائب

علاء الدین نے آپ کے والد کے لیے مدرسہ بنوایا تھا۔

۶۲۱ یا ۶۲۲ / ۱۲۲۴ یا ۱۲۲۵، نکاح لارندہ میں ایک امیر تاجر شرف الدین سمرقندی کی دختر گوہر خاتون کے ساتھ

۶۲۳ / ۱۲۲۶، بڑے بیٹے سلطان ولد کی ولادت

۶۲۴ / ۱۲۲۷، دوسرے بیٹے علاء الدین کی ولادت

غالباً ورود قونیہ سے قبل گوہر خاتون کا انتقال ہوگیا اور مولانا نے قونیہ میں کرا خاتون سے دوسرا نکاح کیا۔ ان کے بطن سے ایک بیٹا امیر عالم اور ایک بیٹی ملکہ خاتون تولد ہوئیں۔

۶۲۶ / ۱۲۲۸، ورود قونیہ، سلطان علاء الدین نے گرم جوشی سے استقبال کیا، مولانا کے والد نے یہاں مدرسہ التونیاں میں قیام کیا۔ بعد میں جب مدرسہ خدمت گار بن گیا تو آپ وہاں تعلیم دینے لگے۔

۲۸ ربیع الثانی بروز جمعہ ۶۲۸ / ۲۳ فروری ۱۲۳۱، مولانا کے والد سلطان العلماء بہاء الدین ولد کا انتقال

۶۲۸ / ۱۲۳۱، مولانا اپنے والد کے جانشین مقرر ہوئے، مدرسہ خدمت گار میں استاد نیز مشق فتوی نویسی پر مامور

۶۲۹ / ۱۲۳۲، سید برہان الدین محقق کی قونیہ آمد اور ان سے مولانا کی بیعت

۶۳۰ / ۱۲۳۳، حلب روانگی اور کمال الدین عدیم کی خدمت میں تحصیل علم

۶۳۱ / ۱۲۳۴، حلب سے دمشق روانگی، دوران سفر ولایت سیس میں ایک غار میں قیام، یہاں چالیس راہب آپ کے ہاتھ پر اسلام لائے۔

۶۳۱۔۶۳۵ یا ۶۳۶ / ۱۲۳۴۔۱۲۳۸ یا ۱۲۳۹، دمشق میں قیام، شیخ محی الدین ابن عربی، صدر الدین قونوی اوحد الدین کرمانی اور سعد الدین حموی سے صحبت

۶۳۵ یا ۶۳۶ / ۱۲۳۸ یا ۱۲۳۹، قونیہ واپسی

۶۳۷ / ۱۲۴۰، قیصریہ کا سفر (محقق ترمذی کی وفات پر)

۶۲۸ تا ۶۴۲ / ۱۲۳۱۔۱۲۴۵ قونیہ میں مدرسہ خدمت گار میں تدریس اور فتوا نویسی،

تحصیل علم کے لیے سفر وغیرہ

۲۶ جمادی الثانی ۶۴۲ / ۲۹ دسمبر ۱۲۴۴، شمس تبریزی کی قونیہ آمد اور مولانا سے ملاقات

پنج شنبہ یکم شوال ۶۴۳ / ۲۳ فروری ۱۲۴۶، شمس تبریزی کی پہلی روپوشی

۶۴۳ / ۱۲۴۶، شمس تبریزی کی دوبارہ قونیہ آمد اور کیمیا خاتون سے نکاح

۱۰ شعبان ۶۴۵ / ۱۰ دسمبر ۱۲۴۷، شمس تبریزی کی دوسری اور مستقل روپوشی

۶۴۵ / ۱۲۴۷، شمس تبریزی کی تلاش میں دمشق کا پہلا سفر

۶۴۷ / ۱۲۴۹، شمس تبریزی کی تلاش میں دمشق کا دوسرا سفر

۶۴۷ / ۱۲۴۹، صلاح الدین زرکوب (فریدوں بن باغستان) سے تعلق

۶۴۸ / ۱۲۵۰ یا بہ راویت دیگر ۶۴۵ / ۱۲۴۵ سے قبل، صلاح الدین زرکوب کی بیٹی فاطمہ سے سلطان ولد کا نکاح۔ مولانا کو اس نکاح سے بغایت خوشی ہوئی

۶۵۷ / ۱۲۵۹، صلاح الدین زرکوب کی وفات

۶۵۷۔۶۶۲ / ۱۲۵۹۔۱۲۶۴، شیخ حسام الدین کی تربیت

۶۵۷ / ۱۲۵۹، شیخ حسام کی درخواست پر مثنوی کی تالیف کا آغاز

۶۵۷۔۶۶۰ / ۱۲۵۹۔۱۲۶۲، دفتر اول کی تالیف

۶۶۲ / ۱۲۶۴، شیخ حسام الدین کو خلافت

۶۶۰۔۶۶۶ / ۱۲۶۲۔۱۲۶۸، مثنوی کے دفتر دوم تا ششم کی تالیف

۶۷۲ / ۱۲۷۴، علالت، اکمل الدین اور غضنفر کا علاج

۵ر جمادی الثانی بروز ہفتہ ۱۷ دسمبر ۱۲۷۳ بوقت مغرب وفات

۶ر جمادی الثانی / ۱۸ دسمبر کو تدفین

---

اس توقیت میں حسب ذیل کتابوں پر اعتماد کیا گیا ہے۔

۱۔ علامہ شبلی نعمانی: سوانح مولانا روم، مشمولہ مولانا جلال الدین رومی، حیات و افکار

مرتبہ محمد اکرام چغتائی، سنگ پبلی کیشنز، لاہور، ۲۰۰۴
۲۔ قاضی تلمذ حسین: صاحب المثنوی، مشمولہ مولانا جلال الدین رومی، حیات و افکار، محولہ بالا۔
۳۔ مولانا عبدالسلام خاں: افکار رومی، مکتبہ جامعہ، نئی دہلی ۱۹۸۱
۴۔ علامہ جامی: نفحات الانس، تحقیق محمود عابدی، تہران ۱۹۹۰



# کتابیات

## فارسی


1 اقتباس مثنوی ۔ مرتبہ محمد حسین خاں، جالندھر، مرتب، 1935، ص 136

2 بانگ نامی: داستانہائی مثنوی مولوی ۔ مرتبہ محمد علی جمال زادہ ۔ تہران، انتشارات راد، 1966، ص394

3 پیر چنگی و چند حکایات ۔ مرتبہ صادق گوھرین، تہران ۔ مؤسسۃ انتشارات امیر کبیر، 1985، ص59

4 جواہر آلا ثار فی ترجمہ مثنوی مولانا رومی ۔ ترجمہ عبد العزیز جواہر ۔ تہران، دانشگاہ تہران، 1958، جلد اول

5 داستانہائے مثنوی ۔ مرتبہ علی اکبر بصیری، شیراز۔ کتاب فروشی محمدی، 1965، ص194

6 سرنی: نقد و شرح تحلیلی و تطبیقی مثنوی ۔ مرتبہ عبد الحسین زرکوب ۔ تہران، انتشارات علمی، 1985، ۲ جلد

7 شرح مثنوی معنوی از داعی شیرازی مرتبہ محمد نذیر رانجھا ۔ اسلام آباد، مرکز تحقیقات فارسی۔ایران و پاکستان، 1984، 2 جلد

8 غزلیات شور انگیز شمس تبریزی ، مرتبہ فریدون کار، تہران، کتاب فروش، 1965، ص444

9 کتاب مرقوم مثنوی مولانا روم شرح از محمد عبد الرحمٰن راسخ ۔ دہلی، ہندوستان پرنٹنگ

ورکس، 1925، جلد اول، حصہ اول

-2-

10 کلیات دیوان شمس تبریزی - مرتبہ بامد ار جو یباری۔ تہران، خیابان انقلاب، 1989، ص800

11 کلیات شمس تبریزی - تہران، انتشارات چگاہ: خیابان جمہوری کوچہ حمام وزیر، 1985، ص1436

12 کلیات شمس یا دیوان کبیر ۔ مرتبہ بدیع الزماں فروز انفر۔ تہران، دانشگاہ تہران، 1967، 10 جلد

13 کلیات مثنوی معنوی ۔ تہران، انتشارات چگاہ جمہوری کوچہ حمام وزیر، 1985، ص1254

14 گزیدہ غزلیات شمس تبریز۔ مرتبہ احمد زنجیر - تہران، مؤسسۃ انتشارات امیر کبیر، 1991، ص137

15 مثنوی مولانا جلال الدین رومی ۔ مرتبہ غلام یزدانی ۔ میونخ، مطبعۃ برکمان، 1933، ص487

16 مثنوی مولوی معنوی - لکھنو، منشی نول کشور، 1866، 6 جلد

17 المثنوی للمولوی المعنوی - بمبئ، مطبع حیدری، 1882، ص631

18 مثنوی مولوی معنوی - کانپور رعد پریس ومحمود المطابع، 1317ھ، 5 جلد

19 مثنوی مولوی معنوی - لکھنو، منشی نول کشور، 1953، 4 جلد

20 مرآۃ المثنوی ۔ مرتبہ تلمذ حسین - حیدرآباد، اعظم اسٹیم پریس، 1933، 1101 ص

-3-

21 مکتب شمس منتخبی ۔مرتبہ انجوی شیرازی ۔تہران، کتابخانہ ابن سینا، 1958، 489 ص

اردو

22 باغ ارم ۔ ترجمہ شاہ مستعان ۔ بمبئ، مطبع حیدر، 1854، ص236

23 حکایات رومی ۔ ترجمہ نظام شاہ لبیب ۔ دہلی، انجمن ترقی اردو ہند، 1939، ص148
24 زریں حکایات مثنوی مولوی معنوی ۔ مرتبہ عصمت اللہ بیگ ۔ حیدر آباد دکن، مطبوعہ عہد آفریں پریس، 1940، ص216
25 شجرہ معرفت، منظوم ترجمہ مثنوی مولانا جلال الدین رومی از غلام حیدر ۔ ب-ن، 1880، ص614
26 ظہور راز ۔ ترجمہ فخر الدین ۔ بنگلور، اختر پریس، 1951، ص552
27 کلید در گنجینہ مختوم یعنی ترجمہ مثنوی مولانا روم از بڈھے شاہ خاکی ۔ لاہور، مطبع خادم پنجاب، 1957، ص96
28 ملفوظات رومی فیہ مافیہ ترجمہ عبد الرشید تبسم ۔ لاہور، ادارہ ثقافت اسلامیہ، 1987، ص364

انگریزی

29 The Essential of Rumi. Translated by Coleman Barks, London, Penguin Books, 1999. 330 P
30 Fiha-ma-Fiha : table talk of Maulana Rumi. translated by Bankey Behari, Edited, Chaganlal Lala, Delhi, B R Publishers, 1998. 252 P

-4-

30 Immortal Sufi triumvirate: Sanai, Attar, Rumi, translated by Bankey Behari, Delhi, B R Publisher, 1998. 105 P
31 Masnavi-i- ma'nvi. The Spiritual Couplets of Maulana Jalaluddin Muhammad Rumi, translated and abridged by E H Whinfield, London, Octagon Press, n. d., 330 P

32 The Mathnawi of Jalaluddin Rumi, edited and translated from the oldest manuscripts by Reynold A Nicholson, London, Luzac, 1996.

33 Maulana Rumi's Masnawi : Verses 1- 4563, translated by M G Gupta, Agra, M G Publications, 1970, 428 P

34 Maulvi Flute : Select Articles on Maulana Rumi, edited by S H Qasmi, Delhi, New Age International, 1997, 236 P

35 More Tales from the Masnavi, edited by A J Arberry. London, Allen & Unwin, 1963, 252 P

36 Poet and Mystic: 1207-1273, translated by Reynold A Nicholson, London, George Allen & Unwin, 1950, 190 P

37 Rending the Veil: literal and poetic translations of Rumi by Shahram T Shiva. Prescatt, Hohm Press, 1995, 257P

38 The Soul of Rumi : A New Collection of Ecstatic Poems. Translated by Coleman Bark, New York, Harper-San Francisco, 2001.

39 Tales from the Masnavi Jalal-al-Din Rumi, translated by Coleman Bark, New York, Harper-San Francisco, 2001 423 p

-5-

مولانا جلال الدین پر لکھی گئی کتابیں

فارسی

40 خطیبی، محمد روح اللہ: مولانا جلال الدین رومی وفلسفہ در روشنائی مثنوی معنوی، نئی دہلی،

شعبہ اسلامک اسٹڈیز، جامعہ ملیہ اسلامیہ، 1994، 314 ص "تحقیقی مقالہ"

41 سپہ سالار، فریدون بن احمد: زندگی نامہ، مولانا جلال الدین رومی، تہران، اقبال، 1947، 415 ص

42 ھمائی، جلال الدین: تفسیر مثنوی مولوی: داستان قلعہ ذات الصور یا ذر ہوش ربا۔ تہران، انتشارات آگاہ، 1976، 254 ص

اردو

43 بدیع الزماں: احادیث مثنوی: ان مواد پہ مشتمل ہے جہاں مولانا نے مثنوی معنوی میں احادیث سے استفادہ کیا ہے۔ لاہور، پیکیجز لمیٹڈ، 1975، 333 ص

44 تلمذ حسین: صاحب المثنوی: اسلام کے مشہور صوفی شاعر مولانا جلال الدین رومی کی محققانہ سوانح عمری۔ اعظم گڈھ، معارف پریس، 1967، 520 ص

45 خلیفہ عبدالحکیم: تشبیہات رومی۔ لاہور، ادارہ ثقافت اسلامیہ، 1977، 45

46 عبدالسلام خاں، محمد: افکار رومی، نئی دہلی، مکتبہ جامعہ 1981، ص348

6

47 فہمیدہ عبادت: مولانا جلال الدین رومی: حالات، خیالات اور نظریات، لاہور، ادارہ ادب تنقید، 1986، 64 ص

انگریزی

48 Abdul Hakim: The Metaphysics of Rumi: a Critical and Historical Sketch, Lahore, Institute of Islamic Culture, 1999, 170 P

49 Afzal Iqbal: The Life and Work of Jalal-al-Din Rumi, Karachi, Oxford University Press, 1991, 330 P

50 Reza, Arastch A, Rumi the Persian, the Sufi, London, Routlege, 1974, 194 P

51 Chittick, William C. Sufi Doctrine of Rumi: an Introduction. Offset Press, 1974, 266 P

52 Chittick, William C, Sufi Path of Love: the Spiritual Teachings of Rumi. Albany, Stali University Press, 1983, 443 P

53 Friedlander, Shems, The Whirling Dervishes: Being an Account of the Sufi....Rumi, New York, State University Press 1992, 160 P

54 Lewis, Franklin D, Rumi : the Life Teaching and Poetry of Jalal - al- Din, Rumi,Oxford, One World Publications, 2000, 686 P

55 Nazar Qaiser. Rumi's Impact on Iqbal's Religious Thought, Lahore, Iqbal Academy, 1989, 388 P

56 Schimmel, Annemarie, Triumphal Sun : a Study of Works of Jalaluddin Rumi, London, East-West Press, 1980, 513 P

57 Reinhertz, Shakina, Women Called to the Path of Rumi: the Way of Whirling Dervish. Presscott, Hohm Press, 2001, 262 P

58 Turkmen, Erkan, The Essence of Rumi's Masnevi: Jalal - al- Din Rumi including his Life and Works.

Lahore, Jumhuri Publications, 1999, 371P

59 Poet and Mysticism in Islam: the heritage of Rumi, edited by Amin, Richard Houannisian and GeorgeCambridge, Cambridge University, 1994. Sabagh, 204 P



# شرکت

ڈاکٹر محمد ارشد، لکچرر، شعبہ اسلامک اسٹڈیز، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی
ڈاکٹر مفتی محمد مشتاق تجاروی، اسلامک اکادمی، نئی دہلی
ڈاکٹر خالد خان، لکچرر، شعبہ اسلامک اسٹڈیز، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی
خواجہ محمد سعید، شعبہ فلسفہ، جامعہ پنجاب، لاہور، (پاکستان)
شریف حسین قاسمی، شعبہ فارسی دہلی یونیورسٹی، دہلی
غطریف شہباز ندوی، نائب مدیر، افکار ملی، نئی دہلی
شمیم طارق، کالم نگار، روزنامہ انقلاب، ممبئی
ڈاکٹر سید علیم اشرف جائسی، لکچرر، شعبہ اردو، مولانا آزاد نیشنل اردو یونیورسٹی، حیدرآباد
شکیل احمد حبیبی، ریسرچ اسکالر، شعبہ اسلامک اسٹڈیز، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی
ڈاکٹر سید شاہد علی، ریڈر، شعبہ اسلامک اسٹڈیز، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی
عامرہ خاتون، ذاکر حسین لائبریری، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی

